موقع دے۔ ورنہ نتیجہ یہ ہوگا کہ لوگ جاہل رہ کر موجودہ ترقی یافتہ زندگی کی دولت سے محروم رہیں گے۔ اور اگر کوئی طبقہ اپنی غیر معمولی ہوشیاری اور دور اندیشی کی بدولت اپنے آپ کو تعلیمی اعتبار سے آگے رکھے گا۔ تو اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ وہ انسانوں کی اکثریت کو ذہنی اور جسمانی غلامی پر مجبور کریگا۔ اس صورت میں عام لوگ ایک ترقی یافتہ جماعت کے آزاد افراد نہیں ہونگے۔ بلکہ اُن کے یہ دُم چھلّہ رہ جائیں گے۔ جیسے لوہے کی مشین ترقی یافتہ افراد کے اشاروں پر چلتی ہے۔ اسی طرح یہ لوگ بھی تھوڑی سی جماعت کے لئے گوشت و پوست کے پُرزے ہوں گے۔ جو دل و دماغ کی بجائے اپنے رگوں اور پٹھوں سے کام لیں گے اور یہ صورت حال نہ صرف اکثریت کے لئے بُری ہوگی بلکہ اس سے عام جماعتی زندگی کا نقصان ہوگا۔

ہمارے ملک میں اب ایسے آدمیوں کی کمی نہیں ہے۔ جو نہ صرف موجودہ قومی حالت سے غیر مطمئن ہیں بلکہ اس کو بدلنے کے لئے عملی طور پر کوشش کر رہے ہیں۔ کوئی یہ سمجھتا ہے کہ خارجی حکومت سے زیادہ سے زیادہ اختیارات حاصل کرنے سے ہمارے ملک کی حالت بہتر ہو جائیگی۔ کوئی کہتا ہے کہ مالدار لوگوں سے دولت لے کر غریبوں میں بانٹنے سے انقلاب پیدا ہو جائے گا۔ کسی کا خیال ہے کہ تمام آبادی کو رائے کا حق دینے سے ملک کی حالت بہتر ہو جائے گی۔ یہ سب باتیں اپنی اپنی جگہ پر صحیح ہیں۔ مگر ہمارے ملک کی تمام مصیبتوں کا علاج نہیں ہیں۔ بہت ممکن ہے کہ ہمارا ملک آزاد ہو کر بھی اپنے باسیوں کے دکھ کم نہ کر سکے۔

ممکن ہے کہ امیر و غریب کو یکساں اختیارات دے کر بھی لوگوں کو باعزت اور ذمہ دار شہری نہ بنایا جا سکے۔ امیر جیسے اب اُن کے جسم کا مالک ہے۔ ویسے پھر اُن کے جسم و دماغ کو دھوکہ دیکر اپنے تصرف میں لا سکے۔ ممکن ہے کہ سب لوگ آپس میں دولت بانٹ کر پھر بھی غریب رہیں۔ ان سب باتوں کو حاصل کرنے کے لئے ایک مستقل جد و جہد اور کاوش کی ضرورت ہے۔ اس میں عرصہ تو ضرور لگیگا۔ اور محنت بھی بہت اُٹھانی پڑے گی۔ مگر اس کا اثر بھی دیرپا ہوگا۔ اس طریقہ سے ہم جو تبدیلی پیدا کریں گے۔ اس کی جڑیں مضبوط ہونگی۔

اور دیر تک قائم رہینگی۔ اس تبدیلی کو ہم تعلیم عام اور مسلسل تعلیم کے ذریعہ پیدا کر سکتے ہیں۔

جس طرح افراد اپنی عادتوں کے ہاتھوں غلام ہوتے ہیں۔ اس طرح جماعتیں اپنے اداروں اور رسم و رواج کی غلام ہوتی ہیں۔ ان کے چکر سے نکلنا ان کے لئے بہت مشکل ہوتا ہے۔ اگر جماعت میں سے چند باہمت اشخاص اصلاح اور تبدیلی کے لئے جد و جہد بھی کرتے ہیں۔ تو جماعت اُن کی راہ میں روڑے اٹکاتی ہے۔ اور کوئی خاص مقابلہ نہ بھی کرتے ہوں تو بھی ان کے ساتھ زیادہ دُور تک نہیں چل سکتے۔ اور فوراً اپنی پچھلی زندگی کے اثرات میں پڑ کر پھر پیچھے رہ جاتے ہیں۔ اس لئے جہاں پر ملک کی بالغ آبادی کو برابر تحریک میں لاکر اُن سے کام لینا ضروری ہے۔ اِس سے زیادہ ضروری مسئلہ یہ ہے کہ ان کی نسل کو لیکر اُن کی صحیح تربیت کی جائے۔ اگرچہ بظاہر یہ کام حقیر معلوم ہوتا ہے۔ اور اس میں وہ ہنگامہ آرائی نہیں پائی جاتی جو بعض جوشیلے اور انقلاب پسند رہنماؤں کو اپنی طرف کھینچ لیں مگر جو لوگ صحیح معنوں میں قوم کی تربیت کرنا چاہتے ہیں اُن کو ضرور اِس بات سے اطمینان ہوگا کہ یہی تربیت پانے والے بچے کسی دن جاکر ہمارے ملک کے ایماندار باہمت اور مضبوط شہری ہوں گے۔ جن کے کندھوں پر آئندہ جاکر قومی امانتوں کا بار گراں ہوگا۔ یہ تاریخ کا ایک تلخ تجربہ رہا ہے کہ جب قوم میں انحطاط کے آثار نمودار ہو جاتے ہیں تو دوسری جاہل جفاکش اور تازہ دم قوم آکر اُن کو فتح کرتی ہے۔ محکوم قوم کی بعض اچھی چیزیں لے کر اُن کو اپنے تازہ ولولوں سے از سرِ نو زندہ کرتی ہے۔ اور اُن کو ترقی دیتی ہے۔ ابھی تک اکثر لوگ یہی سمجھتے ہیں۔ کہ کسی درماندہ قوم کو نئی زندگی دینے کے لئے سوائے اس کے چارہ نہیں کہ ان کو کوئی مضبوط قوم فتح کر کے اچھی طرح سے نہ جھنجوڑے۔ مگر یہ ایک بھاری نظری غلطی ہے۔ تازہ خون اور کئی نسلوں کو مستعار لینے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ بلکہ اگر غور سے دیکھا جائے تو خود قدرت نے اِس کا بہت اچھا انتظام کیا ہے۔ تقریباً ہر نصف صدی میں ایک نئی نسل تیار ہوتی ہے۔ ملک کے حوصلہ مند اور ممتاز افراد کا فرض یہ ہے کہ وہ ہر ممکن صورت سے

اس بات کا انتظام کریں کہ ان کے نئے افراد برباد نہ ہونے پاویں۔ اور اُن کو ایسی مردہ، بے روح، غلامانہ فضا میں رہنے سے بچائیں۔ جن کی وجہ سے جماعتی زندگی میں گُھن لگ جاتا ہے۔ نئی نسل کی سب سے بڑی خوبی یہ ہوتی ہے کہ وہ اچھی چیزوں کو قبول کرنے کے لئے تیار ہوتی ہے۔ اُن میں زندگی کے نئے حالات سے مطابقت پیدا کرنے کے لئے بڑی صلاحیت ہوتی ہے۔ بڑوں میں اس صلاحیت کی کمی پائی جاتی ہے۔ اس لئے بہت زیادہ سر کھپانے اور بار بار اُکسانے سے بھی دیر تک کام نہیں چل سکتا۔ اس لئے اپنی تمام امیدوں کو نئی نسل سے وابستہ کرنا چاہیے۔ اور نونہالان وطن پر ممکن توجہ اور محنت صرف کرنے کی ضرورت ہے۔ جو کچھ انتظام اچھے ماں باپ کسی بچے کی تربیت کے لئے کر سکتے ہیں۔ سماج کا فرض ہے کہ وہ اپنی تمام قوم کے بچوں کے لئے کرے۔ اگر ہماری قوم میں یہ مقدس جذبہ پیدا ہو گیا تو یقین کر لینا چاہیے کہ ہمارا قومی مستقبل شاندار ہو گا۔

خدا کا شکر ہے کہ ہمارے ملک کے چند ممتاز اور ہمدرد اہل فکر نے اپنی قوم کی جہالت اور بے کسی کو محسوس کرتے ہوئے ملک کی تمام آبادی کے لئے سات سال تک کا بنیادی قومی تعلیم کے نام سے عام جبری تعلیم کا نصاب مرتب کیا۔ اس کی تفصیلات اور عام طریقہ کار سے چاہے کوئی جتنا بھی اختلاف کرے۔ لیکن اس بات کو ہر ہمدرد سمجھدار انسان کو ماننا پڑے گا۔ کہ سات سالہ عام جبری تعلیم کا نفاذ ہمارے ملک کے لئے بہت ضروری ہے۔ ہمارے عام لوگوں کے لئے شاید یہ بات کچھ تعجب انگیز ہو۔ مگر دنیا بہت عرصہ سے اس پر عمل کر رہی ہے۔ اور ۱۴ سال تک کی عمر ہی کیا ہے۔ ترقی یافتہ ملکوں میں لوگ اس بات پر تُلے ہوئے ہیں۔ کہ ۲۰ سال کی عمر تک تعلیمی زمانے کی توسیع کی جائے۔ اور اس کے جواز میں کہتے ہیں کہ اس طرح سے پڑھے لکھے شہری نہ صرف اُس خرچ کی تلافی کریں گے۔ جو ان پر ان کے طویل زمانہ تربیت میں ہوا ہے بلکہ وہ آگے چل کر اس سے کہیں زیادہ قومی دولت اور خوش حالی میں اضافہ

کریں گے۔ اگرچہ اس عمر تک کی تعلیم سب لوگوں کے لئے ضروری نہیں۔ بلکہ صرف وہ لوگ جو علمی تحقیق کے لئے غیر معمولی اہلیت رکھتے ہوں اُن کے لئے اس قسم کا اہتمام کرنے کی ضرورت ہے۔ تاہم اس سے پتہ چلتا ہے کہ سماجی بہبودی کے لئے تعلیمی و تربیتی عمر کا بڑھانا کس قدر ضروری ہے۔

# مالتھس[1] کا نظریہ آبادی

از

جناب ڈاکٹر انوار اقبال صاحب قریشی صدر شعبہ معاشیات جامعۂ عثمانیہ

---

نوٹ:۔ اس مضمون کی تیاری میں میرے عزیز شاگرد سید فخر الحسن ایم۔ اے نے بہت مدد دی ہے جس کے لئے میں ان کا بہت ممنون ہوں۔ (قریشی)

گذشتہ مضمون[2] میں ہم نے اس عام مروجہ خیال کی تردید کی تھی کہ مسئلہ آبادی پر سب سے پہلے مالتھس نے قلم اٹھایا حالانکہ واقعہ یہ ہے کہ یونانیوں کے عہد سے لیکر اس وقت تک مختلف

---

[1] طامس رابرٹ مالتھس انگلستان کے ایک گاؤں میں ۱۷۶۶ء میں پیدا ہوا۔ اس کا باپ، دانیل مالتھس ایک معزز اور تعلیم یافتہ شخص تھا جس کی دوستی اپنے زمانے کے مشہور فلسفیوں ہیوم، روسو اور گڈون وغیرہ سے تھی۔ طامس مالتھس نے جامعہ کیمبرج میں فلسفہ اور دینیات کی تعلیم پائی اور وہاں سے ۱۷۸۸ء میں فارغ التحصیل ہوکر اپنے آبائی قریہ کے ایک چھوٹے سے کلیسا کی خدمت اپنے ہاتھ میں لی۔ اس کے بعد ۱۸۰۵ء میں ایسٹ انڈیا کمپنی کے قائم کردہ ایک کالج میں پروفیسر مقرر ہوا جہاں اپنی آخری عمر ۱۸۳۴ء تک تاریخ اور معاشیات کا درس دیتا رہا۔

[2] آبادی کے قدیم نظرئے، سیاست جنوری ۱۹۴۱ء۔

ماحول اور حالات کے تحت آبادی کے مختلف نظریے پیش ہوتے رہے ہیں۔ آبادی کے متعلق تازہ ترین نظریہ متوازن آبادی کا ہے جس پر ہم آئندہ مضمون میں بحث کرینگے۔ اس وقت یہ بتلانا مقصود ہے کہ مالتھس نے آبادی کے متعلق جو نظریہ پیش کیا اس کی بہت کچھ ذمہ داری اس کے ماحول پر تھی۔ انگلستان ایک قدیم زرعی ملک ہے۔ جہاں صدیوں سے کاشت ہوتی چلی آئی ہے۔

## زرعی پیدائش اور گھٹتی پیداوار کا قانون

اٹھارہویں صدی کے اخیر میں جب آبادی میں اضافہ ہونے لگا تو مالتھس اس سے بہت پریشان ہوا۔ زرعی اجناس کی قیمتیں بڑھنے لگیں گھٹیا قسم کی زمینوں پر کاشت ہونے لگی ۱۷۱۵ء سے لیکر ۱۷۹۴ء تک گیہوں کی قیمت ۶۵ شلنگ فی کوارٹر سے کبھی زیادہ نہیں بڑھی تھی لیکن ۱۷۹۵ء میں یہ بڑھ کر ۹۲ شلنگ ہوگئی اور ۱۸۰۱ء میں ۱۷۷ شلنگ تک جا پہنچی۔ اس بڑھتی ہوئی قیمت کا نتیجہ یہ نکلا کہ ہر چپہ زمین جو پہلے بیکار پڑا ہوا تھا اب زیر کاشت لایا گیا۔ یہ ظاہر ہے کہ گھٹیا زمین سے پیداوار بڑھیا زمین کی نسبت کم حاصل ہوتی ہے اور اس پیداوار کو حاصل کرنے کے لئے اخراجات پیدائش مقابلتاً زیادہ ہوتے ہیں یعنی اگر بڑھیا زمین پر ایک من گیہوں پیدا کرنے کے لئے پانچ روپے خرچ ہوتے ہوں تو گھٹیا زمین سے اسی قدر مقدار حاصل کرنے پر سات یا آٹھ روپے خرچ ہونے لگتے ہیں۔ وہ لوگ جو کاشتکاری کا تجربہ رکھتے ہیں یہ بھی جانتے ہیں کہ اگر زمین میں بہت گھنی تخم ریزی کی جائے تو بجائے فائدہ کے نقصان ہوتا ہے کیونکہ پودوں کو مناسب غذا زمین سے نہیں ملتی اور وہ سڑ گل جاتے ہیں اس لئے کاشت کو زمین کے بڑھیا حصوں تک یا زیادہ عمیق کاشت کرنے تک محدود نہیں کیا جاسکتا۔ زرعی اجناس کی اگر مانگ بڑھ رہی ہو تو پھر مزید زمینوں کو زیر کاشت لانے کی ضرورت پڑتی ہے۔ پہلے یہ زمینیں اس لئے خالی پڑی رہتی تھیں کہ اگر ان پر کاشت کی جاتی تو اخراجات زیادہ ہوتے اور آمدنی کم لیکن قیمتوں کے بڑھ جانے سے یہ خسارہ پورا ہو جاتا ہے لیکن جوں جوں آبادی بڑھتی جاتی ہے اور زرعی اجناس کی طلب زیادہ ہوتی جاتی ہے گھٹیا زمینیں

زیر کاشت لائی جاتی ہیں اوران سے پہلے کے مقابلہ ہیں کم پیداوار حاصل ہوتی ہے۔ اصطلاحی زبان میں اسے قانون تقلیل حاصل یا گھٹتی پیداوار کا قانون کہتے ہیں چونکہ یہاں اس قانون کی باریکیوں سے بحث کرنا مقصود نہیں اس لئے اسے انتہائی صحت اور تمام نزاکتوں کے ساتھ بیان نہیں کیا گیا۔

یہاں صرف یہ بیان کرنا مقصود ہے کہ زراعت کی نوعیت ایسی ہے کہ اگر فن زراعت[1] میں کوئی غیر معمولی تبدیلیاں نہ ہوں اور ذرائع نقل وحمل کی آسانیوں کی وجہ سے دور دراز زمینیں زیر کاشت نہ لائی جا سکیں تو زراعت میں گھٹتی پیداوار کا قانون جلد ظہور پذیر ہوجاتا ہے۔ اگرچہ مالتھس اس قانون کی تمام باریکیوں اور نکات سے کما حقہٗ واقف نہ تھا لیکن یہ اس نے محسوس کرلیا تھا کہ آبادی میں سرعت کے ساتھ اضافہ ہوتا رہے تو زرعی پیداوار میں اسی سرعت سے اضافہ نہیں ہوسکتا۔

مالتھس انگلستان سے زیادہ آئرستان کے حالات سے متاثر ہوا جہاں آبادی تیزی کے ساتھ بڑھ رہی تھی لیکن مختلف وجوہات کے تحت خوراک میں وہاں اسی تناسب کے ساتھ اضافہ نہیں ہورہا تھا حتیٰ کہ آبادی کا کثیر حصہ فاقوں اور قحطوں کے نذر ہوگیا۔

## صنعتی انقلاب کے اثرات

اس کے ساتھ ساتھ صنعتی انقلاب تکمیل کے منازل طے کر رہا تھا اور معاشرہ ایک عبوری دور سے گذر رہا تھا۔ اس کے نتائج بھی کچھ کم حوصلہ شکن اور روح فرسا نہ تھے۔ بیکاری بڑھ رہی تھی۔ آدمی کی جگہ مشین لے رہی تھی اور ابھی تک آدمی نے مشین پر قدرت حاصل نہیں کی تھی۔ وہ اس کا غلام تھا۔ بیکاری کی وجہ سے غربت وافلاس میں آئے دن اضافہ ہورہا تھا جس کی وجہ سے مختلف بیماریاں سرعت سے پھیل رہی تھیں۔ لوگوں میں لڑائی جھگڑے بڑھ رہے تھے۔ کارخانوں میں

---

[1] فن زراعت اور نقل وحمل کی ترقیوں کا جو اثر ہوا ہے اس پر بحث بعد میں کی جائے گی۔

مردوں اور عورتوں کے اختلاط کی وجہ سے اخلاق کے بندھن ڈھیلے پڑ رہے تھے اور بدمعاشی اور بے حیائی جڑیں پکڑ رہی تھیں۔ بچوں سے بارہ بارہ گھنٹے کام لیا جاتا جس کی وجہ سے ان کی صحتیں بگڑ رہی تھیں آجر ابھی تک اپنی اپنی ذمہ داریوں کو نہیں سمجھے تھے اور وہ ہر ممکن طریق سے مزدوروں سے استحصال کر رہے تھے۔

## قانون مفلسان کے اثرات

ان حالات سے متاثر ہو کر بہت سے لوگ اشتراکیت کا پرچار کر رہے تھے اور نئی نئی تجویزیں معاشرے کی اصلاح کے لئے پیش کی جا رہی تھیں۔ اس تاریک تصویر میں مزید اضافہ انگلستان کا مروجہ قانون مفلسی کر رہا تھا۔ کچھ تو خود قانون ناقص تھا، رہی سہی کسر بدانتظامی نے پوری کر دی۔ جو مزدور محنت و مشقت سے کام کرتے تھے ان پر بہت بھاری محصول لگائے جاتے تھے اور ان محصولوں کی آمدنی سے ان مزدوروں کی مدد کی جاتی تھی جن کی آمدنی کم ہوتی تھی یا جو بیکار ہوتے تھے۔ اس وقت تک انگلستان میں کثیر اولاد کو ایک نعمت خیال کیا جاتا تھا۔ بیکار مزدوروں کے جس قدر اولاد زیادہ ہوتی اسی قدر ان کو سرکاری خزانہ سے مدد ملتی تھی۔ اس قانون کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ عزت دار مزدور جو محنت و مشقت سے روزی حاصل کرتے تھے ان پر محصولوں کی بھرمار تھی اور وہ مسٹنڈے مزدور جو مزے سے بیکاری میں زندگی بسر کرتے تھے مزے اڑاتے تھے۔ اکثر اوقات دیکھا گیا کہ محنت کرنے والے مزدوروں کی نسبت بیکاروں کی زیادہ مزے سے گزرتی تھی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ محنت سے اکثر لوگ جی چرانے لگے، بیکاری اور زیادہ پھیلتی گئی اور مزدور کی خودداری اور عزت نفس دن بدن کمزور ہونے لگی۔

اسی زمانہ میں تجارین کا آبادی کا نظریہ مروج تھا۔ عوام تو کیا حکومت تک کے اراکین یہی سمجھتے تھے کہ کسی ملک کی خوش حالی کا راز کثیر آبادی ہی میں مضمر ہے اور کچھ اتفاق بھی ایسا ہی تھا کہ اس وقت کے وہ ممالک زیادہ خوشحال تھے جہاں آبادی زیادہ

تھی۔ خود انگلستان میں بھی یہی خیالات رائج تھے۔ حکومت فوجی اغراض کے تحت کثیر آبادی کی خواہاں تھی اور کارخانہ دار سستے مزدور حاصل کرنے کے لئے۔ لیکن مزدور اور دوسرے ادنیٰ طبقوں کی حالت اس وقت ناگفتہ بہ ہو رہی تھی۔ ادنیٰ طبقوں میں شرح پیدائش کے ساتھ شرح اموات میں بھی اضافہ ہو گیا تھا۔ بیماریاں عام ہو گئی تھیں۔ مکانوں کی حالت خراب ہو رہی تھی اور لوگوں کی صحتیں گر رہی تھیں۔ ان حالات سے مالتھس بہت متاثر ہوا لیکن سب سے اہم واقعہ جس نے مالتھس کو اس مسئلہ میں پوری پوری دلچسپی لینے پر متوجہ کیا وہ گوڈون کی ایک تصنیف[1] تھی۔

## گوڈون کی تصنیف کے اثرات

اس تصنیف کا لب لباب یہ تھا کہ کس طرح انسانی معاشرے کو کامل بنایا جا سکتا ہے۔ اس کتاب کی اشاعت سے ایک سنسنی سی پھیل گئی گوڈون کی رائے میں تمام خرابیوں کی ذمہ دار حکومت تھی جسے وہ ایک ناگزیر زحمت شمار کرتا تھا۔ اس مقصد کو حاصل کرنے کے لئے گوڈون نے اشتراکی معاشرہ قائم کرنے کی رائے دی۔ بہت سے لوگ اس کتاب کے موافق تھے اور بہت سے مخالف۔ موافقین میں مالتھس کا باپ ڈانیل مالتھس بھی تھا اور مخالفین میں اس کا بیٹا رابرٹ مالتھس تھا۔ باپ اور بیٹے میں اکثر اس مسئلہ پر بحثیں ہوا کرتی تھیں آخر تنگ آ کر بیٹے نے اپنے خیالات کو جامۂ قرطاس پہنانے کی ٹھان لی۔

مالتھس کی رائے یہ تھی کہ معاشرہ کبھی کامل حالت کو نہیں پہنچ سکتا کیونکہ ہر دور میں آبادی پر کسی نہ کسی طرح ضبط رکھنے کی ضرورت رہے گی اور یہ ضبط ہمیشہ تکلیف دہ رہے ہیں اور رہیں گے ان ضبطوں کا ذکر کرتے ہوئے مالتھس نے غربت و افلاس۔ بیماری۔ وبائیں۔ قحط۔ سیلاب بھونچال۔ جنگ اور دیگر ایسے تباہ کن حالات کا ذکر کیا ہے جن کی وجہ سے آبادی ہمیشہ قابو میں رہی ہے۔ اس کا خیال تھا کہ گناہ اور مصائب ہمیشہ رہیں گے اور معاشرے کی تکمیل کا خواب

---

[1] Enquiry concerning Political Justice and its influence on Morals and Happiness

جو گوڈون اور اس کے ساتھی دیکھ رہے ہیں کبھی شرمندہ تعبیر نہ ہوگا۔ چنانچہ مالتھس نے ان خیالات کو نہایت زور بیان سے ایک گمنام مقالہ کی صورت میں ۱۷۹۸ء میں شائع کیا۔ اس مقالہ کی مقبولیت کا اندازہ اس امر سے لگایا جاسکتا ہے کہ مالتھس کی زندگی ہی میں اس کے چھ ایڈیشن شائع ہوئے آخری ایڈیشن جو مالتھس کی زندگی میں شائع ہوا اس کی تاریخ ۱۸۲۶ء ہے۔ پہلے اور آخری ایڈیشن میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔

## مقالہ آبادی کا پہلا ایڈیشن [ل]:-

اس مقالہ میں زیادہ تر زور اس بات پر دیا گیا کہ آبادی کو قابو میں رکھنے کے جو تمام ذریعے ہیں ان سے ہمیشہ انسانیت کو دکھ برداشت کرنا پڑے اور مصائب و گناہ میں اضافہ ہوا۔ حقیقت یہ ہے کہ معاشرے کی اصلاح کے رستے میں یہ سب سے زبردست رکاوٹ ہیں۔ اس مقالہ کے تیسرے، چوتھے، پانچویں اور چھٹے باب میں مالتھس نے اس بات کو ثابت کیا ہے کہ کس طرح آبادی کی ترقی ہمیشہ جنگ وجدل۔ قحط۔ بیماریوں۔ وباؤں۔ بھونچالوں اور سیلابوں کی وجہ سے رکتی رہی ہے۔ مالتھس نے اس مقالہ میں تفصیل سے بتایا کہ اشتراکیت کے قیام سے یہ مصیبتیں دور نہیں ہوں گی بلکہ اور بڑھ جائیں گی۔ مالتھس کے اس مقالہ کی اشاعت کا لوگوں پر بہت گہرا اثر ہوا۔

گوڈون نے اپنی کتاب میں لکھا تھا کہ "انسانی معاشرے میں ایک اصول ہے جس کی وجہ سے آبادی ہمیشہ ذرائع خوراک تک محدود رہتی ہے" چنانچہ امریکہ اور ایشیا کی خانہ بدوش قوموں میں ہم دیکھتے ہیں کہ آبادی صدیوں میں اتنی نہیں بڑھی کہ ان کو کاشتکاری کی ضرورت

---

ل An Enquiry on the Principles of Population as it Effects the Future Improvement of Society with Remarks on the Speculations of Mr. Godwin, Mr. Condorcet and other writers.

محسوس ہو" گوڈون کا یہ بھی خیال تھا کہ معاشرہ کی بدحالی کی زیادہ تر ذمہ داری خانگی املاک کے طریق پر ہے اس لئے آئندہ ہمیشہ املاک کو مساویانہ طور پر تقسیم کیا جائے۔ مالتھس نے اس کا جواب دیا کہ امریکی اور ایشیائی آبادی جو کبھی بڑھنے نہیں پائی اس کا راز غربت، افلاس اور فاقوں کے خوف میں مضمر ہے اور خانگی املاک کے اداروں نے اس مصیبت کو بڑھانے کی بجائے کافی حد تک دور کیا ہے مالتھس نے اسی نتیجہ پر پہونچنے کے لئے دو مفروضات یا مقدمات قائم کئے تھے۔ (۱) انسانی بقا کے لئے خوراک ضروری ہے۔ (۲) جنسی خواہشات کا جذبہ مردوں اور عورتوں میں موجود ہے اور اسی طرح رہے گا اُن کے تحت وہ اس نتیجہ پر بھی پہونچا تھا کہ انسانوں کی آبادی میں زرعی پیداوار کی نسبت زیادہ ترقی کے امکانات موجود ہیں اور ان کے روکنے کے لئے بندشوں کی ضرورت ہے پہلے ایڈیشن میں مالتھس نے صرف ایجابی بندشوں کا ذکر کیا ہے لیکن یہ بھی ہوسکتا ہے کہ انسان اگر عقل و فکر سے کام لے تو وہ امتناعی بندشیں بھی خود پر عائد کرسکتا ہے مثلاً شادی دیر سے کرے یا بالکل نہ کرے۔ مالتھس نے اس کو محسوس تو کیا تھا لیکن اس نے اس کا جواب یہ دیا کہ اس قسم کی بندشوں کا نتیجہ بھی گناہ اور مصائب کی صورت میں رونما ہوتا ہے حالانکہ واقعتاً ہمیشہ ایسا نہیں ہوتا ہے۔ مالتھس نے یہاں اپنے دلائل کی کمزوری کو محسوس کیا۔ چنانچہ جب اس نے اپنے مقالہ کا دوسرا ایڈیشن شائع کیا تو اس نے اس بات کو تسلیم کرلیا کہ مصائب کے علاوہ ایک اور بندش بھی ہے اور یہ بندش اخلاقی ضبط کی ہے۔ باوجود اس بندش کو تسلیم کرنے کے مالتھس معاشرے کو گوڈون کی طرح کامل ہونے کے قابل تسلیم نہیں کرتا۔ اس کی رائے میں اشتراکیت معاشرے کی مصیبتوں کا علاج نہیں، چنانچہ وہ لکھتا ہے کہ

> "آخری بندش جس کا ذکر گوڈون نے کیا ہے یعنی اخلاقی ضبط ہیں اسے تسلیم کرنے کے لئے تیار ہوں۔

اور اس بندش کی وجہ سے شادیاں اکثر دیر سے ہوتی ہیں اس
بات پر اس سے متفق ہوں لیکن میرے رائے میں مسٹر
گوڈون کا طریقہ عدل یعنی املاک کی مساوات اور اشتراکیت
کا قیام اس مقصد کو ہرگز پورا نہیں کر سکتا۔ اوائل عمر کی
شادی اس قدر عام ہے کہ ہم کو ہر ممکن طریق سے اس کو کم
کرنا چاہئے لیکن وہ نظام جس میں خانگی املاک کی بنیادیں
کمزور کر دی جائیں اور وہ تمام مواقع دور کر دئے جائیں
جن کی بدولت کوئی شخص اپنی محنت و مشقت اور اعلیٰ
قابلیت کی وجہ سے استفادہ حاصل کر سکے اس سے تو
اخلاقی بندھن اور زیادہ ڈھیلا ہو جائے گا۔"

مالتھس اس رائے کے قائم کرنے میں غلطی پر نہ تھا کیونکہ اس نے قانون مفلسی کے تباہ کن اثرات دیکھ لئے تھے۔ اس قانون کی وجہ سے بھی ایک ہلکی قسم کی اشتراکیت پیدا ہو گئی تھی جس کے اثرات انگلستان پر نہایت ہی ناخوشگوار پڑے۔

## پہلے ایڈیشن کی مقبولیت کے اسباب

مالتھس کے مقالہ کو غیر معمولی ہر دلعزیزی حاصل ہوئی۔ اس کا طرز تحریر نہایت شگفتہ اور دلکش تھا اور اس نے خوب زور بیان سے کام لیا تھا۔ اس مقالہ کے لکھتے وقت کوئی علمی مقصد اس کے پیش نظر نہ تھا بلکہ ایک بحث میں کامیاب حصہ لینا تھا اسی لئے علمی لحاظ سے یہ مقالہ نہایت تشنہ اور ادھورا تھا۔ اور اس کے طرز بیان میں علمی متانت اور سنجیدگی نہ تھی۔
مالتھس کے نتائج حوصلہ شکن تھے اور مالتھس کو اپنے مقصد میں پوری کامیابی حاصل ہوئی اور گوڈون کے اشتراکی معاشرے کا جو اثر لوگوں کے دلوں پر جم رہا تھا وہ کافور ہو گیا۔ قانون مفلسی کے متعلق بھی چھان بین ہونے لگی اور معاشرے کی ترقی کے لئے

خانگی املاک کی اہمیت پر بھی زور دیا جانے لگا۔

مقالہ کی اشاعت کے ایک سال بعد یعنی ۱۷۹۹ء میں مالتھس کو ڈینل کلارک ایک نامور سیاح کے ساتھ یورپ کی سیاحت کا موقع ملا چونکہ اس زمانہ میں یورپ میں جنگ چھڑی ہوئی تھی اس لئے وہ کئی اہم ممالک کی سیر نہ کرسکا اس سفر میں اس نے سویڈن ۔ ناروے فن لینڈ اور روس کی سیاحت کی۔

اب اس کو آبادی کے مسئلے سے دلچسپی پیدا ہو چکی تھی اس لئے اس نے اس سیاحت میں اس کا خوب مطالعہ کیا۔ ۱۸۰۲ء میں جب امن قائم ہوا تو پھر مالتھس کو دوبارہ یورپ کی سیاحت کا موقع ہاتھ آیا اور اس نے فرانس، سوئزرلینڈ اور دوسرے ممالک کی سیر کی جو پہلے سفر میں اس سے چھوٹ گئے تھے۔ اس سفر سے اسے بہت سا مواد آبادی کے مسئلے کے متعلق ملا مقالہ کی پہلی اشاعت ختم ہو چکی تھی لیکن اس کی مانگ برابر جاری تھی چنانچہ مالتھس نے بہت کچھ غور و فکر اور بے شمار اضافے کے بعد اس کا دوسرا ایڈیشن شائع کیا۔

## مقالہ آبادی کا دوسرا ایڈیشن

پہلے ایڈیشن میں مالتھس نے آبادی کے نظریہ کو انسانی معاشرے کی تکمیل کے خلاف استعمال کیا تھا اور اس کی تحقیق کا اولین مقصد یہ تھا کہ وہ کسی طرح گوڈون کے دلائل کو جھٹلا دے لیکن دوسرے ایڈیشن میں اس نے آبادی کے مسئلہ کا اس مسئلہ کی خاطر ہی علمی طور پر مطالعہ کیا۔ اس نے بیرونی ممالک کی تاریخیں پڑھیں۔ یورپ کے بیشتر ممالک کی سیر کی اور وہاں کے حالات کا عمیق مطالعہ کیا اور دیکھا کہ یورپ کے مختلف ممالک میں آبادی کو

---

An Essay on the Principles of population, or A view of [1] its Past and Present Effects on Human Happiness, with an Enquiry into our Prospectus, Regarding the future Removal or Mitigation of the Evils which it occasions.

A New Edition very much Enlarged.

ضبط میں رکھنے کے لئے کیا بندشیں استعمال کی جاتی ہیں۔ اس نے گوڈون کے نظریے کی تردید کا خیال ترک کر دیا اور آبادی کے نظریے کا علمی طور پر مطالعہ شروع کیا۔ یہ مقالہ جو پہلے ایک گمنام رسالہ کی شکل میں شائع ہوا تھا اب دو جلدوں کی ایک ضخیم علمی کتاب بن گئی۔ اگر پہلے مقالہ کے دیباچہ اور بعد کے ایڈیشن کے دیباچہ کا مطالعہ کیا جائے تو پتہ چلتا ہے کہ مالتھس کے خیالات میں کس قدر تبدیلی ہوئی تھی۔ پہلے ایڈیشن میں انسانی مستقبل کی تصویر نہایت تاریک اور بھیانک ہے لیکن دوسرے ایڈیشن میں وہ اس کی تاریکی اور بھیانک پن کو بہت کم کرنے کی کوشش کرتا ہے اور پہلے جو اس نے حوصلہ شکن نتائج اخذ کئے تھے اب ان میں امید کی جھلک نظر آنے لگتی ہے۔ پہلے صرف ایجابی بندشوں کا ذکر تھا اور انسانی آبادی کو قحط۔ فاقوں بیماریوں اور وباؤں کی مصیبتوں کے علاوہ اور کوئی چارہ بچنے کا نہ تھا لیکن اب اس میں انسانی تدبیر، دور اندیشی اور ضبط اخلاق کو دخل ہو جاتا ہے۔ پہلے انسان قدرت کے رحم و کرم پر چھوڑ دیا گیا تھا لیکن اب اسے اپنے اوپر خود بھی کچھ اختیار حاصل ہو گیا ہے چنانچہ ۱۸۰۳ء کا ایڈیشن پہلے ایڈیشن سے نہ صرف بہت طویل ہے بلکہ اس میں مالتھس کے خیالات میں بہت زیادہ تبدیلی ہوئی ہے۔ مالتھس کے نظریوں پر تنقید سے پہلے یہ ضروری معلوم ہوتا ہے کہ پہلے یہاں پر ان کا کچھ مختصر سا خاکہ پیش کر دیا جائے۔

## مالتھس کا نظریۂ آبادی

مالتھس کے پیش نظر دو بنیادی چیزیں تھیں۔ ایک تو یہ کہ غذا انسانی زندگی کے لئے ضروری ہے۔ دوسری یہ کہ مرد اور عورت کے درمیان جنسی خواہش ایک فطری شئے ہے جو ہر ملک ہر زمانہ میں پائی جاتی ہے۔ نیز انسانی آبادی میں زمین کی طاقت پیدائش سے زیادہ سرعت کے ساتھ بڑھنے کی طاقت ہے لیکن مختلف رکاوٹیں اور بندشیں آبادی کو ایک خاص حد سے بڑھنے نہیں دیتیں اور اشیائے خوراک پر آبادی کا ہمیشہ بار رہتا ہے۔

## بندشوں کی تشریح

مالتھس کے نظریہ آبادی کو وضاحت سے پیش کرنے سے پہلے

یہ ضروری معلوم ہوتا ہے کہ ہم یہ جان لیں کہ رکاوٹوں اور بندشوں سے اس کی کیا مراد ہے۔ اختصار کے ساتھ ان بندشوں کو یوں بیان کیا جا سکتا ہے۔

(الف) امتناعی رکاوٹیں (جن سے پیدائش میں کمی ہوتی ہے)

(۱) اخلاقی ضبط یعنی دیر سے شادی کرنا اور اس دوران میں ہر قسم کے جنسی اختلاط سے باز رہنا۔

(ب) ایجابی رکاوٹیں (جن سے انسانی زندگی کم ہوتی ہے)

(۲) گناہ۔ مثلاً ناجائز تعلقات۔ غیر فطری خواہشات زنا اور غیر مناسب افعال۔

(۳) مصائب۔ جنگ۔ قحط۔ وبائیں۔ بیماریاں وغیرہ

ایجابی رکاوٹوں میں مالتھس ان پیشوں کو بھی شامل کرتا ہے جو انسانی زندگی کو کم کرتے ہیں مثلاً سخت محنت' انتہائی غربت۔ بچوں کی نامناسب پرورش۔ شہری زندگی وغیرہ۔

دراصل رکاوٹوں سے مراد مالتھس ہر وہ فعل۔ امر اور حربہ لیتا ہے جس کی وجہ سے آبادی ذرائع خوراک سے بڑھنے نہیں پاتی۔

## اضافہ آبادی کے مفروضات

آبادی کا یہ اصول اس کے خیال میں حسب ذیل تین عوامل کے فطری عمل درآمد پر مبنی ہے۔

(۱) شرح اضافہ آبادی (بلا رکاوٹ) جنسی خواہشات کے تحت = ہندسیہ تناسب سے یعنی ۱' ۲' ۴' ۸' ۱۶' ۳۲' ۶۴' ۱۲۸' ۲۵۶۔

(۲) شرح اشیائے خوراک = حسابیہ تناسب سے یعنی ۱' ۲' ۳' ۴' ۵' ۶' ۷' ۸' ۹۔

(۳) اضافہ آبادی کی رکاوٹیں۔

مندرجہ بالا پہلے اور دوسرے عوامل کے لحاظ سے آبادی اور اشیائے خوراک کے اضافہ کا تناسب معلوم ہوتا ہے چنانچہ وہ اس تناسب کو اس طرح بیان کرتا ہے کہ اگر کوئی رکاوٹ نہ ہو تو آبادی میں ہندسیہ تناسب سے اضافہ ہوتا ہے اور ہر پچیس سال میں آبادی دوگنی ہو جاتی ہے اور اشیائے خوراک میں حسابیہ تناسب سے زیادہ اضافہ ممکن نہیں اور چونکہ اشیائے خوراک انسانی زندگی کے لئے ضروری ہیں لہذا تیسرے عامل یعنی رکاوٹوں کے زیر اثر آبادی اپنی اصلی رفتار کے ساتھ بڑھنے نہیں پاتی اور ہمیشہ گھٹ کر اسی قدر رہ جاتی ہے جس کی بقا کے لئے اشیائے خوراک کی موجودہ مقدار کافی ہو سکے۔

## ہندسہ اور حسابی اضافہ کی تشریح

اضافہ آبادی اور اضافہ خوراک کے جو ہندسیہ اور حسابیہ اعداد پیش کئے گئے ہیں ان میں دونوں کو ایک سے شروع کیا جاتا ہے ابتداءً میں جب آبادی میں دوگنا اضافہ ہوتا ہے تو آبادی ایک سے بڑھ کر دو ہو جاتی ہے تو ذرائع خوراک میں بھی اسی رفتار سے اضافہ ہوتا ہے یعنی خوراک بھی ایک سے دو ہو جاتی ہے لیکن بعد میں اضافۂ خوراک اضافہ آبادی کا ساتھ نہیں دیتا۔ خوراک میں اضافہ ضرور ہوتا ہے مگر اس سرعت سے نہیں جس سرعت سے آبادی میں ہوتا ہے۔ ابتدائی مراحل میں تو یہ فرق اتنا حیرت انگیز نظر نہیں آتا لیکن بعد میں چل کر ان میں بہت ہی نمایاں فرق ہو جاتا ہے۔ آبادی تو آٹھ چھلانگوں میں ایک سے ایک سو اٹھائیس تک پہنچ جاتی ہے اور خوراک کی جست آٹھ ہی تک محدود رہتی ہے۔

مالتھس اس اصول آبادی کی یوں وضاحت کرتا ہے کہ آبادی اور اشیائے خوراک کی مختلف شرح اضافہ کی وجہ سے غذا کی قلت بالآخر آبادی کی رکاوٹ بن جاتی ہے لیکن غذا کی قلت سوائے قحط سالی کے فوری اور براہ راست رکاوٹ کی شکل میں ظاہر نہیں ہوتی۔

فوری اور براہ راست رکاوٹیں جن سے انسان قبل از وقت ہلاک ہو جاتا ہے اول تو وہ تمام اسباب اور بیماریاں شامل ہیں جو قلت غذا کا نتیجہ ہوتی ہیں دوسرے وہ تمام

اسباب بھی ہیں جن کا تعلق غذا سے نہیں ہے۔

آبادی کی یہ تمام رکاوٹیں یا بندشیں جو ہر ایک معاشرے میں کم و بیش قوت کے ساتھ پائی جاتی ہیں اور آبادی کو اشیائے خوراک کی حد سے آگے بڑھنے نہیں دیتیں ان کی دو عام قسمیں ہیں، ایک امتناعی دوسری ایجابی۔

## اضافہ آبادی میں رکاوٹیں

امتناعی رکاوٹوں میں وہ تمام رکاوٹیں شامل ہیں جن سے پیدائش میں کمی ہوتی ہے۔ مالتھس نے اس کے تحت سب سے پہلے اخلاقی ضبط کا شمار کیا ہے لیکن وہ اخلاقی ضبط کو موجودہ معنی میں استعمال نہیں کرتا یعنی یہ کہ شادی کے بعد جنسی اختلاط سے پرہیز کیا جائے تاکہ زیادہ اولاد نہ ہو سکے بلکہ اس کے معنی یہ ہیں کہ انسان اس وقت تک شادی نہ کرے جب تک کہ وہ اپنی اولاد کی پرورش کا بار اٹھانے کے لائق نہ ہو جائے اور اس مدت میں وہ پورے ضبط و اخلاق سے کام لے اور ہر قسم کے جنسی اختلاط سے پرہیز کرے۔ اس کے علاوہ ایسی تمام رکاوٹیں جو پیدائش کی مانع ہوں ان کو بدکاری تصور کرتا ہے۔

اب رہیں ایجابی رکاوٹیں جو انسانی زندگی کی مدت کو کم کر دیتی اور ہلاکت کا باعث بنتی ہیں ان کی مختلف نوعیتیں ہیں۔ ان کے تحت ایسے ہر قسم کے امراض۔ وبائیں۔ قحط۔ جنگ اور دیگر اسباب ہیں جن سے انسانی زندگی پر مہلک اثرات مترتب ہوتے ہیں مثلاً نامناسب پیشے سخت محنت، شدت افلاس، بچوں کی ناقص پرورش اور شہری زندگی کے خطرات وغیرہ۔

مندرجہ بالا رکاوٹوں پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ان میں بعض رکاوٹیں ایسی ہیں جن کا تعلق قلت غذا اور افلاس سے نہیں ہے مثلاً ایجابی رکاوٹوں میں جنگ اور بعض امراض و حادثات وغیرہ اس طرح بسا اوقات امتناعی رکاوٹوں پر لوگ عمل کرتے ہیں، اس لئے نہیں کہ وہ اپنی اولاد کی پرورش نہیں کر سکیں گے بلکہ آزادی،

عیش پسندی اور اس قسم کے دیگر اسباب کی بنا پر۔

اس حقیقت کے پیش نظر مالتھس کا یہ خیال قابل غور ہے کہ قلت غذا کے سبب سے آبادی میں رکاوٹ پیدا ہوتی ہے اور اشیائے خوراک پر آبادی ایک بارگراں ثابت ہوتی ہے۔ مالتھس کو اس حقیقت سے کبھی بھی انکار نہیں ہے کہ بعض رکاوٹیں ایسی ہیں جن کو قلت غذا سے بالواسطہ یا بلاواسطہ کسی قسم کا تعلق نہیں ہے۔ وہ خود اس پر آشوب اور خونچکاں دور کو اپنی آنکھوں سے دیکھ چکا ہے جبکہ میدان جنگ میں لاکھوں انسان تہ تیغ ہو گئے۔ اسے اس حقیقت کا بھی اعتراف ہے کہ انسان بسا اوقات بغیر یہ سوچے ہوئے کہ وہ اپنی اولاد کی پرورش نہ کر سکے گا یا معاشرے میں اس کا درجہ پست ہو جائے گا، دیر سے شادی کرتا اور عالم وجود میں آنے والی ہستی کی راہ میں رکاوٹ پیدا کر دیتا ہے لیکن اس کے باوجود وہ افلاس اور قلت خوراک کو بڑی اہمیت دیتا ہے اور آبادی کی رکاوٹ کا ایک بنیادی سبب قرار دیتا ہے خواہ یہ راست طور پر انسانی ہلاکت کا باعث ہوں یا نہ ہوں چنانچہ وہ کہتا ہے کہ

"ایک شخص جسے ایک کوٹھری میں بند کیا گیا ہو وہ یقیناً
اس کی چار دیواری کے اندر مقید سمجھا جائے گا چاہے وہ
اس کی دیوار کو نہ چھوتا ہو۔"

اس طرح آبادی اُس تعداد میں گھری ہوئی ہے جس کی بقا کے لئے اشیائے خوراک کی موجودہ مقدار کافی ہو سکتی ہے۔

پس اگر اس تعداد سے آبادی زیادہ بڑھ جائے گی تو پھر اس کی ہلاکت لازمی ہے۔ اگر خود انسان کے ہاتھوں ایسی زائد آبادی کی روک تھام نہ کی گئی تو قدرت اس کی طرف متوجہ ہوگی اور اس کو کم کر کے اشیائے خوراک کی سطح پر لے آئے گی۔ اسی خیال کے تحت اس نے اپنا یہ مشہور جملہ قلمبند کیا تھا جو بعد کے اڈیشن سے نکال دیا گیا کہ

"اگر کوئی شخص ایک ایسی دنیا میں پیدا ہوا ہے جو پہلے ہی سے

زیادہ آباد ہے اور اس کے والدین اس کی پرورش نہیں کر سکتے اور سماج کو بھی اس کی محنت درکار نہیں ہے تو پھر اسے کوئی حق نہیں ہے کہ وہ روٹی کا مطالبہ کرے اور زندہ رہ سکے۔ قدرت کے خوان یغما پر اس کے لئے کوئی جگہ نہیں ہے وہ اسے واپس چلے جانے کو کہتی ہے۔"

مالتھس اس بات کو پسند نہیں کرتا کہ پیدا شدہ انسانوں کی ہلاکت کے ذریعہ آبادی اور اشیائے خوراک میں توازن پیدا ہو بلکہ وہ پیدائش کی کمی کو اس غرض کے لئے ایک بہتر ذریعہ تصور کرتا ہے ظاہر ہے کہ ہر عقل سلیم رکھنے والا شخص اس چیز کو زیادہ پسند کرے گا کہ انسان کے عالم وجود میں آنے کے بعد بچپن یا عمر طبعی کو پہنچنے سے پہلے ہی موت کے گھاٹ اتر جانے سے بدرجہا بہتر ہے کہ وہ پیدا ہی نہ ہو۔ پس آبادی کی امتناعی رکاوٹیں ایجابی رکاوٹوں کے مقابلے میں زیادہ بہتر اور مفید ہیں۔ نہ صرف اس لئے کہ انسانی ہلاکت وتباہی کوئی اچھی چیز نہیں ہے بلکہ اس لئے بھی کہ ایجابی رکاوٹیں بسا اوقات مزید اضافہ آبادی کا باعث ثابت ہوتی ہیں۔ بالکل اسی طرح جیسا کہ گھاس کی کاٹ چھاٹ کے بعد وہ اور تیزی سے بڑھنے لگتی ہے آبادی بھی بہت زیادہ ہلاکت کے بعد تیزی سے بڑھنے لگتی ہے۔ اس قسم کی اکثر مثالیں پائی جاتی ہیں کہ اکثر جنگ کے بعد آبادی میں معتد بہ اضافہ ہو گیا چنانچہ ۱۸۷۰ء کی جنگ کے بعد فرانس کی گھٹتی ہوئی آبادی میں بڑی سرعت کے ساتھ اضافہ ہوا۔

یہی وجہ ہے کہ مالتھس نے امتناعی رکاوٹوں پر زیادہ زور دیا ہے اور اس سلسلے میں اخلاقی ضبط کو آبادی کی بہترین رکاوٹ شمار کرتے ہوئے اس کی پوری پوری وضاحت کی ہے کیونکہ اس کے خیال میں مصیبت وافلاس سے بچنے اور انسانی ہلاکت وبربادی کو روکنے کی یہ ایک بہترین صورت ہے۔ سچ پوچھئے تو اصول آبادی کو پیش کرتے ہوئے مالتھس اسی کے ذریعہ انسانی معاشرے کو فلاح وبہبود کے رستے پر لانا چاہتا ہے۔ لہٰذا امتناعی رکاوٹوں کی اس جگہ پر

ذرا تفصیل کے ساتھ بیان کر دینا ضروری ہے۔

**مالتھس اور اخلاقی ضبط** امتناعی رکاوٹوں کے سلسلے میں مالتھس اپنے اخلاقی ضبط کے خاص مفہوم کو جیسا کہ اوپر بیان کیا جا چکا ہے خوب اچھی طرح ذہن نشین کرانا چاہتا ہے تاکہ غلط فہمی پیدا نہ ہو اور اس پر کاربند ہو کر ایک صحت مند معاشرے کی بنیاد قائم کی جا سکے اور کثرت آبادی کے بُرے نتائج سے دو چار ہونا پڑے۔ اس نے صاف طور پر اس بات کی صراحت کی ہے کہ اخلاقی ضبط کے اصلی معنی یہ ہیں کہ انسان اس وقت تک شادی نہ کرے جب تک کہ وہ اپنی اولاد کی پرورش کے لائق نہ ہو جائے اور اس اثنا میں پورے ضبط نفس سے کام لے کر ہر قسم کے جنسی اختلاط سے باز رہے۔ آج کل اس کا جو عام مفہوم یہ لیا جاتا ہے کہ شادی کے بعد کثرت اولاد سے بچنے کی خاطر ضبط نفس سے کام لیا جائے اس کی وہ ایک حد تک تردید کرتا ہے اس لئے کہ وہ اوسطاً ایک خاندان کو چھ بال بچوں پر مشتمل کر کے پچیس سال میں آبادی کے دوگنے ہو جانے کے نتیجہ پر پہنچتا ہے مگر باوجود اس کے چھ سے زیادہ اولاد کو قابل اعتراض نہیں سمجھتا کیونکہ اُسے خود اعتراف ہے کہ

"جب ایک شخص شادی کرتا ہے تو وہ یہ نہیں کہہ سکتا کہ
اس کے کتنی اولاد ہوگی ممکن ہے چھ سے زیادہ بھی ہو جائے"

ظاہر ہے کہ شادی کے بعد وہ کسی کو جائز طور پر جنسی اختلاط سے روکنا نہیں چاہتا اس کے ساتھ ہی ساتھ وہ ہر قسم کے مانع حمل تدابیر کو بھی مذموم سمجھتا ہے اور اس کی کسی طرح بھی اجازت نہیں دیتا خواہ ان کا استعمال جائز یا ناجائز جنسی اختلاط کے سلسلے میں کیا جائے، چنانچہ وہ کہتا ہے کہ

"میں کبھی بھی آبادی کو کسی غیر فطری اور مصنوعی طریقے سے
روکنے کی اجازت نہ دونگا"

**مالتھس کے اخلاقی ضبط کے معیار میں تبدیلی** مگر بعد میں مالتھس کے اس خیال میں

تبدیلی ہوگئی تھی اور پہلا سا زور بیان اور تقدس قائم نہ رہا تھا کیونکہ اس نے تجربہ سے محسوس کرلیا تھا کہ اخلاق کا جو معیار اس کے پیش نظر ہے اس پر سب انسان آسانی سے پورے نہیں اتر سکتے پھر اس کے سامنے دو رستے تھے ایک تو یہ کہ ہر قسم کے خطرات کو نظر انداز کر کے وہ اپنے اخلاقی معیار پر قائم رہے یا انسانی کمزوری کے پیش نظر وہ اخلاق کے اس اعلیٰ معیار سے نیچے اتر آئے اور جنسی اختلاط کو جو بغیر شادی کے بندھن کے عمل میں آئے گوارا کرے اور مانع حمل تدابیر سے بھی اس قدر خائف نہ ہو۔ مالتھس ایک مذہبی آدمی تھا اور ہرچند اسے یہ بد اعتدالیاں گوارا نہ تھیں لیکن اسے بادل ناخواستہ گوارا کرنا پڑیں کیونکہ وہ ایسی کثیر اولاد کے مقابلہ میں جس کا انسان اچھی طرح پرورش نہ کر سکے اخلاقی بد اعتدالیوں کو کم ضرر رساں سمجھتا تھا۔

مالتھس کے ان خیالات کے پیش نظر یہ کہا جاسکتا ہے کہ اسقاطی تدابیر کو بھی وہ ناجائز قرار دیتا جس کا وجود اس کے زمانہ میں شاذونادر ہی تھا اور اب جس نے ایام جہالت کی رسم طفل کشی کی جگہ لے لی ہے۔ نیز وہ اس امر کی بھی اجازت نہیں دے سکتا کہ خاص پیشہ ور بازاری عورتوں کا طبقہ موجود ہے اور لوگ ان کے ساتھ جنسی اختلاط قائم رکھیں اس لئے کہ اس کے خیال میں اول تو اس قسم کے اختلاط سے اولاد کے ساتھ محبت و شفقت کا جو فطری جذبہ دل میں پایا جاتا ہے وہ کمزور ہو جاتا ہے اور عورتوں کا اخلاق گر جاتا ہے دوسرے یہ کہ بلاکسی مانع حمل اور اسقاطی تدبیر کے ناجائز جنسی اختلاط سے بچے پیدا ہوں گے اور معاشرے پر اس کا بار پڑنا لازمی ہے۔

مالتھس دراصل ضبط اخلاق کے تحت عصمت و عفت کی پوری پوری حفاظت کرنا چاہتا تھا جس سے اُن برائیوں کا سدباب ہو سکے جو فطرت انسانی کی کمزوری کا نتیجہ ہوتی ہیں اور اس کی حفاظت مرد اور عورت دونوں کے لئے لازمی قرار دی اور دونوں کے لئے ایک ہی قانون اخلاق پیش کیا۔

اب سوال یہ ہے کہ کیا ضبط اخلاق کے اس قدر سخت اصول کی پابندی کو مالتھس ممکن العمل سمجھتا تھا اور اُسے اس بات کا یقین تھا کہ ضبط اخلاق سے زیادہ آبادی کا موثر طور پر

تدارک ہوسکتا ہے؟

اس میں شک نہیں کہ مالتھس نے اپنے اصول آبادی کے تحت پیدا ہونے والی برائیوں کو اخلاقی ضبط کے ذریعہ روکنے کی بڑی شد و مد کے ساتھ تعلیم دینے کی کوشش کی لیکن اُسے اس بات کا اندیشہ تھا کہ ضبط نفس پر کاربند ہونا دشوار ہے اور اس کی پوری پوری کامیابی یقینی نہیں ہے اس نے یہ بھی محسوس کیا کہ تجرد کی زندگی نہ صرف اس کے مقصد کو پورا کر سکے گی بلکہ لوگوں کو اُن برائیوں کی طرف آمادہ کردے گی جنھیں وہ خود روکنا چاہتا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ آخر میں جیسا کہ ہم نے اوپر بیان کیا ہے وہ دبی زبان سے دو برائیوں میں سے ایک ہلکی بُرائی کو اختیار کرنے کی ایک حد تک اجازت دینے پر آمادہ نظر آتا ہے چنانچہ وہ لکھتا ہے کہ ہمارا یہ فرض ہے کہ ہم اس وقت تک شادی کو ملتوی رکھیں جب تک کہ اپنی اولاد کی پرورش کرنے کے قابل نہ ہو جائیں اور ہمارا یہ بھی فرض ہے کہ ہم ناجائز طور پر اپنی جنسی خواہشات کو پورا نہ کریں لیکن اس نے یہ نہیں کہا کہ ان دونوں فرائض کی پوری طرح پابندی کی جائے اس لئے کہ اکثر ایک فرض کے ترک کر دینے سے دوسرے فرض کی پوری تعمیل میں سہولت ہو جاتی ہے۔

بات دراصل یہ ہے کہ مالتھس اس جگہ پہنچ کر سخت حیص بیص میں پڑ گیا ہے اور اس کے لئے بجز اس کے اور کوئی چارہ کار نہ رہا کہ ایک افادی نقطۂ نظر سے معمولی بُرائی کو اختیار کرنے کی اجازت دے دے۔

اب اگر ہم غور کریں تو معلوم ہوگا کہ مالتھس کو یہ ساری دشواریاں اس کے اس مفروضہ کی وجہ سے پیش آئیں کہ جنسی خواہشات کی تشفی اور توالد و تناسل دونوں ایک دوسرے سے وابستہ ہیں یہی وجہ ہے کہ جنسی اختلاط کے ساتھ ہی ساتھ بچہ پیدا ہونے اور آبادی کے بڑھنے کا خوف اسے دامنگیر رہا اور اس سے پیدا ہونے والی بُرائیوں کا سدباب کرنے کے لئے وہ جنسی اختلاط کو کم کرنے کے لئے دیر سے شادی کرنے اور ساتھ ہی ساتھ ناجائز طور پر جنسی اختلاط سے لوگوں کو باز رہنے کی تلقین کرتا ہے۔

اس میں شک نہیں کہ مالتھس کا یہ مفروضہ بالکل فطری قانون کے مطابق ہے کیونکہ قدرت نے اپنی حکمت کاملہ سے جنسی خواہش کی تشفی کے ساتھ توالد و تناسل کو وابستہ کر کے نسل انسانی کی ترقی اور بقا کو اس کے تابع کر دیا ہے۔

## مختلف اعتراضات کی روشنی میں مالتھس کے نظریہ کی مزید وضاحت

مالتھس کے نظریہ آبادی میں ہم نے جیسا کہ اوپر معلوم کیا مرکزی مسئلہ آبادی اور غذا کے تعلق کا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ مسئلہ آبادی کے ضمن میں غذا کو جو خاص اہمیت حاصل ہے اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ قدیم زمانے سے اب تک دیگر ضروریات زندگی کے مقابلے میں غذا کا مسئلہ بہت ہی قابل توجہ بنا رہا ہے۔ موجودہ زمانے میں فن طب اور حیاتیاتی کیمیا (بایوکیمسٹری) کی تحقیقات و تجربات نے واضح کر دیا ہے کہ حیاتی اعداد و شمار[1] کی رفتار پر جتنا زیادہ اثر غذا کا پڑتا ہے کسی اور چیز کا نہیں۔ بعض تجربات تو یہاں تک شاہد ہیں کہ ناقص لباس اور خراب مکان کی صحت انسانی اور شرح اموات پر اتنا برا اثر نہیں پڑتا جتنا کہ ناقص اور ناموزوں غذا کا۔ چنانچہ دیکھا گیا ہے کہ بہتر غذا استعمال کرنے والے لوگوں میں باوجود ناقص مکان میں رہنے کے شرح اموات کم ہوتی ہے۔ برخلاف اس کے بہتر مکان میں رہنے والے لوگوں میں جن کی غذا ناقص ہوتی ہے ان میں شرح اموات زیادہ ہوتی ہے۔

غرض ناقص غذا اور قلت خوراک کے صحت جسمانی اور انسانی زندگی پر جو مضر اثرات مترتب ہوتے ہیں اور ہلاکت کا باعث بنتے ہیں اس کے پیش نظر مسئلہ آبادی میں اس کی اہمیت مسلم ہے یہی وجہ ہے کہ مالتھس غذا کو مسئلہ آبادی کا اہم جز قرار دیتا ہے۔

ناقدین نے مالتھس کے نظریہ آبادی پر جو سب سے بڑی نکتہ چینی کی ہے وہ آبادی اور اشیائے خوراک کے اضافہ کا مقرر کردہ تناسب ہے۔ یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ اس بات کا عملی طور پر ثبوت نہیں ملتا کہ آبادی ہندسیہ تناسب سے بڑھتی اور ہر پچیس سال میں دوگنی

---

[1] (Vital Statistics)

ہو جاتی ہے اس کے برخلاف اشیائے خوراک میں حسابیہ تناسب سے اضافہ ہوتا ہے۔ یہاں پر بہت کچھ مالتھس کے الفاظ ہندسیہ اور حسابیہ کی وجہ سے لوگوں کو غلط فہمیاں ہوتی ہیں۔ مالتھس کا منشا، دراصل اضافہ آبادی اور اضافہ اشیائے خوراک کے رجحان کو ظاہر کرنے کا تھا اور یہ بتلانا مقصود تھا کہ جس تیزی کے ساتھ آبادی میں اضافہ ہوتا ہے اشیائے خوراک میں نہیں ہوتا۔ چنانچہ اس حقیقت کے پیش نظر کہ ہر قسم کی جاندار ہستی کا ہر اضافہ مزید اضافہ میں شدت کا باعث ہوتا ہے اس لیئے اضافہ کے اس رجحان کی نوعیت بلاشبہ ہندسیہ کہلا سکتی ہے۔ برخلاف اس کے اشیائے خوراک کی پیدائش میں زمین کی وسعت اور قوت زرخیزی محدود ہونے کی وجہ سے (چاہے ہم مختلف طریقوں سے زمین کی وسعت میں کفایت سے کام لینے اور زرخیزی بڑھانے کی کتنی بھی کوشش کریں) اس طرح کا معتدبہ اضافہ ممکن نہیں اس لحاظ سے اس کی نوعیت حسابی ہی کہلا سکتی ہے۔ مالتھس کا دراصل یہی مطلب ہے اور وہ انہی معنیٰ میں ہندسیہ اور حسابیہ تناسب کے الفاظ استعمال کرتا ہے گرچہ پروفیسر کینن اس رائے سے اتفاق نہیں کرتا۔

اس ضمن میں بعض لوگوں کا اعتراض ہے کہ موجودہ زمانہ کی فنی اور میکانی ترقیوں کی وجہ سے طریق پیدائش میں جو نمایاں تبدیلی ہو گئی ہے اس سے اشیائے خوراک میں بہت کافی اضافہ ممکن ہے۔ یہ خیال صحیح ہے مگر باوجود اس کے ہم اس بات سے انکار نہیں کر سکتے کہ اشیائے خوراک میں تقسیم اس طرح سے نہیں ہو رہی ہے جو تمام آبادی کے لئے کافی ہو۔ اب بھی تقریباً ہر ملک میں کچھ لوگ ناقص غذا کے شکار نظر آتے ہیں اور ایسے لوگ پائے جاتے ہیں جو اپنی اولاد کی خاطر خواہ پرورش نہیں کر سکتے اور اس وجہ سے کثرت اولاد سے بچنے کی کوشش کرتے ہیں۔ یہ حالت نہ صرف کم ترقی یافتہ ملکوں میں بلکہ ایسے ملکوں میں بھی پائی جاتی ہے جہاں کا معیار زندگی بلند ہو چکا ہے گو اس حقیقت کو ہم فراموش نہیں کر سکتے کہ ناقص غذا ہمیشہ قلت اشیائے خوراک اور افلاس ہی کا نتیجہ ہوتا ہے بلکہ بسا اوقات عادات و مذاق

اور معقول غذا کی لاعلمی کی وجہ سے بھی غذا میں عدم توازن پایا جاتا ہے لیکن قلت اشیائے خوراک اور غربت و افلاس یقینی اس کا بہت بڑا اور اہم سبب ہیں۔

موانعات آبادی کے سلسلے میں دو اہم اعتراضات کئے جاتے ہیں ایک تو یہ کہ مالتھس نے ضبط اخلاق کی جس معنی میں تبلیغ کی ہے وہ بہت ہی دشوار اور ناقابل عمل ہے۔ یہ صحیح ہے مگر جیسا کہ ہم نے اس ضمن میں اوپر بیان کیا کہ جس مفروضے اور جس مقصد کے پیش نظر اس نے اس کی طرف لوگوں کو متوجہ کرایا ہے۔ اس میں وہ حق بجانب ہے اور اس کا ناقابل عمل ہونا اس کے نظرئیے کو باطل نہیں کر سکتا۔

دوسرا اعتراض یہ ہے کہ اس کا ضبط اخلاق کا قانون غریبوں کے حق میں بہت ہی سخت اور ظالمانہ حیثیت رکھتا ہے اس لئے کہ اس پر عمل کرنے کے یہ معنیٰ ہیں کہ غریب غالباً تمام عمر تجرد کی زندگی بسر کرے اور یہ یقینی ایک قسم کی اخلاقی ناانصافی ہوگی اور قانون فطرت کی خلاف ورزی بھی۔

مالتھس کو تجرد کے مقابلے میں غریبوں کے لئے شادی سے پیدا ہونے والی مصیبتوں کا زیادہ خیال تھا۔ سچ تو یہ ہے کہ اُس نے افلاس کی کلفت کو جو ایک حد تک اولاد کی مسرت سے گوارا کی جا سکتی ہے ناقابل اعتنا سمجھا ہے۔ لیکن اس کے یہ معنیٰ نہیں ہیں کہ وہ غریبوں کو قطعاً شادی کرنے سے منع کرتا ہے بلکہ وہ اس خیال کو دور کرنے کے لئے کہتا ہے کہ

> "مجھ پر یہ الزام عائد کیا جاتا ہے کہ میں نے غریبوں کو
> شادی کرنے سے منع کیا ہے، یہ صحیح نہیں ہے اس لئے کہ
> مجھے خود اس امر کا اعتراف ہے کہ شادی کی کوئی خاص عمر
> مقرر کر دینا نہ صرف ناانصافی بلکہ خلاف اخلاق بھی ہے۔"

**مالتھس کا سماجی نظریہ** | مالتھس کے نظریہ آبادی کی اہمیت اور اس کے نقائص اور

خوبیوں کا اندازہ اس وقت تک نہیں ہو سکتا اور اس پر جو کچھ اعتراضات کئے جاتے ہیں ان کی واقعیت معلوم نہیں ہو سکتی جب تک کہ ہم اس کے سماجی نظریہ کو پیش نظر نہ رکھیں اس لئے کہ آبادی کا کوئی اصول بھی ہو اس کو کسی قسم کی عمرانی اہمیت نہیں دی جا سکتی تا وقتیکہ اس کا مقصد کوئی سماجی یا معاشی اصلاح نہ ہو۔

کثرت آبادی کے ساتھ غربت و افلاس سے جو مصیبتیں انسان کو جھیلنی پڑتی ہیں ان سے نجات کے لئے عام طور پر قدیم زمانے سے اکثر لوگ یہ تجویزیں پیش کرتے رہے ہیں کہ آبادی کو کم کرنے کی بجائے نظام معاشرہ ہی میں تبدیلی کر دی جائے جس میں بچوں کی پرورش حکومت کی جانب سے ہوا کرے اور لوگوں کی خدمات کا معاوضہ خاندانی ضرورتوں کے لحاظ سے دیا جائے۔

اس مضمون کی ابتدا میں جیسا کہ ظاہر کیا جا چکا ہے۔ مالتھس کے زمانے میں بھی بڑھتی ہوئی آبادی اور غربت و افلاس کے پیش نظر بعض اشتراکی تجویزیں پیش کی جا رہی تھیں۔ مالتھس در اصل اپنے اصول آبادی کے ذریعہ اسی قسم کی تجویزوں کی تردید کرنا چاہتا ہے۔ وہ ایسے نظام معاشرہ کو جو اشتمالی بنیاد پر قائم کیا گیا ہو ایک خیال شئے تصور کرتا ہے۔

اس قسم کی اشتراکی تجویزوں اور اشتمالی معاشرے کی وہ دو باتوں کی بنا پر مخالفت کرتا ہے ایک تو یہ کہ اس کے ذریعہ کثرت آبادی اور بھی بڑھ جائے گی کیونکہ جب بچوں کی پرورش کی ذمہ داری والدین کے سر سے اٹھ جائے گی اور خدمات کا معاوضہ خاندانی ضرورتوں کے لحاظ سے دیا جائے گا تو پھر لوگوں کو جلد سے جلد شادی کرنے میں کوئی چیز مانع نہ ہو گی۔ اور بچے بلا روک ٹوک پیدا ہونے لگیں گے۔ کثرت آبادی میں شدت پیدا ہو جائے گی۔ اور لامحالہ اس کا نتیجہ یہ ہو گا کہ اشیائے خوراک کی بہت زیادہ قلت محسوس ہونے لگے گی۔ اور غربت و افلاس میں شدت کی وجہ سے پھر ہلاکت و بربادی ناگزیر ہو جائے گی۔

اگر ہم دو ایسے معاشروں کو فرض کریں جن میں آبادی، دولت پیدا کرنے کے لئے قدرتی

ذرائع اور انسانی قابلیتیں مساوی ہوں لیکن ایک معاشرہ اشتمالی نظام کے تحت ہو اور دوسرا خانگی املاک کے تحت تو ایسی صورت میں ظاہر ہے کہ اشتمالی معاشرے میں جلد شادی کرنے اور کثرت اولاد سے بچنے کی کوئی چیز مانع نہ ہوگی اور آبادی میں مزید اضافہ ہوگا جس سے معیار خوشحالی پست ہو کر افلاس نمودار ہو جائے گا۔ برخلاف اس کے دوسری قسم کے معاشرہ میں اکثر لوگوں کو جو جز معاش ہوں گے اولاد کی پرورش کی ذمہ داری مجبور کرے گی کہ دیر سے شادی کریں اور آمدنی کے بڑھانے کی کوشش کریں جس کی وجہ سے آبادی میں کم اضافہ ہوگا اور خوشحالی کا معیار پست نہ ہونے پائے گا بلکہ بہت ممکن ہے بلندی کی طرف مائل ہو جائے ایسی صورت میں جہاں تک اضافہ آبادی سے غربت و افلاس کے پیدا ہونے کا اندیشہ ہے اشتمالی معاشرہ کسی طرح بھی بہتر خیال نہیں کیا جا سکتا۔ اسی لئے مالتھس نے اس ضمن میں ایسی دیگر تجویزوں کی بھی مخالفت کی ہے جس سے اولاد کی پرورش کا بار والدین کے سر سے ہلکا ہو جائے اور انھیں جلدی شادی کرنے اور زیادہ بچے کا باپ بننے کی ترغیب ہو جائے۔ چنانچہ قوانین مفلسی کا اسی وجہ سے وہ سخت مخالف نظر آتا ہے۔ مالتھس کے سامنے بین الاقوامی اشتراکیت کا تخیل موجود نہ تھا اور نہ ہی اس وقت دنیا میں مجموعی پیدائش میں اس قدر اضافہ ہوا تھا۔

دوسری چیز جس کی بنا پر وہ اشتمالی معاشرہ کو بہتر تصور نہیں کرتا اور طبقہ واری معاشرہ ہی کو قائم رکھنا چاہتا ہے وہ اس لئے کہ جو معاشرہ مختلف طبقوں پر مشتمل ہوتا ہے اور جن کی آمدنیاں مختلف ہوتی ہیں وہاں آبادی میں تخفیف ہونے کے علاوہ اضافہ آمدنی کا بھی امکان ہے اور ترقی کی راہیں آسانی سے کھلتی جاتی ہیں کیونکہ انسان فطری طور پر کاہل اور سست واقع ہوا ہے لیکن شادی کی خواہش اور پھر اولاد کی پرورش کی فکر اسے جد و جہد کرنے اور روٹی کمانے پر آمادہ کرتی ہیں۔ اگر جد و جہد کے ان محرکات کو ختم کر دیا جائے تو لازماً انسانی ذہانت اور قابلیت بے عملی کی وجہ سے مردہ ہو جائیں گی اور آئندہ ترقی کی راہیں مسدود رہیں گی۔ حقیقت یہ ہے کہ جد و جہد کے ان ہی محرکات کی بنا پر انسانی ذہانت

اور صلاحیت اُبھرتی اور اُجاگر ہوتی ہے اور ترقی و خوش حالی کی راہیں کھُلتی جاتی ہیں۔

مالتھس اپنے اصول آبادی کے ذریعہ ان ہی محرکات کو مردہ کرنے کی بجائے ان میں روح پھونکنا چاہتا ہے تاکہ غربت و افلاس کا سدباب ہونے کے ساتھ ساتھ خوش حالی اور ترقی میں اضافہ ہو سکے۔ وہ طبقہ واری نظام معاشرہ کو بام ترقی کا زینہ تصور کرتا ہے اور اُسے برقرار رکھنا چاہتا ہے تاکہ انسان اس کے ذریعہ ترقی و تمدن کی چوٹی تک پہنچ سکے چنانچہ وہ لکھتا ہے کہ

> "اصول آبادی کی تحقیق کی بنا پر ہم یہ کہنے پر مجبور ہیں کہ جس سیڑھی کے ذریعہ ترقی و تمدن کی اس بلندی تک ہم پہنچ چکے ہیں اس کو پھینک نہیں سکتے۔ اور ہمارا یہ نظام معاشرہ غالباً ہمیشہ بغیر کسی تبدیلی کے قائم رہے گا۔"

مالتھس کے اس فلسفہ کو اگر ہم پیش نظر رکھیں تو پھر یہ بات بالکل واضح ہو جاتی ہے کہ اس نے ضبط اخلاق کو اپنے خاص معنی میں کیوں استعمال کیا ہے اور اس پر سختی سے پابندی کی کیوں تعلیم دیتا ہے؟ نیز اس نے جنسی خواہشات کی تشفی کے ساتھ توالد و تناسل کا خیال کیوں وابستہ رہنے دیا۔ مانع حمل اور اسقاطی تدابیر کی وہ دراصل اس لئے مخالفت کرتا ہے کہ اگر اس پر عمل کیا گیا تو پھر لوگوں میں شادی کرنے کی خواہش کے ساتھ ہی اپنی اولاد کی پرورش کی فکر سے جدوجہد اور روٹی کمانے کا جو جذبہ بڑھتا ہے وہ مردہ نہ ہونے پائے۔

## کیا مالتھس کا نظریہ آبادی درست ہے؟

اب ایک اہم سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ آیا مالتھس کا نظریہ آبادی درست بھی ہے یا نہیں اس سوال کے جواب تین طرح سے دئے جاتے ہیں۔

## تین مختلف اسکولوں کی رائے

ایک جواب تو یہ ہے کہ یہ نظریہ سرے سے ہی غلط ہے نہ یہ کبھی درست تھا اور نہ ہوگا۔ دوسرا جواب یہ ہے کہ مالتھس کا

نظریہ اس زمانہ میں درست تھا لیکن اب حالات کلیتہً بدل چکے ہیں اس لئے یہ نظریہ درست نہیں ' ان لوگوں کا تو یہاں تک خیال ہے کہ اگر مالتھس اب زندہ ہوتا تو وہ یقیناً اپنے نظریہ پر نظرثانی کرتا۔
تیسرا جواب یہ ہے کہ یہ نظریہ اس وقت بھی درست تھا اور اب بھی درست ہے۔ ان تینوں میں سے کونسا جواب درست ہے یہ فیصلہ کرنے کے لئے ضروری ہے کہ ہر اسکول کے حامیوں کے جواب ان کی زبانی سنیں اور پھر ان پر مناسب تنقید و تبصرہ کریں۔

## پہلے اسکول کی رائے

پہلے اسکول کے جواب میں اس حد تک راستی ضرور موجود ہے کہ مالتھس نے جن الفاظ میں اپنا نظریہ پیش کیا ہے وہ بدقسمتی سے بہت ہی گمراہ کن ہیں مثلاً آبادی کا اضافہ ہندسیہ تناسب سے ہوتا ہے اور خوراک کا اضافہ حسابیہ تناسب سے ہوتا ہے۔ اگر ان الفاظ کو بالکل ان کے لغوی معنی پہنائے جائیں تو مالتھس کا نظریہ ایک لغو اور مہمل داستان بن کر رہ جاتی ہے کیونکہ نہ تو ٹھیک اسی حساب سے آبادی میں کہیں اضافہ ہوتا ہے اور نہ اس بھاگ دوڑ میں ذرائع خوراک اس قدر صحت سے پیچھے رہتے ہیں۔ مختلف ممالک کی تاریخ سے بھی مالتھس کے بیان کی تردید ہوتی ہے۔ اگر بعض اوقات آبادی اور خوراک کا وہی تناسب رہا ہے جو مالتھس نے بیان کیا ہے تو اکثر اوقات اس کے خلاف بھی ہوا ہے جس طرح انسان میں بڑھنے کی قوت موجود ہے اسی طرح زمین میں بھی قوت نمو موجود ہے۔ یہ درست ہے کہ اگر انسان ہمیشہ یہ فرض کرے جیسا کہ مالتھس کے ذہن میں تھا کہ جب کبھی وہ نظریہ آبادی پر بحث کرتا ہے تو اس کے سامنے انگلستان جیسے قدیم ملک کی تصویر سامنے ہوتی ہے تو وہاں مالتھس کے اصول میں بہت کچھ صداقت موجود ہے لیکن وہاں بھی ضروری نہیں کہ تناسب ہندسیہ اور حسابیہ ہی ہو اور ان میں کمی وبیشی کی گنجائش نہ ہو۔ دوسرے مالتھس نے جس طرح اپنے نظریہ کو پیش کیا ہے اس سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ امتناعی اور اگر امتناعی نہیں تو ایجابی رکاوٹوں اور بندشوں کی وجہ سے آبادی کبھی بڑھ نہیں سکتی۔ جب کبھی آبادی بڑھنے لگے گی دست قدرت اپنا کام شروع کر دے گا اور آبادی کو ہمیشہ ایک خاص حد کے اندر قائم رکھے گا اس کا یہ مطلب نکلا کہ کوئی ملک کبھی کثیر آباد

ہو نہیں سکتا اگر کسی ملک کی آبادی بڑھ رہی ہو تو مالتھس کے نظریہ کی رو سے اس کا صاف مطلب یہ نکلتا ہے کہ وہاں ذرائع خوراک موجود نہ ہوتے تو آبادی کبھی بڑھنے ہی نہیں پاتی۔ جونہی نوع ایسی حرکت کرتے قدرت انہیں موت کی میٹھی نیند سلا دیتی کبھی یہ نیند فاقوں کی لوریوں سے دی جاتی اور کبھی قحط، بیماریوں، وباؤں وغیرہ سے۔

اگر کسی ملک کی آبادی بڑھ رہی ہو اور مذکورہ بالا صورت حال رونما نہ ہو تو مالتھس کے نظریہ کے لحاظ سے وہ ملک کثیر آباد نہیں ہو سکتا۔ مالتھس نے مسئلہ آبادی پر جو کچھ بحث کی ہے وہ دراصل آبادی کے اضافہ و کمی کے اسباب سے متعلق ہے۔ آبادی کے اضافہ و کمی کا اثر ملک کی خوش حالی پر کیا پڑتا ہے اس کے نظریہ میں ایک بالکل ضمنی حیثیت رکھتا ہے آبادی کی بقا کے لئے مالتھس کوئی بڑھتا ہوا معیار قائم نہیں کرتا بلکہ صرف ضروریات زندگی پر ہی اس کی نظر رہتی ہے۔

مالتھس کے اگر اس مفہوم کو تسلیم کر لیا جائے تو بھی آج یہ ماننا پڑے گا کہ اس وقت دنیا کا کوئی ملک کثیر آباد نہیں ہے کیونکہ اس نظریہ کے تحت کوئی ملک کثیر آباد ہو ہی نہیں سکتا۔

پہلے اسکول نے مالتھس کے نظریہ سے جو دو نکات نکالے ہیں وہ بالکل درست ہیں۔ اگر مالتھس کے نظریہ کے یہی معنی لئے جائیں جو اس اسکول نے لئے ہیں اور جو بظاہر لغوی طور پر بالکل درست ہیں تو مالتھس کا نظریہ بالکل لغو اور فضول ہے لیکن ہماری رائے میں مالتھس کے نظریہ کو اس قدر سختی سے لغو معیار پر جانچنے کی چنداں ضرورت نہیں یہ قانونی بحث میں درست ہو سکتا ہے لیکن اس سے معاشی بحث میں مدد نہیں ملتی۔ ہمیں اس نظریہ کی تمام اسپرٹ پر غور کرنا چاہئے اور ان تمام حقائق کو پیش نظر رکھنا چاہیے جو اس کے مصنف کے پیش نظر تھے اگر مالتھس کے ان الفاظ کو بالکل لغوی جامہ نہ پہنائے جائیں اور ہندسیہ اور حسابیہ تناسب سے یہ مراد لی جائے کہ ذرائع معاش میں اس قدر جلد اضافہ نہیں ہوتا جس قدر آبادی میں اضافہ ہوتا ہے تو مالتھس کا نظریہ درست ہے اس پر اعتراض یہ کیا جاتا ہے کہ اگر یہ معنی بھی لئے جائیں تو بھی

اس نظریے کو درست تسلیم نہیں کیا جاسکتا۔ کیونکہ اکثر نو آبادیات میں ذرائع خوراک میں آبادی سے کہیں بڑھ چڑھ کر اضافہ ہوا ہے' اس اعتراض کا جواب دوسرے اسکول کے خیالات پر تبصرہ کرنے سے ملے گا۔

**دوسرے اسکول کی رائے** دوسرے اسکول کا یہ خیال ہے کہ مالتھس نے اس وقت جو کچھ لکھا وہ دو مفروضات یا مقدمات پر مبنی تھا ایک تو اس کے سامنے انگلستان جیسے قدیم ملک کی مثال پیش تھی جس میں زراعت مدت مدید سے ہوتی چلی آتی ہو اور کاشت بھی کم وبیش یکساں قسم کی ہو۔ اچھی اچھی تمام قابل کاشت زمینیں پہلے ہی سے زیر کاشت آچکی ہوں اور مزید کاشتکاری کی گنجائش وہاں کم ہو' دوسرے وہ اس مفروضہ کو بھی قائم کرتا ہے کہ فن زراعت میں کوئی غیر معمولی تبدیلی ہونے کا کوئی قریبی امکان موجود نہ ہو اور نہ ہی فن سائنس میں کوئی حیرت انگیز انکشافات ہونے کی توقع ہو اور اس کے ساتھ ہی ذرائع نقل وحمل کو بھی وہ اپنی سابقہ حالت میں استوار سمجھتا ہے۔ مالتھس نے جو یہ مفروضات ۱۷۹۶ء میں قائم کئے وہ بالکل درست تھے' اس وقت کون خیال کرسکتا تھا کہ فن زراعت میں بہت جلد اس قدر حیرت انگیز تبدیلیاں ہونے والی ہیں مصنوعی کھاد کا استعمال عام ہو جائے گا' آبپاشی کے ذرائع میں انقلاب آجائے گا۔ انسان مستقبل کے متعلق بہت ہی کوتاہ نظر ہوتا ہے' ہندوستان کی تاریخ پر نظر ڈالئے موجودہ صدی کے شروع میں جب پنجاب میں نہریں نکالی جانے والی تھیں تو وہ علاقہ جہاں اب سرسبزی وشادابی ہی نظر آتی ہے اور جہاں اس وقت ہندوستان کے خوش حال ترین کاشتکار بستے ہیں وہاں ابتدا میں یہ عالم تھا کہ لوگوں کو جبراً پکڑ پکڑ کر زمینیں دی جاتی تھیں اور لوگ بسنے سے گریزاں رہتے تھے اور اسے ایک زبردست مصیبت خیال کرتے تھے سندھ کا تمام علاقہ جو آج سے بارہ تیرہ برس پہلے بالکل ویران ریگستان تھا اب وہاں کا نقشہ ہی بدل گیا ہے۔ جب ہم پندرہ بیس برس آگے نہیں دیکھ سکتے تو بھلا مالتھس بچارے کا کیا قصور تھا کہ اس نے ان تمام تبدیلیوں کو محسوس نہ کیا جو اس آنی وفانی دنیا میں بہت جلد

ہونے والی تھیں۔ کہا جاتا ہے کہ اس وقت کے حالات سے تو مالتھس کا نظریہ بالکل درست تھا۔ کیونکہ مالتھس کے سامنے انگلستان کی مثال تھی جو ایک قدیم ملک تھا جہاں کاشت مدتوں سے ہوتی چلی آتی تھی اور زمین پر مزید پیداوار مزید اور کثیر اخراجات برداشت کئے بغیر حاصل نہیں کی جاسکتی تھی یعنی زمین پر قانون تقلیل حاصل کی حکمرانی تھی اور ذرائع نقل وحمل ابھی اس ادنیٰ حالت میں تھے کہ دور دراز ملکوں سے تو کیا دور کے شہروں سے بھی مال منگوانے میں اس قدر اخراجات لاحق ہوتے تھے کہ دمڑی کی بڑھیا ٹکا سر منڈائی کی مثال صادق آتی تھی، اس لئے ان حالات کے تحت مالتھس کا نظریہ بالکل صحیح تھا لیکن اب حالات بدل چکے ہیں فن زراعت میں حیرت انگیز تبدیلیاں ہوچکی ہیں۔ ویران ریگستان لہلہاتے چمنستان بن گئے ہیں۔ کینیڈا کا ہزاروں میل کا علاقہ جہاں برف باری کی وجہ سے کاشت مطلق نہ ہوسکتی تھی اب سائنس کی برکتوں سے وہاں زوروں پر کاشت ہونے لگی ہے۔ نقل وحمل کی آسانیوں نے دنیا کا نقشہ ہی بدل دیا ہے۔ اب اسٹریلیا سے کلکتہ تک گیہوں لانے میں کم خرچ ہوتا ہے اور لائل پور پنجاب سے کلکتہ تک کا خرچ زیادہ ہے۔ پہلے ہر ملک اپنی ضروریات خوراک کی حد تک خود کفیل ہوتا تھا اس لئے ظاہر ہے کہ آبادی ذرائع خوراک کے حساب سے ہی بڑھ سکتی تھی۔ اگر آبادی زیادہ سرعت کے ساتھ بڑھنے لگتی تو اس کا لازمی نتیجہ فاقہ کشی ہوتا۔ پہلے قحط اجناس کے ہوتے تھے کسی قوم کے پاس خواہ کسی قدر زیادہ روپیہ کیوں نہ ہو لیکن فصلوں کی تباہی سے وہ قوم فاقوں سے بچ نہیں سکتی تھی لیکن اب اگر قحط ہوتا بھی ہے تو اجناس کا نہیں بلکہ زر کا۔ اگر کسی قوم کے پاس زر ہے تو وہ دور دراز ممالک سے اجناس خوردنی منگوا سکتی ہے۔ اس وقت انگلستان اپنی ضروریات کا بمشکل $\frac{1}{5}$ حصہ پیدا کرتا ہے اور بقیہ تمام دوسرے ممالک سے منگواتا ہے یہی حال مغربی یورپ کے دوسرے بڑے بڑے ملکوں کا بھی ہے۔ وہ اگرچہ انگلستان کی نسبت دوسرے ملکوں کے کم دست نگر ہیں لیکن لوازمات زندگی کی اکثر بیشتر اشیاء باہر ہی سے منگواتے ہیں۔ مالتھس نے جس وقت انگلستان کی آبادی کے متعلق

# تنقید و تبصرہ

## اقبال کا مطالعہ اور دوسرے مضامین

از جناب سید نذیر نیازی صاحب۔ شائع کردہ کتاب خانۂ پنجاب۔ لاہور قیمت ۸/ عہ

سید نذیر نیازی صاحب ان خوش قسمت لوگوں میں سے ہیں جنھیں علامۂ اقبال مرحوم کا فیض صحبت نصیب ہوا اس لئے علامۂ مرحوم کے متعلق وہ جو کچھ بھی لکھیں یا کہیں وہ خاص توجہ کا مستحق ہے۔ زیر نظر مجموعہ سید نذیر نیازی صاحب کے چار مضامین پر مشتمل ہے (۱) اقبال کا مطالعہ (۲) اقبال اور حکمائے فرنگ (۳) اقبال کی عظمت فکر اور (۴) اقبال کی آخری علالت۔

ان چاروں مضمونوں میں سید نذیر نیازی صاحب نے محض ایک عقیدت مند کی حیثیت سے نہیں بلکہ فلسفہ و اخلاق کے ایک محقق کی حیثیت سے علامۂ اقبال مرحوم کے تصور حیات و کائنات کا تجزیہ پیش کیا ہے۔ نیازی صاحب ان مقالہ نگاروں کی رائے کی مخالفت کرتے ہیں جن کے نزدیک اقبال نے جدید فلسفۂ یورپ سے خوشہ چینی کی ہے۔ ہمارا ذاتی خیال یہ ہے کہ اس مسئلہ کو غیر ضروری طور پر اہمیت دی جارہی ہے۔ اگر کوئی صاحب فکر دوسرے صاحب فکر لوگوں کے خیالات کا اثر قبول کرتا ہے تو یہ کوئی عیب کی بات نہیں ہے۔ اثر پذیری بھی زندگی کی نشانی ہے۔ مردہ جسم اور دماغ کوئی اثر نہیں قبول کرسکتا۔ پھر خود علامہ مرحوم کا یہ خیال تھا کہ یورپ کا جدید فلسفۂ سائنس بڑی حد تک اسلامی اثر کا مرہون منت ہے تو ایسی صورت میں اگر علامہ مرحوم فکر یورپ سے متاثر ہوئے تو گویا خود اپنی متاع گم شدہ کو انھوں نے پایا۔ اقبال کے نزدیک اسلامی تہذیب کا سب سے بڑا کارنامہ یہ تھا کہ اس نے کلاسکی سکون آفرینی کے نظریہ کی جگہ حرکت و حرارت کے اصول کو اپنا رہنما بنایا اور استقرائی طریق فکر کی بنا ڈالی جس کے بطن سے

فی الحقیقت جدید فلسفۂ سائنس نے جنم لیا ہے۔ جدید طریق فکر و عمل کی نسبت انھوں نے صاف صاف فرمایا ہے :-

"اس تحریک میں کوئی خرابی نہیں اس واسطے کہ یورپین تہذیب ذہنی اعتبار سے اسلامی تہذیب کے بعض نہایت اہم پہلوؤں کی مزید نشو و نما سے عبارت ہے۔ ہمیں خوف ہے تو یہ ہے کہ کہیں یورپین تہذیب کی ظاہری چمک دمک ہماری اس تحریک کو روک نہ دے اور ہم اس کی (یورپین تہذیب کی) حقیقی اندرونی روح تک نہ پہونچ جائیں۔"

(اسلامی الٰہیات کی جدید تشکیل۔ ص ۷)

جدید سائنٹفک تہذیب کی اصلی روح ایجاد و تسخیر میں مضمر ہے جس کی بدولت انسان تحقق و اثبات خودی کے بہتر مواقع فراہم کر سکتا ہے لیکن اس کے ساتھ ہمارا یہ بھی خیال ہے کہ اقبال یورپین فلسفہ سے کبھی مرعوب نہیں ہوئے۔ سرسید مرحوم اور اقبال کے نقطۂ نظر میں یہی بنیادی فرق ہے جس کے مضمرات نہایت اہم ہیں۔ اقبال نے جدید فلسفۂ سائنس میں سے صرف وہی لیا جو ان کے روحانی مزاج کے لئے سازگار تھا اور جسے انھوں نے اپنی متاع گم شدہ تصور کیا۔ اقبال نے نہایت زور و شور سے جدید تمدن پر تنقید بھی کی ہے اور بتایا ہے کہ جب تک حسّی تجربہ اور استقرائی طریق کار کے ساتھ عقیدہ و وجدان کی رہبری شامل نہ ہو زندگی صحیح راستے سے بھٹک جائے گی۔ ہمارے نزدیک اقبال کا نظام فکر سائنٹفک علم اور عقیدہ کے تانے بانے سے بنا ہے کہ یہی صالح تمدن کی بنا ہے۔ فکر اقبال کی بڑی خوبی یہ ہے کہ اس نے دوسروں سے جو کچھ بھی لیا ہے اس کو اپنا لیا ہے۔ اس اپنانے میں اس کو سہولت اس وجہ سے بھی ہوگی کہ خود اسلامی روایات میں اس کو وہ سب عناصر مل گئے جنھیں وہ اپنے نظام فکر میں جگہ دینا چاہتا تھا اور جن کی مدد سے وہ حیات اور کائنات کی توجیہ کرنا چاہتا تھا۔

نیازی صاحب کے یہ چاروں مضامین اس قابل ہیں کہ اقبال کا ہر شیدائی اور اس کے تصور حیات سے ہر دلچسپی رکھنے والا ضرور پڑھے۔ یہ مضامین اقبالیات میں نہایت مفید اور قابل قدر

اضافہ ہے۔ انداز بیان شگفتہ اور دلکش ہے۔ فلسفیانہ خیالات کو ادا کرنے میں بھی ادبیت کو برابر قائم رکھا گیا ہے جو مشکل ہے لیکن بہت ضروری ہے۔ ہمیں پوری توقع ہے کہ اس کتاب کی اردو داں پبلک پوری قدر کرے گی۔

**مولانا محمد علی کے یورپ کے سفر** | مرتبہ پروفیسر محمد سرور صاحب جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی۔ ناشر کتاب خانہ پنجاب۔ لاہور۔ قیمت ۸؍ عہ۔

اس مجموعہ میں مولانا محمد علی مرحوم وہ خطوط درج ہیں جو انھوں نے مختلف اوقات میں سفر کے دوران میں اپنے عزیزوں اور دوستوں کو لکھے تھے۔ زیادہ تر خطوط پانچویں سفر کے حالات پر مشتمل ہیں۔ امید ہے کہ آئندہ ایڈیشن میں مولانا مرحوم کے اور دوسرے خطوط بھی جو ان کے احباب کے پاس موجود ہیں، شامل کردئے جائیں گے۔ خود حیدرآباد میں بعض صاحبوں کے پاس مولانا مرحوم کے خطوط موجود ہیں جن کی نقلیں حاصل کی جاسکتی ہیں۔

مولانا مرحوم کا یورپ کا پانچواں سفر علاج کے سلسلہ میں کیا گیا تھا۔ ان خطوط میں پیرس، لندن اور فرانکفورٹ کے قیام کے حالات مولانا نے اپنے مخصوص بے ساختہ اور بے تکلف انداز میں لکھے ہیں جس سے ان کی شخصیت، خصوصاً ان لوگوں کے لئے جنھیں ان سے شرف نیاز حاصل تھا، جیتی جاگتی شکل میں نظروں کے سامنے پھر جاتی ہے۔ مولانا مرحوم انگریزی زبان کے بلند پایہ ادیب تو تھے ہی لیکن اردو میں بھی ادبیت کی شان کہیں ماند نہیں پڑتی۔ باوجود متانت کے ظرافت طبیعت میں کوٹ کوٹ کر بھری تھی۔ چنانچہ بعض اوقات اپنے احباب و اعزہ بلکہ خود اپنے آپ کو بھی نہیں چھوڑتے۔ اپنے علاج کے سلسلہ میں ایک خط میں لکھتے ہیں:۔

"وہ (ڈاکٹر) کہتے ہیں کہ اگر میری سانس لمبی ہوگئی تو غذا ابھی زیادہ ہضم کی جاسکے گی اور تھوڑی بہت بدپرہیزی سے بھی زیادہ نقصان نہیں پہونچے گا۔ بہرحال یقیناً اس ڈیڑھ مہینے کے علاج میں اتنا افاقہ ہوا ہے جو اس سے پہلے کبھی نہیں ہوا تھا اور میں شوکت صاحب (مولانا شوکت علی مرحوم) کو بھی لکھنے والا ہوں کہ وہ بھی اب پھلوں پر

گذارہ کیا کریں اور جس طرح سے میں زمین پر لوٹ لوٹ کر اور دوسری ورزشوں میں لمبی لمبی سانسیں لیا کرتا ہوں وہ بھی لیا کریں۔ میرا وزن سات سیر گھٹ چکا ہے۔ کمر چار انچ کم ہوگئی ہے۔ اور سانس ایک سو ستر سے ترقی کر کے دو سو تک پہنچ گئی ہے۔ ان کا وزن تو یقیناً بیس پچیس سیر گھٹ جائے گا بلکہ اس سے بھی زائد اور وہ تھوڑے ہی عرصہ میں۔ مصرعہ۔

کمر پتلی صراحی دار گردن۔

کے مصداق ہو جائیں گے۔"

مولانا محمد علی مرحوم کے خطوط کا یہ مجموعہ ہر اس شخص کو پڑھنا چاہئے جو مولانا مرحوم کی ہمہ گیر اور دلکش شخصیت کو سمجھنا چاہتا ہے اور ان کی بے ساختگی سے ادبی لطف اٹھانا چاہتا ہے۔

**The Hindu-Muslim Question** مصنفہ جناب ڈاکٹر بینی پرشاد صاحب پروفیسر سیاسیات الہ آباد یونیورسٹی۔ ناشر کتابستان۔ الہ آباد۔

اس کتاب میں ڈاکٹر بینی پرشاد صاحب نے نہایت قابلیت سے ہندوستان کی سیاست کے اہم ترین مسئلہ (یعنی ہندو مسلم مسئلہ) کی نسبت بڑی قابلیت اور علمیت سے بحث کی ہے۔ ان کی تحریر سے نہ صرف ان کے تبحر علمی کا پتہ چلتا ہے بلکہ اس کے ساتھ ہی ان کی طبیعت کی سادگی، غیر جانبداری اور وسعت قلب کا بھی اندازہ ہوتا ہے۔ یہ کتاب یقیناً اس قابل ہے کہ اس کا ترجمہ ہندوستان کی مختلف زبانوں میں شائع کیا جائے۔ سوائے باب اول اور باب چہارم کے چند مطالب کے جو ذرا دقیق تجریدی بحث پر مشتمل ہیں کتاب کا باقی حصہ سہل اور عام فہم ہے۔

ڈاکٹر صاحب نے ہندو مسلم مسئلہ کی تاریخی اور نفسیاتی نوعیت پر بحث کی ہے اور ان محرکات کا تجزیہ پیش کرنے کی کوشش کی ہے جو دونوں فرقوں میں کبھی توافق و ہم آہنگی کا موجب بنتے اور اب تصادم و انتشار کا باعث بن گئے ہیں۔ موصوف نے بتایا ہے کہ باہمی اثر و تاثر سے کس طرح ایک مشترک زبان، مشترک آرٹ اور مشترک تمدن نے جنم لیا اور بعد میں اٹھارویں اور انیسویں

صدی میں کس طرح افتراق و انتشار کے رجحان قوی ہوتے گئے۔ مسلمانوں کے آنے اور حکومت قائم کرنے سے ہندوستان کو سب سے بڑا فائدہ یہ پہنچا کہ اس ملک میں ایک سیاسی وحدت قائم ہوئی اور اس کا تعلق دنیا کے دوسرے حصوں سے قائم ہوگیا۔ انگریزی حکومت کے قیام کے بعد اس ملک کی قسمت دنیا کے دوسرے ملکوں کی طرح عالمگیر معاشی قوتوں کے تحت آگئی۔

ڈاکٹر بینی پرشاد صاحب کی یہ رائے یقیناً قابل قدر ہے کہ سیاسی ترقی اس وقت تک ممکن نہیں جب تک کہ اقلیتیں اپنے تئیں اس ملک میں اسی طرح محفوظ نہ محسوس کرنے لگیں جس طرح کہ خود اکثریت۔ پھر ہندو مسلم مسئلہ کا سیاسی حل ایک ایسے سمجھوتہ کی صورت میں ہونا چاہیئے جسے دستور کا جزو بنایا جاسکے تاکہ وہ کسی مقننہ کی اکثریت یا عاملانہ اقتدار کے تحت نہ رہے (ص ۱۳۶) اس ضمن میں عمومیت اور ہندوستان میں اس کے اطلاق سے جو دشواریاں پیدا ہورہی ہیں ان کا تجزیہ پیش کیا گیا ہے۔ ڈاکٹر صاحب کی یہ رائے اس ملک کے ارباب سیاست کے لئے قابل قدر ہے کہ اگر ہر بالغ شخص کو حق رائے دہندگی مل گیا تو کیا فرقہ واریت میں اور زیادہ اضافہ نہیں ہوگا اور اگر ہر بالغ کے حق رائے دہندگی کی بناء پر مجلس دستور ساز بنائی گئی تو کیا اس میں کسی معقول تصفیہ کی امید ہوسکتی ہے؟ ڈاکٹر صاحب نے کانگریس کے ایک پارٹی والے نظریہ کی بھی تنقید کی ہے اور مشترکہ عاملہ (کولیشن) کی تائید کی ہے جس کے بغیر کوئی حکومت تشفی بخش طریقہ پر اس ملک میں نہیں چلائی جاسکتی۔ یہ بھی موصوف نے بڑے گُر کی بات کہی ہے کہ "اکثریت کا اصول فی الحقیقت کوئی اخلاقی نوعیت نہیں رکھتا بلکہ مصلحت پر مبنی ہے اور اسی نقطۂ نظر سے اس کی توجیہہ کرنی چاہئے اگر اقلیت سے اس کو تسلیم کرانا ہے۔" (ص ۶۱)۔ ہندوستانی سیاست کے تقریباً تمام اہم مسائل ہندو مسلم مسئلہ کے ضمن میں اس کتاب میں بڑی خوبی اور صفائی کے ساتھ بیان کردئے گئے ہیں۔ ہمیں امید ہے کہ ہمارے ملک کے ارباب سیاست اور طلبائے سیاسیات اس کتاب سے کماحقہ استفادہ کریں گے۔ ہم ڈاکٹر صاحب کی خدمت میں ان کی اس بے لوث خدمت پر جو اس کتاب کی تصنیف سے انھوں نے انجام

دی ہے، مبارکباد پیش کرتے ہیں۔

**The One party State** مصنفہ پروفیسر بول چند صاحب۔ شائع کردہ منروا ایک شاپ۔ لاہور۔ قیمت ۶ ؍

منروا ایک شاپ لاہور کی جانب سے ایک سلسلہ سیاسی مسائل پر انگریزی زبان میں شائع ہو رہا ہے تاکہ کم داموں کے پیفلٹوں کے ذریعہ علم سیاست کے موضوع کے متعلق عام لوگوں کو معلومات فراہم کی جاسکیں۔ یہ رسالہ اس سلسلہ کی پہلی کڑی ہے۔ اس میں اٹلی، جرمنی اور روس کی حکومتوں کا حال بیان کیا گیا ہے اور جدید سیاست کے ایک پارٹی والے اصول کی تشریح کی گئی ہے۔ اگرچہ ان تینوں ملکوں کے موجودہ دستوروں کا مختلف قسم کے حالات میں نشو ونما عمل میں آیا لیکن ان میں ایک یہ بات مشترک پائی جاتی ہے کہ یہاں پارٹیاں زبردست تحریکوں کے ساتھ وابستہ ہیں جن کا مقصد صرف یہ نہیں کہ اپنے پروگرام کو پارلیمانی اور دستوری حدود کے اندر بروئے کار لائیں بلکہ وہ عوام الناس کی زندگی کے ہر رخ پر حاوی ہو جانا چاہتی ہیں۔ انگلستان اور امریکہ وغیرہ کی پارٹیوں کے برخلاف ان ملکوں میں مملکت اور پارٹی ایک دوسرے میں مدغم ہو جاتی ہیں۔ فاضل مقالہ نگار نے بتلایا ہے کہ کس طرح روس، جرمنی اور اٹلی میں کن حالات میں ایک پارٹی کا نظام سیاسی وجود میں آیا اور کیوں پارلیمانی اور دستوری طرز کی پارٹیاں ان ملکوں میں گزشتہ بیس سال میں سرسبز نہ ہو سکیں۔ یہ رسالہ طلبا ٔ سیاسیات کے لئے مفید ثابت ہوگا۔

**The Minister as a King. Maker** از جناب ڈاکٹر ایشور ناتھ صاحب ٹوپا۔ ناشر کتابستان۔ الہ آباد۔

اس کتاب میں ڈاکٹر ٹوپا صاحب نے کوتلیا کے فلسفۂ سیاست پر بحث کی ہے۔ کوتلیا کی کتاب ارتھ شاستر بادشاہوں کی رہبری اور ہدایت کے لئے لکھی گئی تھی تاکہ وہ اپنے تسلط واقتدار کو مستحکم کر سکیں۔ کوتلیا کا فاتح مملکت کا روح رواں ہے۔ اس نے فاتح اور معمولی بادشاہوں میں فرق کیا ہے۔ اگر کوئی بادشاہ اپنے حدود مملکت کو وسیع کرنے کی جدوجہد نہیں کرتا تو اس کو اس کے لئے

تیار رہنا چاہیئے کہ دوسرے اس کی کمزوری سے فائدہ اٹھا کر اپنی مملکت کی حدود کو وسیع کریں گے۔

بقول ڈاکٹر ٹوپا صاحب کوتلیا کی ارتھ شاستر:

"اس کی قوت تجزیہ کا بین ثبوت ہے۔ اس سے کوتلیا کی فراست اور تنقیدی صلاحیت کا پتہ چلتا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے اس نے ارتھ شاستر میں اس سب مواد کا تجزیہ کر ڈالا ہے جو اس کو اپنے زمانے میں دستیاب ہو سکا۔ اس نے تمام سیاسی حقایق کو عقیدہ کے طور پر تسلیم نہیں کیا بلکہ تنقیدی طور پر اپنے زمانہ کی سیاست کا تجزیہ اور خلاصہ پیش کر دیا ہے۔"

کتاب تین ابواب پر مشتمل ہے۔ پہلے باب میں بنیادی مسائل بیان کئے گئے ہیں، دوسرے میں بادشاہت اور تیسرے میں مملکت پر بحث کی گئی ہے۔ انداز بیاں دلچسپ ہے۔ اور قدیم ہند کی سیاسیات و تاریخ سے دلچسپی رکھنے والوں کے لئے مفید ہے۔

**ہمارے مزدور** | از محمد عبدالقادر، بی، ایس، سی (اکنامکس) لندن۔ لکچرار شعبۂ معاشیات جامعہ عثمانیہ۔ شائع کردہ انجمن ترقی اُردو (ہند) دہلی۔ ۷۵ صفحات۔ قیمت درج نہیں۔

اب تک معاشیات کے مختلف مسائل پر اُردو زبان میں بہت کم کتابیں لکھی گئی ہیں۔ بہت سے ایسے لوگ ہمارے ملک میں موجود ہیں جو معاشی مسائل سے کافی دلچسپی رکھنے کے باوجود محض زبان کی وقت کی وجہ سے ان کے متعلق معلومات حاصل نہیں کر سکتے۔ زیر نظر کتاب معاشی لٹریچر میں ایک مفید اضافہ ہے اور اُردو داں طبقہ کے لئے بہت زیادہ مفید ثابت ہوگی۔

قابل مؤلف نے اپنے دیباچہ میں ان الفاظ میں کتاب کا مقصد بیان کیا ہے "ہمارے مزدور لکھنے کا مقصد یہ ہے کہ اُردو داں طبقہ کو ہندوستان کے کارخانوں کے مزدوروں کے اہم معاشی مسائل سے روشناس کرایا جائے۔"

اس سے کوئی بھی انکار نہیں کرتا کہ ہندوستان ایک زرعی ملک ہے اور زراعت پیشہ طبقہ کو ہمیشہ اہمیت حاصل رہے گی۔ لیکن پچھلے پچیس تیس سال کے عرصہ میں ہندوستان نے بہت کافی

صنعتی ترقی کی ہے اور صنعتی حیثیت سے دنیا کے ملکوں میں اس کا نمبر چھٹا ہے۔ پچھلی لڑائی کی وجہ سے ہمیں اپنی صنعتوں کو ترقی دینے کا موقع ملا تھا۔ موجودہ جنگ نے پھر ہمیں دوسرا زرّین موقعہ دیا ہے۔ نئی نئی صنعتیں قائم کی جا رہی ہیں اور جو صنعتیں پچھلی جنگ کے دوران میں قائم ہو چکیں تھیں انھیں اور زیادہ فروغ ہو رہا ہے۔ لیکن ہر ملک میں صنعتی انقلاب کے ساتھ ساتھ نئے نئے معاشی اور معاشرتی مشاغل بھی پیدا ہو جاتے ہیں۔ ہمارے ملک میں بھی صنعتی ترقی کے ساتھ ساتھ صنعتی مزدور بھی ایک اہم عامل پیدائش کی حیثیت اختیار کرتے جا رہے ہیں اور اس لئے نئے نئے معاشی مسائل پیدا ہو رہے ہیں۔ مؤلف صاحب نے انھیں مسائل کے متعلق نہ صرف معلومات فراہم کی ہیں بلکہ اکثر مسائل پر تنقیدی نظر بھی ڈالی ہے۔ خاص خاص مسائل جن سے اس کتاب میں بحث کی گئی ہے یہ ہیں۔ صنعتی بے روزگاری۔ مزدوروں کی اجرتیں۔ مزدوروں کی کارکردگی۔ صنعتی فلاح و بہبود۔ صنعتی مزدور کی معیار زندگی۔ مزدور سبھا تحریک اور صنعتی جھگڑے۔

ظاہر ہے کہ اس مختصر سے رسالے میں ان مسائل پر تفصیل سے بحث کرنا ناممکن تھا اور نہ ہی ان کا مقابلہ دوسرے ممالک کے مسائل سے کیا گیا ہے لیکن اس میں عام دلچسپی کے لئے کافی مواد جمع کر دیا گیا ہے۔

کتاب آسان زبان میں لکھی گئی ہے اور طالب علموں اور عام پبلک دونوں کے لئے مفید ثابت ہوگی۔ ہماری معاشی و معاشرتی زندگی کے مختلف پہلوؤں پر اس قسم کے مختصر رسالوں کے لکھوائے جانے کی سخت ضرورت ہے تاکہ عام لوگ ان سے مستفید ہو سکیں۔

(ا-م)

---

# روح اقبال

از

## جناب ڈاکٹر یوسف حسین خاں صاحب

اس کتاب میں جناب ڈاکٹر یوسف حسین خاں صاحب نے بڑی دقیقہ سنجی اور کاوش سے علامہ اقبال مرحوم کی شاعری اور فلسفہ کے مختلف پہلوؤں کو واضح کیا ہے۔ نہایت دقیق مضامین کے بیان کرنے میں بھی لطف زبان اور ادبیت کو کہیں ہاتھ سے جانے نہیں دیا۔ یہ کتاب کئی سال کی محنت، فکر اور تحقیق کا نتیجہ ہے۔ اس میں فکر اقبال کے مختلف پہلو جیسے آرٹ، فلسفہ، تمدن، مذہبی تصورات وغیرہ، سب ہی کچھ آگیا ہے۔ بلا مبالغہ یہ پہلی کتاب ہے جو شاعر مشرق کے شایان شان کہی جا سکتی ہے اور جس کی بدولت اردو ادب میں ایک بیش قیمت اضافہ ہوا ہے۔

(صفحات ۳۹۲، تقطیع ..... قیمت ۱۲/ سکۂ حیدرآباد، ۸/ سکہ انگریزی)

ناشر

### سیّد عبدالقادر اینڈ سنز، چارمینار

حیدرآباد (دکن)

سیاست، جنوری ۱۹۴۲ء
ب

# مفید درسی کتابیں کوڑیوں کے مول

**جدید جغرافیہ دنیا۔** مکمل معہ نقشہ جات ضخامت ۲۰۰ صفحہ۔ یہ جغرافیہ پانچویں سے لیکر آٹھویں جماعت تک کام دے سکتا ہے۔ اصلی قیمت ایک روپیہ بارہ آنہ۔ رعایتی قیمت صرف پانچ آنہ۔

**جدید تاریخ ہند** مکمل معہ نقشہ جات ضخامت ۲۸۰ صفحے۔ طالب علموں کے لئے یہ بہت کارآمد کتاب ہے۔ اصلی قیمت ایک روپیہ آٹھ آنہ۔ رعایتی قیمت صرف چار آنہ سکہ عثمانیہ۔

**جغرافیہ ملک سرکار عالی** معہ رنگین نقشہ جات و تصاویر۔ یہ جغرافیہ تیسری اور چوتھی جماعتوں کے لئے لکھا گیا ہے۔ رعایتی قیمت صرف دو آنہ سکہ عثمانیہ۔

**سلیس جغرافیہ دکن۔** رعایتی قیمت صرف ایک آنہ سکہ عثمانیہ۔

**اُصول حفظان صحت** معہ تصاویر۔ بہت دلچسپ انداز میں حفظان صحت کے جملہ اُصول لکھے گئے ہیں۔ قیمت دو آنہ چار پائی سکہ عثمانیہ۔

**المشتہر سید عبدالقادر اینڈ سنس تاجران کتب و پبلشرز**
مالک اعظم اسٹیم پریس گورنمنٹ ایجوکیشنل پرنٹرز
حیدرآباد (دکن)

---

**کارنامۂ حیدری** رائٹ آنریبل نواب سر اکبر حیدر نواز جنگ بہادر صدر اعظم ملکت آصفیہ کی مکمل سوانح حیات معہ خدمات و بیانات قلمبند کئے گئے ہیں جس میں متعدد تصاویر کاغذ اور چھپائی نفیس۔ قیمت مجلد (ے/)

**مشاہیر ہند** اس کتاب میں چھ مشاہیر ہندوستانی یعنی آغا خاں۔ اقبال۔ سر اکبر حیدری۔ بوس ٹیگور اور جواہر لعل نہرو کے سبق آموز سوانح حیات اور ان کی علمی ادبی کارناموں پر تبصرے قوم پرستی کے کارنامے اور ان کے پیغامات کو بہترین پیرایہ میں درج کیا گیا ہے۔ قیمت مجلد (عہ/)

**المشتہر سید عبدالقادر اینڈ سنس تاجران کتب و پبلشرز مالک اعظم اسٹیم پریس** گورنمنٹ ایجوکیشنل پرنٹرز

# مکتبۂ جامعہ کی نئی کتابیں

**خطوط محمد علی** یہ اُن خطوط کا مجموعہ ہے جو مولانا نے اپنے عزیزوں، دوستوں اور ملک کے سربرآوردہ حضرات کو لکھے تھے۔ اُن میں سے چند خط اخبارات و رسائل میں شائع ہو چکے ہیں اور بقیہ "محمد علی میوزیم" کتب خانہ جامعہ سے لئے گئے ہیں۔

کسی شخص کے خط صحیح معنوں میں اُس کی زندگی کے آئینہ دار ہوتے ہیں۔ وہ جو کچھ سوچتا ہے اور جو اس کے دل پر گزرتی ہے بلا تکلف اپنے دوستوں کو لکھ دیتا ہے۔ مرحوم کا تو یہ حال تھا کہ وہ سیاست تک میں زمانہ سازی اور ظاہر داری کے قائل نہ تھے اور اپنے دوستوں کو لکھنے میں تکلف نہ برتتے تھے۔ اس لحاظ سے یہ خطوط ہندوستان کے ایک ہنگا خیز دور کی تاریخ کے ابواب ہیں اور مرحوم کی شخصیت کو سمجھنے کا بہترین ذریعہ۔ حجم ۳۲۰ صفحات۔ قیمت ؏۲

**بحر الکاہل کی سیاست** مصنفہ امین خالدی۔ اس مقالے میں مصنف نے بحر الکاہل کی سیاسی اور معاشی اہمیت ظاہر کی ہے۔ موصوف نے امریکہ، جاپان، روس، انگلستان اور چین کے مفاد کے باہمی اتحاد اور ان کی ایک دوسرے سے ٹکر کے امکانات پر بھی گہری نظر ڈالی ہے۔ قیمت ؏ روپے۔

**اسلامی ممالک کی سیاست** مصنفہ عشرت علی۔ مصنف نے اس کتاب میں مختلف اسلامی ملکوں کی سیاسی اور تاریخی ارتقا پر روشنی ڈالی ہے اور بتایا ہے کہ جنگ عظیم سے پہلے مصر، ترکی، عراق، عرب اور ایران وغیرہ کی سیاسی اہمیت کیا تھی اور جنگ عظیم کے بعد ان ملکوں میں کس قسم کی نئی سیاسی تحریکیں اٹھیں، ان کا کیا حشر ہوا اور موجودہ وقت میں ان کی سیاسی اور جنگی حیثیت کیا ہے۔ قیمت ؏ روپے۔

**قومیت اور بین اقوامیت** مصنفہ محمد قاسم حسن۔ مصنف نے اس مقالے میں قومیت کے مفہوم کی تشریح کی ہے اور اس کے عناصر سے بحث کی ہے نیز بتایا ہے کہ قومیت کا ارتقا کس طرح ہوا۔ مشرق میں قومیت کا تصور کیا ہے اور یورپ والے کس قسم کی قومیت کے قائل ہیں۔ اس مسئلہ کے متعلق اسلامی نقطۂ نظر کیا ہے۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ یہ بھی بتلایا گیا ہے کہ بین اقوامیت کے تخیل کی ابتدا کیونکر ہوئی۔ اس کا موجودہ تصور کیا ہے اور مستقبل میں اس کی کیا نوعیت ہوگی۔ آخر میں انجمن اقوام کی ہیئت، اس کے ارتقا، اس کی کارگزاریاں اور اس کی ناکامی کے اسباب پر بھی تبصرہ ہے۔ قیمت عہ روپے۔

**نازیت** مصنفہ شاہد حسین رزاقی۔ یہ سمجھنا کہ نازیت کا تخیل ہٹلر کی دماغی پیداوار ہے اور ہٹلر نہ رہے تو نازیت خود بخود ختم ہو جائے گی بالکل غلط ہے۔ بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ ہٹلر نازیت کی پیداوار ہے اور یہ نظریہ دراصل ایک جدید ارتقا کا نتیجہ ہے جسے ہٹلر نے پروان چڑھایا۔ مصنف نے آخر میں نازیت کے اچھے اور برے پہلوؤں کو بھی نمایاں کیا ہے۔ قیمت عہ روپے۔

**نامورانِ سیاست** موجودہ جنگ کی وجہ سے ہر شخص کو سیاسی معاملات سے خاص دلچسپی پیدا ہو گئی ہے۔ ہٹلر، مسولینی، روزولٹ، اسٹالن، چرچل اور عصمت انونو ہر شخص کی زبان پر رہتے ہیں۔ ان کے حالات سے ناواقفیت کی بنا پر معاملات صحیح طور پر سمجھنے میں کبھی کبھی دشواری پیدا ہوتی ہے۔ اس کتاب میں ایشیا اور یورپ کے انھیں مسلمہ سیاسی رہنماؤں کے حالات درج ہیں ان میں بہت سے ایسے لوگوں کے حالات بھی ملیں گے جو غریب گھرانے میں پیدا ہوئے تھے لیکن اپنی ہمت کی رہنمائی سے آج بڑی بڑی سلطنتوں کے مالک ہیں اور چھوٹی سلطنتوں کی آزادی ان کے رحم و کرم پر موقوف ہے۔ قیمت حصہ اول ۶ر

حصہ دوم "مشاہیر عالم" زیر ترتیب ہے۔

**ٹروٹسکی** مترجمہ۔ ایم، ایم۔ جوہر۔ ٹروٹسکی کو کون نہیں جانتا۔ موجودہ روسی حکومت نے اسے باغی قرار دیدیا تھا۔ اس کے جو ساتھی اب تک روس میں موجود تھے سنہ ۱۹۳۷ء میں ان پر مقدمہ چلایا گیا۔ ان

# مکتبہ جامعہ کی نئی کتابیں

**خطوط محمد علی** یہ اُن خطوط کا مجموعہ ہے جو مولانا نے اپنے عزیزوں، دوستوں اور ملک کے سربرآوردہ حضرات کو لکھے تھے۔ اُن میں سے چند خط اخبارات و رسائل میں شائع ہو چکے ہیں اور بقیہ "محمد علی میوزیم" کتب خانہ جامعہ سے لئے گئے ہیں۔

کسی شخص کے خط صحیح معنوں میں اُس کی زندگی کے آئینہ دار ہوتے ہیں۔ وہ جو کچھ سوچتا ہے اور جو اس کے دل پر گزرتی ہے بلا تکلف اپنے دوستوں کو لکھ دیتا ہے۔ مرحوم کا تو یہ حال تھا کہ وہ سیاست تک میں زمانہ سازی اور ظاہر داری کے قائل نہ تھے اور اپنے دوستوں کو لکھنے میں تکلف نہ برتتے تھے۔ اس لحاظ سے یہ خطوط ہندوستان کے ایک ہنگامہ خیز دور کی تاریخ کے ابواب ہیں اور مرحوم کی شخصیت کو سمجھنے کا بہترین ذریعہ۔ حجم ۳۲۰ صفحات۔ قیمت عہ/

**بحر الکاہل کی سیاست** مصنفہ امین خالدی۔ اس مقالے میں مصنف نے بحر الکاہل کی سیاسی اور معاشی اہمیت ظاہر کی ہے۔ موصوف نے امریکہ، جاپان، روس، انگلستان اور چین کے مفاد کے باہمی اتحاد اور ان کی ایک دوسرے سے ٹکر کے امکانات پر بھی گہری نظر ڈالی ہے۔ قیمت عہ/ روپے۔

**اسلامی ممالک کی سیاست** مصنفہ عشرت علی۔ مصنف نے اس کتاب میں مختلف اسلامی ملکوں کی سیاسی اور تاریخی ارتقاء پر روشنی ڈالی ہے اور بتایا ہے کہ جنگ عظیم سے پہلے مصر، ترکی، عراق، عرب اور ایران وغیرہ کی سیاسی اہمیت کیا تھی اور جنگ عظیم کے بعد ان ملکوں میں کس قسم کی نئی سیاسی تحریکیں اٹھیں، ان کا کیا حشر ہوا اور موجودہ وقت میں ان کی سیاسی اور جنگی حیثیت کیا ہے۔ قیمت عہ/ روپے۔

**قومیت اور بین اقوامیت** مصنفہ محمد قاسم حسن۔ مصنف نے اس مقالے میں قومیت کے مفہوم کی تشریح کی ہے اور اس کے عناصر سے بحث کی ہے نیز بتایا ہے کہ قومیت کا ارتقا کس طرح ہوا۔ مشرق میں قومیت کا تصور کیا ہے اور یورپ والے کس قسم کی قومیت کے قائل ہیں۔ اِس مسئلہ کے متعلق اسلامی نقطۂ نظر کیا ہے۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ یہ بھی بتلایا گیا ہے کہ بین اقوامیت کے تخیل کی ابتدا کیونکر ہوئی۔ اس کا موجودہ تصور کیا ہے اور مستقبل میں اس کی کیا نوعیت ہوگی۔ آخر میں انجمن اقوام کی ہیئت، اس کے ارتقا، اس کی کارگزاریاں اور اس کی ناکامی کے اسباب پر بھی تبصرہ ہے۔ قیمت عہ روپے۔

**نازیت** مصنفہ شاہد حسین رزاقی۔ یہ سمجھنا کہ نازیت کا تخیل ہٹلر کی دماغی پیداوار ہے اور ہٹلر نہ رہے تو نازیت خود بخود ختم ہو جائے گی بالکل غلط ہے۔ بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ ہٹلر نازیت کی پیداوار ہے اور یہ نظریہ دراصل ایک جدید اِرتقا کا نتیجہ ہے جسے ہٹلر نے پروان چڑھایا۔ مصنف نے آخر میں نازیت کے اچھے اور برُے پہلوؤں کو بھی نمایاں کیا ہے۔ قیمت عہ روپے۔

**ناموران سیاست** موجودہ جنگ کی وجہ سے ہر شخص کو سیاسی معاملات سے خاص دلچسپی پیدا ہوگئی ہے۔ ہٹلر، مسولینی، روزولٹ، اسٹالن، چرچل اور عصمت انونو ہر شخص کی زبان پر رہتے ہیں۔ اُن کے حالات سے ناواقفیت کی بنا پر معاملات صحیح طور پر سمجھنے میں کبھی کبھی دشواری پیدا ہوتی ہے۔ اس کتاب میں ایشیا اور یورپ کے انھیں مسلمہ سیاسی رہنماؤں کے حالات درج ہیں ان میں بہت سے ایسے لوگوں کے حالات بھی ملیں گے جو غریب گھرانے میں پیدا ہوئے تھے لیکن اپنی ہمت کی رہنمائی سے آج بڑی بڑی سلطنتوں کے مالک ہیں اور چھوٹی سلطنتوں کی آزادی اُن کے رحم وکرم پر موقوف ہے۔ قیمت حصہ اول ۶ر

حصہ دوم "مشاہیر عالم" زیر ترتیب ہے۔

**ٹروٹسکی** مترجمہ۔ ایم، ایم۔ جوہر۔ ٹروٹسکی کو کون نہیں جانتا۔ موجودہ روسی حکومت نے اسے باغی قرار دیدیا تھا۔ اس کے جو ساتھی اب تک روس میں موجود تھے ۱۹۳۶ء میں ان پر مقدمہ چلایا گیا۔ اِن

مجرموں نے اپنے جرم کی ذمہ داری ٹراٹسکی پر ڈال دی۔ ٹراٹسکی کی صفائی اور غداری کی خاطر امریکہ میں ایک کمیشن بنایا گیا جس نے ٹراٹسکی کے بیانات لیئے۔ یہ کتاب انہی بیانات کا خلاصہ ہے۔ اس میں ان تمام کارناموں کا کچا چٹھا ہے جو روس میں اشتراکیت کے پردے میں کیے جا رہے ہیں۔ شروع میں روسی انقلاب کی مختصر سی تاریخ بھی آ گئی ہے۔ زبان اتنی صاف اور سہل ہے کہ معمولی استعداد کا آدمی بھی اچھی طرح ذہن نشین کر سکتا ہے۔ قیمت دس آنے۔

**بت تراش** از پروفیسر اشتیاق حسین قریشی۔ اس ڈرامے میں مصنف نے ایک بت تراش کی نفسی کیفیات کی تصویر کھینچی ہے اور اسی سلسلے میں حسن و عشق اور دنیا کی تخلیق میں رنج و مسرت کے وجود پر ایک فلسفیانہ نظر ڈالی ہے۔ انداز تحریر اس قدر دلکش ہے کہ پڑھنے والا مصنف کی نظر سے دیکھتا ہے اور اسی کے دماغ سے سوچتا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ قیمت ۱۲/

# صدر دفتر مکتبہ جامعہ، قرول باغ، نئی دہلی

**شاخیں:-** ۱- مکتبہ جامعہ، جامع مسجد دہلی ۲- مکتبہ جامعہ، بیرون لوہاری دروازہ، لاہور۔ ۳- مکتبہ جامعہ امین آباد، لکھنؤ۔ ۴- مکتبہ جامعہ پرنس بلڈنگ بمبئی ۳

۱- کتاب خانہ عابد شاپ۔ حیدرآباد دکن۔

**سول ایجنسیاں** ۲- سرور بک۔ ایجنسی بازار قصہ خوانی۔ پشاور

# جغرافیہ اور اٹلس تاریخی و جغرافیہ

(مرتبہ مولوی سید شرف الدین صاحب قادری ایم۔ اے، بی۔ ٹی)

**جیبی اٹلس تاریخ و جغرافیہ** یہ اُردو زبان میں ایک پہلا اٹلس ہے۔ قریب قریب نصابی حیثیت سے مکمل ہونے کے علاوہ عام شائقین کے دلچسپی کا باعث ہے۔ طلباء کے لئے تو نہایت ہی مفید ہے جس میں عکسی بلاکوں کے (۴۲) عدد نقشے رنگین اور بے شمار سادہ نقشہ جات وتصاویر کے علاوہ تاریخ اور جغرافیہ کے متعلق پوری پوری شرح موجود ہے۔ ضخامت ۱۸۵ صفحہ قیمت ۷ر کلدار یا ۸ر حالی

**مصور جیبی اٹلس دنیا** یہ اٹلس شروع سے آخر تک عکسی بلاکوں کے ذریعہ قیمتی آرٹ پیپر پر نہایت ہی آب و تاب کے ساتھ ابھی چند ہی روز ہوئے طبع و شائع ہوئی ہے۔ سب نقشہ جات و تصاویر رنگین بلاکوں پر چھپے ہیں۔ جس کا مطالعہ طالب علموں کے لئے ہر حیثیت سے مفید اور کار آمد ہے۔ قیمت ۷ر کلدار یا ۸ر حالی۔

**مرقع عالم** اس کو مؤلف نے برسوں کی محنت اور سالہا سال کے وسیع تجربہ کے بعد اہل ملک کے سامنے پیش کیا ہے۔ امید کی جاتی ہے کہ علم دوست حضرات شوق و رشوق اس کے مطالعہ سے دلچسپی لے کر مؤلف صاحب کی رہنمائی فرمائیں گے۔ یہ ۳ حصوں پر مشتمل ہے پہلے حصے میں ہاف ٹون بلاک کی رنگین و سادہ ۴۶ تصویریں اور دوسرے حصے میں لائن بلاک کے ۴۶ رنگین نقشے ہیں۔ تیسرے حصہ میں ہر دو کا خلاصہ بہ شکل مضمون دیا گیا ہے۔ آج تک تاریخ اور جغرافیہ عام معلومات کے لئے کوئی کتاب اس نوعیت کی شائع نہیں ہوئی۔

قیمت مجلد عہ۸ر کلدار یا عہ۱۴ر حالی۔

---

# سیاست

علومِ معاشری کا سہ ماہی رسالہ

مجلسِ ادارت

ڈاکٹر یوسف حسین خان

ڈاکٹر انور اقبال قریشی

عبد المجید صدیقی

محمد عبد القادر

امتیاز حسین خان

# سیاست

## علومِ معاشری کا سہ ماہی رسالہ

### مارچ، جون، ستمبر اور دسمبر میں شایع ہوتا ہے

اس کا مقصد یہ ہے کہ سیاسی اور دیگر علوم معاشری کے مسائل کو صاف اور سلیس زبان کے ذریعہ اُردو داں طبقہ میں مقبول بنایا جائے اور جدید تمدن کے مختلف پہلوؤں پر دنیا کی دوسری ترقی یافتہ زبانوں میں جو تحقیق ہو اُسے اُردو میں منتقل کیا جائے۔ یہ خالص علمی رسالہ ہے جس میں حیات اجتماعی کے مختلف مسائل پر غیر جانبداری کے ساتھ بے لاگ تحقیق کے نتائج شائع ہوتے ہیں اور کسی خاص جماعت یا مسلک کے خیالات کی نشر و اشاعت سے احتراز کیا جاتا ہے۔ عملی اور بعض اوقات مختلف فیہ مسائل پر بھی ہمارے صفحات میں جو بحث ہوگی وہ علمی انداز میں ہوگی۔

مضامین اور تبصرۂ کتب کے متعلق معتمد مجلس ادارت محمد عبد القادر لکچرار معاشیات جامعہ عثمانیہ سے مراسلت کی جائے۔

اور

رسالہ کی خریداری، اُجرت اشتہارات اور دوسرے اُمور کے متعلق شریک معتمد مجلس ادارت امتیاز حسین خاں، لکچرار کامرس، جامعہ عثمانیہ سے مراسلت کی جائے۔

مقامی خریداروں سے قیمت (صہ) روپے حالی

بیرونی خریداروں سے قیمت (صہ) روپے کلدار

فی پرچہ عہ

# پروفیسر لاسکی کا نظریۂ تکثیریت

(بسلسلۂ گذشتہ)

**وفاقی مملکت** یہاں تک پہنچنے کے بعد یہ زیادہ مناسب ہوگا کہ ہم تکثیریت اور اقتدار اعلیٰ پر بحث ختم کرنے سے قبل وفاقی مملکت کے اقتدار پر بھی غور کرلیں۔ مملکت کے کل افراد حکومت کے نظم ونسق میں مساوی حصہ لینے کے خواہش مند ہیں۔ انہیں اس امر کا پوری طرح احساس ہو چلا ہے کہ حکومت ایک فرد یا چند افراد کا پیدائشی حق نہیں۔ ہر فرد کو یہ حق حاصل ہے کہ وہ اپنی آواز کو موثر بنائے اور امور نظم ونسق کی انجام دہی کے لئے اس کی رائے بھی شمار کی جائے۔ اس طرح ایک نئی بحث شروع ہوتی ہے کہ فرد کی رضامندی Consemt کو علم سیاست میں کہاں تک دخل حاصل ہے اور اس کی اہمیت کا کیا عالم ہے۔ لاسکی اس مسئلہ کے حل کے ساتھ فرد کے حق نیابت کو بھی پیش کرنا چاہتا ہے۔

لاسکی نے بتلایا کہ حکومت اور فرد میں ایک وسیع خلیج حائل ہے اور اس امر کی ضرورت ہے کہ اپنے مطالبات کو حاصل کرنے کے لئے حکومت کے سامنے تجاویز پیش کی جائیں اور یہ ثابت کیا جائے کہ نظم ونسق کو وسیع اختیارات کے تحت انجام دینا فرد کا حق ہے۔ حکومتی کاروبار چلانے کے لئے افراد مملکت کی رضامندی ناگزیر ہے اور فرد اس خواہش کا اظہار اپنے تجربات کی روشنی میں پیش کرنا چاہتا ہے۔ حکومت کا فرض ہے کہ وہ فرد کی رضامندی اور تجربات کو اپنی مشنیری کے اہم اجزا تصور کرے۔ اس طرح لاسکی نے حکومت کو باہمی تعلقات کا

مجموعہ بتلایا ہے جس کی افادیت اسی وقت ظاہر ہوگی جبکہ ان تعلقات کو ہم آہنگ رکھنے کے لئے ایک بہترین تنظیم پیدا کی جائے ۔ ایسی حکومت جو افراد مملکت کی خواہشات کے خلاف تشکیل پائے سودمند نہیں ثابت ہوسکتی ۔ اسی لئے حکومت افراد کے تجربات کو مسائل کے حل میں جگہ دے جس سے ان کی ایسی خواہشات جو تجربات ہی پر مبنی ہوں پوری ہوں گی ۔حکومت کے بہت سے مابہ النزاع مسائل غیر تشفی بخش معلومات کی بنا پر پیدا ہوتے ہیں ۔ اس خرابی کو دُور کرنے کے لئے حکومت سے توقع کی جاتی ہے کہ صحیح معلومات بہم پہنچانے کے ذرائع اختیار کرے گی اور ساتھ ہی محکمہ جات کے صدر اپنے متعلقہ امور کی انجام دہی کے لئے محکمہ کے عمال کے تجربوں سے استفادہ کریں گے ۔ ان کی خواہشات اور آراء کو جن میں معقولیت نظر آئے عملی جامہ پہنانے کی ممکنہ سعی کریں گے ۔ صرف اس پر اکتفاء کافی نہیں بلکہ اس کا انتظام بھی ہو کہ فرد کو اپنے تجربات کے ظاہر کرنے کے نہ صرف مواقع بہم پہنچائے جائیں بلکہ اس کی ہمت افزائی بھی کی جائے ۔ اگر کوئی حکومت اس اہم مقصد سے آنکھ پھیرے تو اس کی افادیت کا مسلم ہونا ممکن نہیں ۔ آزادی رائے کا حق دینا اس امر کی دلالت کرتا ہے کہ فرد سے اس کے مطالبات کو پورا کرنے کے لئے مشورے کرنا ضروری ہے ۔ فرد کے تجربات اسی وقت افادہ پیدا کردیں گے جبکہ اس کے مطالبات پورے ہوں ۔ اگر کسی نظم میں فرد کی رائے کو ٹھکرا دیا جائے تو ظاہر ہے کہ اس کی احتیاجات پوری طرح ظاہر نہیں ہوں گی ۔ اس طرح جہاں فرد کی احتیاجات کا تعین حکومت کی جانب سے ہو اور فرد ہی کو نظرانداز کردیا جائے ۔ ایسے نظم کی کامیابی کی توقع رکھنا بے سود ہے ۔عمومی نظم کے مرکز میں شہریوں کو جذب کرنا عمومیت کا جزو اولین ہے ۔مملکت کا ارادہ شہریوں کے ارادے سے افضل قرار نہیں دیا جاسکتا ۔ اس کے ساتھ ہی ایک سوال پیدا ہوتا ہے کہ فرد حکومت کے ساتھ کس حد تک اشتراک عمل کرے ۔ ہر مسئلہ کے حل میں اشتراک و تعاون پوری طرح ہونا چاہئے ۔ اتحاد و یکانگت کے جذبات جس حد تک کمزور ہوں گے اسی طرح اختلافات کی خلیج وسیع ہوگی ۔ یہاں تک غور کرنے کے بعد ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ فرد از روئے قانون حکومت سے

کہاں تک وابستہ رہے گا۔ دوسرے الفاظ میں قانون کی حدود کتنی وسیع ہیں ۔ کیا قانون افراد کے خانگی معاملات میں جس سے دوسرے فرد کو کسی قسم کا گزند نہ پہنچے دخل انداز ہو سکتا ہے؟ مثلاً مذہب کو لیجئے ۔ قانون کا افراد کے مذہبی معاملات میں دخل در معقولات کرنا بڑی بڑی پیچیدگیاں پیدا کرتا ہے ۔ یہ پہلی صورت تھی ۔ دوسری صورت میں فرد بہ حیثیت ایک اجتماعی حیوان Associative Animal پیش ہوتا ہے جس کا تعلق مذہبی اداروں، انجمن مزدوران اور بین اقوامی انجمن کارکنان سے ہوتا ہے ۔ ان اداروں میں زندگی اور نمو ہے جن کو ہم اجتماعی شخصیتیں کہہ سکتے ہیں اور جن کے ذریعہ فرد اپنی خواہشات کا اظہار کرتا ہے ۔ ایسے اداروں کی افادیت سے انکار کرنا ایک اندوہناک امر ہوگا۔ تیسری صورت میں مملکت افراد کے مابین مکمل اتحاد کے مواقع فراہم نہیں کرتی بلکہ بعض اوقات مجبوراً اتحاد کے کچھ اسباب پیدا کرتی ہے۔ اس طرح قانون کو جا و بیجا مقامات پر پیش کرنا کوئی بہتر خدمت متصور نہ ہوگی ۔ اس منزل پر پہنچنے کے بعد لاسکی اہم مسئلہ کو غور و فکر کے لیئے پیش کرتا ہے ۔ وہ یہ کہ حکومت کی وجہ سے افراد کے مابین رشتۂ اتحاد پیدا کیا جاتا اور برقرار بھی رکھا جاتا ہے ۔ اس لئے حکومت کی فرمانبرداری فرد بہ طیب خاطر کرتا ہے۔ اس کے ساتھ اس امر پر بھی غور کرنا ہے کہ حکومت کی مذکورہ کوشش کس طریقہ سے روبہ عمل لائی جائے ۔ مملکت چونکہ اتحاد برقرار رکھنے کا ایک ذریعہ ہے اس خدمت کے صلہ میں فرد دیگر اداروں کے مطالبات کو نظر انداز کرتے ہوئے اپنی فرمانبرداری کا ثبوت دے۔ یہ مسئلہ اتنا سیدھا نہیں کہ اسے ہم اپنے لئے فوراً قابل قبول بنالیں حکومت کے ادارں اور اس کے اعلانات پر بھروسہ کر کے اس کی افادیت بتلانا حد درجہ گمراہ کن ہے۔ لاسکی یہ نصیحت کرتا ہے کہ فرد حکومت کی نیتوں پر غور نہ کرے بلکہ اس کے طریقۂ عمل کا جائزہ لے جو فی الحقیقت اول الذکر سے بہت مختلف ہوگا ۔ اپنے بیان کی تائید میں لاسکی نے قوانین کے نفاذ اور اپنے دائرہ عمل پر بحث کرتے ہوئے یہ بتلایا ہے کہ قانون دراصل حکومت کے جذبات کی نمائندگی کرتا ہے حالانکہ اسے رائے عامہ کو منعکس کرنا چاہیئے تھا۔

ملک کے سربرآوردہ طبقہ کی نیابت کرنا اور اس پر نہایت کامیابی سے رائے عامہ کا ملمع کرنا دورحاضرہ کے اکثر و بیشتر ممالک کی خصوصیت رہی ہے۔ کیا صرف حکومت ہی ملک کی نفسیات کی نمائندگی کرتی ہے، یا اس کے علاوہ اور ادارے بھی ہیں جو افراد پر مملکت کی طرح مساوی اثر رکھتے ہیں، غور طلب مسئلہ ہے۔ فرد مملکت کو چھوڑتا ہے اور کلیسا کی تائید کرتا ہے، مملکت کو نظر انداز کرتا ہے اور انجمن مزدوران کو قبول کرتا ہے۔ اگر قانون رائے عامہ کا مظہر ہے تو پھر کیوں کوئی مملکت کے جاری کردہ قوانین کے خلاف اُٹھ کھڑا ہو؟ وجہ صاف ظاہر ہے کہ قانون، سیاسیات کا افریدہ نہیں بلکہ معاشری حالات کا ناگزیر نتیجہ ہوا کرتا ہے جیسا کہ راسکو پونڈ نے بھی ثابت کیا ہے۔ قانون، معاشری رجحانات کو منعکس کرنے سے قاصر رہتا ہے، اس کی خلاف ورزی فطرت کے عین مطابق ہوتی ہے۔ اس طرح جو نتیجہ نکالا جائے گا وہ یہ کہ قانون سازی میں جس طرح مملکت دخل رکھتی ہے اسی طرح دیگر ادارے اور انجمنیں بھی مساوی حقوق رکھتی ہیں۔
فرد مملکت کی فرمانبرداری پر قانوناً مجبور ہے اور اپنی انجمن کی اطاعت ضمیر کی آزادی کے ساتھ کرتا ہے۔ یہاں یہ غور کرنا ہوگا کہ جماعت کی وہ کیا افادیت ہے جو فرد کو سکون وچین عطا کرتی ہے اور جو مملکت کے بس کی بات نہیں۔ ادارے اپنے اراکین کے مطالبات اور خواہشات کی روح پالیتے ہیں جو مملکت سے ممکن نہیں۔ ان مطالبات کو خلوص اور نیک نیتی سے پیش کرتے ہیں، جس کی نظیر مملکت میں نہیں ملتی "جس طرح مملکت ایک حقیقت ہے اسی طرح جماعت بھی ایک حقیقت ہے"[۱] ماحول کے اندر جماعت کا نشوونما ہوتا ہے۔ جماعت کی مدد سے فرد اپنی جدوجہد کے راستہ کو پاتا ہے۔ اخلاقی اور معاشری اصولوں کا معین کرنا جماعت ہی کے فرائض میں داخل ہے۔ مختصر یہ کہ جماعت اپنے اراکین کی معاشی، عمرانی اور اخلاقی حالت کو سدھارتی ہے۔ جماعت کے ہٹ جانے سے فرد ایک خلاء سا محسوس کرتا ہے۔ ہر جماعت چاہے وہ معاشی ہو یا عمرانی، سیاسی ہو یا مذہبی، علمی ادارہ ہو یا کھیلوں کی انجمن اپنے اپنے فرائض کی انجام دہی میں

---

۱۔ Grammar of Pohtics, Laski P. 255

مصروف ہے اور اپنے اراکین کی ذاتی صلاحیتوں کو برابر اجاگر کرتی رہتی ہیں۔

ان اداروں کے افادی پہلو پر ہم نے غور کیا۔ اب ذرا دوسرے رُخ پر بھی غور کرنا مناسب ہوگا۔ قومی مملکتوں کی طرح جماعت بھی اپنے اراکین میں شخصی اعتماد کو قابل بھروسہ نہیں بتلاتی۔ فرد ہر مصیبت کے وقت جماعت کی دست گیری کا متمنی ہوگا۔ ایک ادارہ دوسرے ادارہ کی روایات، چاہے ان کا افادہ کتنا ہی زیادہ کیوں نہ ہو، اپنے اراکین کے لئے قابل قبول نہیں محسوس کرتا۔ فرد اپنے ادارہ پر نکتہ چینی نہیں کرسکتا، کیونکہ سختی کے ساتھ تنقید کو ٹھکرا دیا جاتا ہے۔ جماعت کا ایقان ہے کہ وہ خامیوں سے بالاتر ہے اور کسی قسم کی لغزش ممکن نہیں۔ گورنروں کی طرح جماعتی لیڈر اپنے بلند خیالات کی اشاعت کرتے ہیں، چاہے ان میں عملیت ہو یا نہو۔ ادارہ کی کونسل سے اختلاف کر جاتے ہیں۔ کسی ادارہ کی رکنیت کے معنے وسیع النظری کو خیرباد کہہ کر کوتاہ فہمی پیدا کرنا، منکسر المزاجی کے بجائے سخت گیری کو پرورش کرنا اور باعزت معاہدوں کے بدلہ بغیر چون وچرا کے اطاعت کرنا ہوگا۔[1]

ہم نے اداروں کے حُسن و قبح کی جانچ ضرور کرلی اور ایسا محسوس کیا کہ جو نقائص مملکت میں دکھلائی دیں ان کی صحیح تصویر اداروں کی زندگی میں بھی رقصاں ہے، لیکن اس کے باوجود مملکت اور دیگر اداروں میں بنیادی فرق پایا جاتا ہے۔ بنظر تعمق دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ جماعتیں دراصل اعزازی ادارے ہیں جن کے پاس کوئی آخری اور قطعی اقتدار نہیں۔ اگر فرد اپنی جماعت سے ناراض ہے تو اس کی رکنیت سے وہ مستعفی ہوسکتا ہے لیکن جماعت کی اس کمزوری کے یہ معنے نہیں لئے جاسکتے کہ مملکت ایک قوی عنصر ہے۔ فی الحقیقت جماعت بہ نسبت مملکت کے اپنے اراکین کے جذبات، خواہشات اور مطالبات کو کامیابی کے ساتھ پیش کرتی اور انہیں منواتی رہتی ہے۔ لاسکی کے اس خیال سے بعض مفکرین یہ نتیجہ نکالتے ہیں کہ آخرش اس نے اقتدار مملکت کو غیر دانستہ طور پر حکومت کے نظم و نسق پر محیط کردیا۔ یہ اعتراض بے بنیاد ہے۔

---

[1] Grammar of Politics, Laski P. 258

اگر لاسکی یہ نہ بتلایا ہوتا کہ جماعت اپنے اراکین کے مطالبات کو بہ نسبت مملکت کے زیادہ کامیابی سے پیش کرتی ہے تو پھر اقتدار مملکت کے حامیوں کے اعتراض میں واقعیت نمودار ہو جاتی۔ غور کیجئے کہ لاسکی نے کس طرح جماعت کی اہمیت پر زور دیتے ہوئے یہ بتلایا ہے کہ "جماعت کو بدلتے ہوئے حالات کے مطابق منتظم ہونا پڑے گا۔ اس کو اپنے اصول و قوانین میں بہ نسبت مملکت کے زیادہ ترمیم کرنی پڑے گی تاکہ فرد کے مقاصد بہتر طریقوں سے حاصل کئے جا سکیں"۔ جس ادارہ نے قانون سازی کی بنیاد سیاست پر نہیں، معاشرت پر رکھی ہو اور بدلتے ہوئے حالات سے اپنے ضوابط کو ہم آہنگ کیا ہو وہ اپنے وجود کے برقرار رکھنے میں بہ نسبت مملکت کے زیادہ کامیاب ہوگا۔ جماعتی اقتدار کی بنیاد حقیقت یہ ہے کہ اس کے فطری اصول ہیں جن کی بناء پر اسے اپنے اراکین کا اعتماد حاصل ہے اور وہ ان پر مقتدر ہے۔ لاسکی نے جس مسئلہ کی حمایت میں اس کامیابی سے وکالت کی ہو اس کا رائیگاں جانا ممکن نہیں۔ ان امور پر غور کرنے کے بعد ہم یہ نتیجہ اخذ کرتے ہیں کہ جماعت ہی دراصل فرد کی بقاء کی ضمانت دلاتی ہے۔ جو ادارے حقائق زندگی سے بحث کریں انہیں حکومت کے نظم و نسق میں نظرانداز کرنا قرون وسطیٰ کی جابریت سے کم نہیں۔ ان وجوہ کی بناء پر لاسکی حکومتوں کو نصیحت کرتا ہے کہ وہ جماعتوں کے تعاون اور اشتراک سے حکومت کریں۔ اس طرح لاسکی نے وفاق کی تائید کی جس میں ممالک متحدہ امریکہ کی طرح مملکت اور ادارے برابر کے شریک ہوں گے اور اقتدار، مملکت اور اداروں کے مابین تقسیم ہوگا جس طرح مملکت کو حکومت کا حق حاصل ہوگا بالکل اسی طرح جماعتیں بھی نظم و نسق چلاتی رہیں گی اور ہر ایک کے فرائض کا دائرہ معین ہوگا۔ ان ہی اصولوں کے پیش نظر لاسکی نے یہ بتلایا کہ "جس چیز کی میں تلاش میں ہوں وہ ایسا مرکز نہیں جہاں میری انفرادیت ہی غائب ہو جائے، بلکہ ایک ایسا مرکز ہے جس کے کارناموں میں میرا نام بھی برقرار رہے"۔[ل] آگے چل کر لاسکی لکھتا ہے کہ جس حکومت میں فرد کی آواز موثر ثابت نہ ہو اور اداروں کی اہمیت کو نظرانداز کر دیا گیا ہو وہ اتحاد کے پیدا

---

ل۔ Grammar of Politics, Laski P. 262

کرنے میں کامیاب نہیں ہوگی۔ اگر فرد کو یقین ہو جائے، کہ اس کے تجربات کے ظاہر کرنے میں اسے آزادی ہے اور وہ قابل قبول بھی ہوں گے تو ایسی حکومت کے معمار قوم کے کل افراد ہوں گے۔ بہرحال لاسکی معاشرہ کی تنظیم کو وفاقی بنیاد پر کرنا چاہتا ہے تاکہ اس میں پائیداری پیدا ہو جس کی بنا پر فرد اور مملکت، ادارے اور ان کے تعلقات میں ہم آہنگی نمودار ہو سکے[۱]۔ مملکت کے نظم ونسق کی تبدیلی اسی وقت عوام کی تائید حاصل کر سکتی ہے جبکہ حکومت کے مقاصد نیک ہوں اور وہ یہ ثابت کر دے کہ حکمرانی کے اصول کسی غیر جماعت کے عاید کردہ قیود نہیں بلکہ جماعتوں اور اداروں کے تجربات ہیں۔

لاسکی، معاشرہ کی تنظیم وفاقی طرز پر کر کے ایک طرف مملکت کا دائرہ محدود کرتا ہے اور دوسری طرف فرد اور جماعت کی ترقی کے جملہ ذرائع فراہم کرتا ہے۔ یہ تجویز فی الحقیقت لاسکی کے بین اقوامی مسلک کی حیات افروز مثال ہے۔

مملکت اور اس کے اداروں کے باہمی تعلقات پر ہم نے تفصیل سے بحث کی لیکن یہ بحث اس وقت تک تشنہ رہے گی جب تک کہ وفاقی مملکت کے طریقۂ نیابت پر بھی غور نہ کرلیں۔ یہ امر واضح ہے کہ لاسکی نے مملکت کے قطعی اقتدار کو غیر فطری اور ناپائیدار ثابت کیا اور مملکت فرد کو جن بنیادوں پر حق نیابت عطا کرتی ہے، اسے بھی لاسکی پسند نہیں کرتا۔ لاسکی نے لپ مئین کے خیال کو کہ ہر رکن مقننہ اپنے مقام اور رائے دہندوں کے خیالات کی صحیح ترجمانی کرتا اور مرکز کو بہترین مشورے دے گا، رد کرتے ہوئے یہ دلیل پیش کرتا ہے کہ انتخابات کی بے ہنگامیوں کی بناء پر معمولی دماغ کے لوگ منتخب ہو جاتے ہیں۔ نمایندے بہت کم صحیح حالات کو پیش کرنے میں کامیاب ہوتے ہیں۔ عام طور سے نمایندے پیش نظر مسائل کے دوران میں ہاں یا نہیں کے سوا کچھ کہتے ہی نہیں۔ مقننہ کے چند ہی اراکین ایسے ہوں گے جو بحث ومباحثہ میں حصہ لے سکیں اور اپنے رائے دہندوں کے خیالات کو منعکس کر سکیں۔ مختصر یہ کہ نمایندہ ان مقاصد کو

---

[۱] Grammar of Politics, Laski P. 262

بروئے کار لانے میں کامیاب نہیں ہوسکتا جس کی توقع رائے دہندگان نے انتخابات کے وقت کی تھی۔
ان حالات کے تحت لاسکی یہ تجویز پیش کرتا ہے کہ قانون سازی کی انجام دہی کے لئے اراکین مقننہ کو جو مساوی مقتدر ہیں تھوڑے تھوڑے عرصہ کے لئے تبدیل کیا جائے (وہ اراکین مقننہ ضرور رہیں گے) اور ان وقفوں کے دوران میں جماعتیں اپنے اثرات کو مضبوط کریں تاکہ مقننہ پر اثر باقی رہے۔
اس طرح اراکین مقننہ کو نامزد کرنے والی جماعتیں ہوں گی جو مقننہ کی کارروائیوں پر نگرانی رکھتی ہیں۔
اداروں پر سرمایہ دار طبقہ کا اثر نہیں ہوتا اور ساتھ ہی مقننہ کو صحیح معلومات بہم پہنچانے کا ذریعہ بھی جماعت ہی ہوگی۔ معلومات کی سربراہی کے ساتھ لاسکی ایک اور مسئلہ کو پیش کرتا ہے کہ مواد کا فراہم کرنا ایک بات ہے اور اس کو منطبق کرنا دوسری بات ہے۔ معلومات حاصل ہونے پر ان سے متعلق بحث ہوسکتی ہے لیکن قانون سازی کے وقت متعلقہ جماعتوں کی رائے بھی معلوم کی جائے اور اسی روشنی میں قانون کی تدوین ہو۔ افراد کی جماعتیں اور مقننہ کے اراکین ایک دوسرے سے قریب تر ہیں۔ جس حد تک ان دونوں میں ارتباط برقرار رہے گا اسی قدر نیابت کامیاب ہوسکے گی۔
اس بحث کے بعد یہ ضروری معلوم ہوتا ہے کہ وفاقی مملکت کی افادیت پر غور کریں۔
جب یہ اتنی مسلم ہے تو کیوں نہ اسے اختیار کیا جائے۔ وفاق دراصل قوموں کے اختلاف کو مٹا کر سب کو ایک سطح پر لاتا ہے۔ ممکن ہے یہاں یہ اعتراض اٹھایا جائے کہ جب وفاقی نظام عوام کی خوش حالی کا ضامن ہے تو ہندوستان کے دستور میں وفاقی اجزا کیوں نہ شامل کئے جائیں۔
وفاق کو کامیاب بنانے میں ہندوستانیوں کی کوششیں ناکام رہیں، اس لئے حقائق کی روشنی میں لاسکی کا خیال کہ افراد مملکت کے اختلافات مٹ سکتے ہیں اور مملکت کی جماعتوں اور مملکت کے تعلقات میں ہم آہنگی وفاق ہی کے ذریعہ قائم کی جاسکتی ہے، دلائل کی کسوٹی پر پورا نہیں اترتا۔ معترضین کو یہ جان لینا چاہئے کہ وہ مملکت کے اقتدار اعلیٰ کو زائل کرنے اور وفاقی نظم و نسق کے لئے فرد کی تعلیم و تربیت پر ہمیشہ زور دیتا ہے۔ وفاق کو کامیاب بنانے کے لئے تعلیم یافتہ افراد بہر نوع ضروری ہیں جس کو لاسکی نے ایک سے زاید مرتبہ پیش کیا۔ ہندوستان میں جہاں کا تعلیمی اوسط گرا ہوا ہو وفاق کیسے کامیاب ہوگا؟ افراد اور مملکت یا ریاستوں اور

مملکت کے مابین معاشری کاروبار چلانے کے لئے جو سمجھوتہ ہوتا ہے اسے وفاق کہتے ہیں سمجھوتہ کے معنے چند حقوق سے دست برداری اور چند کی حفاظت ہے۔ یہ صورت اسی وقت پیدا ہوگی جبکہ فردیں روشن خیالی پائی جائے۔ وسیع النظری پیدا کرنے کی اولین شرط تعلیم ہے جس کا ہندوستان میں فقدان ہے۔ اس طرح لاسکی نے یہ ثابت کرکے کہ "معاشرہ دراصل وفاقی بنیاد پر قائم ہے"[1] انسانیت کی بڑی خدمت انجام دی ہے۔ آگے چل کر اس نے بتلایا ہے کہ چونکہ معاشرہ میں وفاقی تصورات موجود ہیں اس لئے اقتدار کو بھی وفاقی پہلو لئے ہونا چاہئے۔ اگر مملکت اپنی زندگی کی متمنی ہے تو اسے فرد اور اس کے انجمنوں کو اپنے جملہ کاروبار حکومت میں موثر بنانا چاہئے۔ اگر آپ کلیسا کی اصلاح کریں اور اس کے اراکین کی شکایات برقرار رہیں تو یہ اصلاح نہیں بلکہ ایک فریب ہے۔ اگر آپ معاشرہ کی سدھار پر کمربستہ ہوں اور فرد کو نظرانداز کردیں تو ایسی اصلاح کے نتائج صرف مملکت کے لئے سودمند ہوں گے جو شاید فرد کے لئے نقصان دہ ثابت ہوں۔ بہرحال ان دلائل سے لاسکی یہ ثابت کرنا چاہتا ہے کہ مملکت دراصل وفاقی اصولوں پر چلائی جائے جس میں فرد بہ حیثیت ایک ہم رتبہ کارکن کے شرکت کرے گا۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ مملکت کے اداروں کو جن کی معاشری اور صنعتی اہمیت واضح ہو چکی ہے وفاقی دستور پر چلایا جائے اور مملکت اس کو قبول بھی کرلے اگر وہ اپنے ارادوں میں واقعیت کا پہلو پیدا کرنا چاہتی ہے۔ لاسکی اس تجویز سے مملکت پر جماعتوں کے حلقۂ اثر کا سکہ بٹھا کر اسے مجبور کرتا ہے کہ وہ ان اداروں کو اپنی طرح مساوی مقتدر قرار دے۔ اس تصویر کی عملی شکل وفاق ہے۔ اس تجویز کا ایک اور نتیجہ یہ برآمد ہوتا ہے کہ مملکت کا بالراست نظم و نسق کم ہو رہا ہے اور اس کے قوانین کا اطلاق جس کو جماعتوں نے شہریوں کے لئے قابل قبول بنایا، بدلتے ہوئے حالات پر ہوگا۔ مملکت کے قوانین شہریوں کے مسائل کو پوری طرح نہیں حل کرسکتے اس لئے جماعتوں کو وقتاً فوقتاً اختیار ہوگا کہ وہ ترمیم پیدا کریں۔

---

[1] Grammar of Politics, Laski P. 270

تجاویز کے نتائج

لاسکی کہتا ہے کہ ان تجاویز کو عملی جامہ پہنانے میں بڑی بڑی دقتوں کا سامنا ہوگا لیکن نتائج مسائل حیات سے قریب تر ہوں گے مملکت کا یہ فرض ہے کہ وہ اپنے افراد کو مساویانہ درجہ عطا کرے۔ مملکت کا یہ فرض ہے کہ وہ افراد کی مکمل معاشری مرفہ الحالی کے انتظامات روبہ عمل لائے۔ ان تجاویز کو نظم ونسق میں داخل کرنے کے معنے یہ ہوں گے کہ نہ تو کوئی یہودی ہے اور نہ عیسائی، نہ آقا ہے اور نہ غلام۔ مملکت اگر اپنے ماحول کو پیش نظر رکھے جو فی الحقیقت ہر فرد کی اہمیت کو نمایاں کر رہے تھے تو یقیناً ان مقاصد کا پیدا ہونا لابدی ہے۔ اس طرح مملکت معاشرہ کی اصلاح دیانت دارانہ بنیادوں پر انجام دے گی۔ یہ نئی مملکت چند کی خوش حالی کی وکالت نہیں کرتی بلکہ عوام کی خواہشات کی ترجمان ہوگی۔ افراد کے تجربات کو اس کے نظام نامہ میں پوری اہمیت حاصل ہوگی۔ یہ مملکت معاشرہ کی صحیح ترجمان ہوگی۔ اس کے قواعد و قوانین جبر و تعدی سے عوام پر منطبق نہیں ہوں گے بلکہ عوام انہیں ہاتھوں ہاتھ لیں گے کیونکہ انھوں نے ہی تو ان کی تشکیل دی ہے۔

لاسکی اپنی تجاویز کو پیش کر کے ان سے خوش آئند نتائج نکالنے کو مناسب نہیں خیال کرتا۔ اس نے اپنی پیش کردہ مملکت پر جس میں افراد مساویانہ درجہ رکھتے ہیں دو شرائط عائد کی ہیں۔ پہلی شرط یہ ہے کہ مملکت اپنے نظم ونسق پر تنقید کو قبول کرے۔ اس کو یہ معلوم ہونا چاہیئے کہ عوام اس کی تجاویز پر غور نہیں کریں گے بلکہ یہ دیکھیں گے کہ اس کے انجام دئے ہوئے امور میں کہاں تک افراد کی بھلائی مضمر ہے۔ لاسکی بتلاتا ہے کہ اس کے معنے ایک ایسی جماعت کی تنظیم ہے جو ہر وقت حکومت کی غلطیوں پر نکتہ چینی کرنے کے لئے تیار رہوگی۔ یہ افراد بہترین دماغ کے لوگ ہوں گے جو حکومت کو صحیح مشورے دے سکیں گے۔

دوسری شرط افراد مملکت کے لئے ہے کہ وہ مواقع سے فائدہ اٹھا کر اپنے روزمرہ معلومات میں خاطر خواہ اضافہ کریں تاکہ ان کے روبرو زمانہ کے حالات صحیح روشنی میں پیش ہوں۔ فرد کو چاہیئے کہ وہ اپنے ماحول کا جائزہ لے، اور ماحول سے پیدا ہونے والے واقعات پر کافی غور و خوض کرے۔ افراد مملکت کا یہ فرض ہے کہ وہ اپنے کاروبار زندگی کو

صحت کے ساتھ تحریر کی شکل میں رکھ چھوڑیں تاکہ مقاصد کی صحیح تصویر نظر آئے۔

لاسکی نے جہاں مملکت پر شرط عائد کی وہیں اس نے افراد کے دوش پر بھی ذمہ داری کا بوجھ رکھا جو اس کے صحیح تفکر کی طرف رہنمائی کرتی ہے۔ اگر لاسکی ان دو قیود کو پیش کر کے اپنی نئی مملکت کے خواب دیکھتا تو ہم سمجھتے کہ اس کے ذہن میں خامی رہ گئی لیکن لاسکی نے یہ تبلایا کہ ان تجاویز کو معاشری کمزوریوں کا قطعی حل سمجھنا ایک خوش کن تفکر ہے! انسان کی طرح معاشرہ میں زندگی اور نمو ہے اس لئے سیاست کے ڈھانچہ کو بدلتے ہوئے حالات کا ساتھ دینا چاہئے۔ بہرحال لاسکی خواہاں ہے کہ اگر کوئی فرد اس نئی مملکت کی مخالفت کرے تو اسے روکنا چاہئے کیونکہ مخالفت کی روک تھام میں کل افراد کی خواہشات کی گونج ہے۔ شکایتیں اور مخالفتیں انقلاب نہیں پیدا کرتیں بشرطیکہ وہ دائمی نہ ہوں اور ان کی بنیاد قوی تر نہ ہو۔ شکایات کا ازالہ بہتر ذرائع سے ہوسکتا ہے۔

یہاں تک ہم نے لاسکی کے تجاویز پر جو مملکت کے اندرونی مسائل سے متعلق تھے، غور کیا۔ مملکت کے خارجی مسائل کس بنیاد پر حل کئے جائیں ایک حل طلب سوال ہے۔ لاسکی نے یہ ثابت کیا کہ قومی مملکت معاشری خرابیاں پوری طرح دُور کرنے سے قاصر ہے۔ ان مملکتوں کے اقتدار اعلیٰ کا تصور خارجی مسائل کے حق میں دشواریاں پیدا کرتا ہے۔ مثلاً ایک قومی مملکت آزاد ہے کہ وہ کوئلہ جتنا چاہے اپنی کانوں سے نکالے لیکن کیا یہ بھی ممکن ہے کہ اس کوئلہ کے مارکٹ حدود مملکت کے باہر بآسانی فراہم ہوں گے؟ یقین ہے کہ دوسری مملکتیں تحدید عاید کریں گی اور یہیں سے جنگ کے آثار پیدا ہوتے ہیں۔ ان حالات کے تحت لاسکی چاہتا ہے کہ مملکت کے معاشی رجحانات بین اقوامی بنیادوں پر حل کئے جائیں تاکہ مملکتوں کے مابین مفاہمت کا پہلو نکل آئے۔ حصول مقصد کے لئے لاسکی ایک بین اقوامی ادارہ پر زور دیتا ہے لیکن قومی مملکتیں اس تجویز کو عملی جامہ پہنانے میں آڑے آتی ہیں۔ اس دقت کو دُور کرنے کے لئے لاسکی نے مملکت کے اقتدار اعلیٰ کو بین اقوامی تعلقات میں حد درجہ خطرناک ظاہر کیا ہے اور چاہتا ہے کہ مملکت کی یہ قوت چھین لی جائے۔ (نظریۂ تکثیریت اور وفاقی مملکت کی تجویز سے یہ ممکن ہے) اور مملکتوں کو یہ یقین دلایا جائے کہ ان کے

مطالبات پُرامن ذرائع سے حل کئے جائیں گے جہاں قوت واقتدار کا تخیل تک نہ ہوگا۔ اس طرح جنگ کا تصور دُور ہوگا اور وہ ممالک جو اپنے مقاصد بذریعہ جنگ حاصل کرنا چاہیں ان کی پوری توانائیوں سے مخالفت کرنی چاہئے۔ ان توانائیوں کو مرکزیت دینے کے لئے مملکتوں کو وفاقی اساس پر منظم کرنا پڑے گا۔ یہ صحیح ہے کہ مملکت کا اقتدار اعلیٰ اس کی حدود سے باہر نکل آئے گا اور اس اقتدار کو واپس لینا ایک کار دشوار ہوگا۔ لاسکی کا یہ خیال حقایق سے قریب تر ہے کہ اسی طریقہ سے ایک طرف جنگ کی خون آشامیوں کو ختم کیا جاسکتا ہے اور دوسری طرف قوموں کے مابین معاشی مساوات کی داغ بیل ڈالی جاسکتی ہے۔[1]

وفاق پر ہم نے ابھی بحث کی اور اب تکثیریت پر تنقیدی نظر سے روشنی ڈالیں گے اور دیکھیں گے کہ آیا اس نظریہ میں اتنی قوت ہے کہ وہ زمانہ کی ہَوا کا ساتھ دے۔ واضح رہے کہ تکثیریت کے حامیوں نے جو عملی تجاویز پیش کی ہیں ان کا مقصد کسی طرح ملک میں تراجی کیفیت پیدا کرنا یا جماعتوں کو مملکت کے اثر سے بالکل آزاد کر دینا نہیں ہے۔ میٹ لینڈ نے قانونی اقتدار اعلیٰ کے ساتھ کہیں اپنے شخصیتوں والے نظریہ کو پیش نہیں کیا۔ گیرکے اگرچہ اس بات کا قائل تھا کہ افراد اور انجمنوں کے آزادانہ وجود کو مملکت کے اثر سے آزاد ہونا چاہئے لیکن وہ اس کو بھی تسلیم کرتا تھا کہ جہاں مفاد عامہ کے تحفظ کے لئے قوت کے استعمال کرنے کی ضرورت ہو وہاں مملکت مقتدر اعلیٰ کی حقیقت کی وجہ سے دوسرے معاشی اداروں سے ممتاز ہے کیونکہ صرف مملکت ہی کسی برتر اجتماعی وجود کے تابع نہیں ہے۔ پال بونکر مملکت کو مفاد عامہ اور قومی یکجہتی کا تنہا نمایندہ تصور کرتا ہے۔ اگرچہ کہ وہ دیگر انجمنوں کو مددگار یا مساوی مقتدر اعلیٰ کی حیثیت سے پیش کرتا ہے تاہم مملکت سے ان کے تعلقات کے سلسلہ میں ان کو اس طرح مملکت کے تابع بنا دیتا ہے کہ مملکت کا روایتی اقتدار اعلیٰ صاف ظاہر ہونے لگتا ہے۔ اس کے خیال میں مملکت کا یہ فرض ہے کہ وہ انجمنوں کے دستور کا خاکہ تیار کرے۔ ان کو اپنے مخصوص دائرۂ عمل ہی تک محدود رکھے اور اپنے مقاصد کو حاصل کرنے کے لئے ناجائز طریقوں کے استعمال سے روکے۔ بالفاظ دیگر اس کے نزدیک ایک انجمن کو دوسری انجمن کے خلاف یا خود اپنے اراکین کے خلاف

---

[1] Grammar of Politics, Laski P. 286

کوئی قابل اعتراض طرز عمل اختیار کرنے سے روکنا مملکت ہی کا حق ہے۔ ڈاکٹر فیجس نے مملکت کو انجمنوں کی انجمن قرار دیا ہے اور مختلف انجمنوں میں مطابقت اور ملاپ پیدا کرنے کے کارکن کی حیثیت سے اس کی فوقیت کو بھی تسلیم کیا ہے۔ زیادہ تر ایسی انجمنوں کو منظم کرنے اور انصاف کی حدود سے تجاوز کرنے سے روکنے ہی کے لئے مملکت کو اہمیت دی گئی ہے۔ آرنسٹ بارکر تکثیریت کو حد سے تجاوز ہوتے دیکھنا نہیں چاہتا۔ وہ کہتا ہے کہ مملکت زندگی کی عام اور ہمہ گیر اسکیم کی حیثیت سے لازمی طور پر اپنے اور دیگر انجمنوں کے تعلقات اراکین انجمن اور خود انجمنوں کے آپس کے تعلقات میں ہم آہنگی اور توازن قائم رکھنے کا حق رکھتی ہے۔ اپنے اور دیگر انجمنوں کے تعلقات میں توازن اس لئے ضروری ہے کہ قانون کے آگے انسانی مساوات باقی رہے اور اراکین کے لئے اس کی ضرورت اس لئے ہے کہ ان کو انجمنوں کے امکانی تشدد سے بچایا جائے۔

لاسکی نے جو معاشی اداروں کی تجاویز پیش کی ہیں ان کے لحاظ سے بھی مختلف معاشی اکائیوں پر مرکزیت پسند سیاسی قوت کی ضرورت لاحق ہوتی ہے چنانچہ اس مرکزیت پسندی کا تذکرہ وہ اس طرح کرتا ہے کہ حکومت سب سے اہم ادارہ ہے جس کی اہمیت سے سوائے چند مذہبی لوگوں کے شاید ہی کوئی اور انکار کرے۔ علاوہ ازیں مملکت اور دیگر اداروں کی تفریق کو بھی مانتا ہے۔ چنانچہ اس کے نزدیک مملکت ایک ایسی انجمن ہے جس کی رکنیت لازمی ہے۔ اس کو بھی مانتا ہے کہ مشترکہ ضروریات کو پورا کرنے کے لئے دوسری انجمنوں پر ان کی ضروریات کی حد تک اس کا قبضہ ضروری ہے اور پھر یہ نتیجہ نکالتا ہے کہ اس طرح کا کام انجام دینا یقیناً تمام دوسرے امور سے زیادہ اہمیت رکھتا ہے۔ اس توجیہ کا مطلب یہ برآمد ہوا کہ انسانی مقاصد کی تقسیم کی جائے، کچھ اداروں کے حوالہ کئے جائیں اور چند مملکت کے۔ لاسکی کہتا ہے کہ اداروں کے قیام کا مقصد مفاد عامہ کا حصول ہے اور اس کے لئے "اقتدار اعلیٰ کا محدود کرنا جو سیاسی فلسفہ کا بنیادی پہلو ہے"[۱] ضروری ہوگا۔ ان قیود کے عاید کرنے میں لاسکی نے ایک اور بحث چھیڑ دی کہ ایک سے زاید اداروں کا قیام اولین ہے۔ اس کے ساتھ ہی

۱۔ Grammar of Politics, Laski P. 63

وہ فرد کے ارادوں کی دو طرح تقسیم کرتا ہے۔ ایک وہ جو اس کی ذات سے متعلق ہوں اور دوسرے وہ جو اس کے جماعتی رکن ہونے پر پیدا ہوں جن کے ذریعہ وہ اپنے مقاصد حاصل کرتا ہے۔ فرد کے مقاصد زندگی کئی ہوں گے لیکن سب کے لئے ایک ادارہ کی ضرورت لاسکی نے نہیں پیش کی۔ ایک مقصد کے لئے ایک ادارہ ہوگا جو دوسرے مقصد کی تکمیل سے قاصر ہوگا۔ اس طرح ملک میں کئی ادارے موجود ہوں گے جو افراد کی خواہشات کی تکمیل کریں گے۔ لاسکی کی اس دلیل سے یہ پتہ چلتا ہے کہ فرد پر مختلف النوع اثرات کام کرتے ہیں اور ان سے مختلف ارادے تشکیل پاتے ہیں، جن کا اظہار بہ یک وقت ممکن نہیں جیسا کہ روسو نے اعتراف کیا ہے[1]۔ اس لئے ایک سے زاید اداروں کا وجود افراد کی معاشری خدمات انجام دینے کے لئے ناگزیر ہے۔

**نظریۂ تکثیریت پر تنقید**

اس بیان سے یہ نتیجہ نکالا جاسکتا ہے کہ ایک طرف جہاں تکثیری مفکرین محض نظری طور پر مملکت کے مقتدر اعلیٰ کے منکر ہیں تو دوسری طرف جب مختلف ادارات کی تنظیم کا سوال پیدا ہوتا ہے تو ان کے معیار کے تعین اصول وضوابط کی ترتیب ان کے جائز حدود کی نگرانی اور ان کی حکمت عملی کو عملی جامہ پہنانے کا کام مملکت ہی کے سپرد کر دیتے ہیں جس طرح لاسکی کے خیال کے مطابق یہ صحیح ہے کہ افراد کو مختلف ادارات کے سامنے اپنی مساویانہ اطاعت گذاری کا اظہار کرنا پڑتا ہے، اس لئے مملکت ان کو بالکلیہ اپنا فرمانبردار نہیں بنا سکتی۔ اسی طرح یہ بھی صحیح ہے کہ افراد کو بسا اوقات اس اطاعت گذاری کے سلسلہ میں ایک دوسرے سے متصادم ہو جانا پڑتا ہے اور اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ مختلف ادارات کی کشمکش شروع ہو جاتی ہے اس لئے ایک ایسے منظم اور با اقتدار ادارہ کی ضرورت باقی رہ جاتی ہے جو ان کے آپس کے تصادم کو روکے، ان میں ہم آہنگی پیدا کرے اور بعض مشترکہ مفاد کے امور بھی انجام دے۔ اس قدر اہم ادارہ کی ناگزیر ضرورت کو تسلیم کرنے سے کسی طرح دیگر معاشرتی ادارات کی قدر و قیمت میں کمی واقع نہیں ہوتی۔ اسی طرح مملکت کا امتیازی حیثیت سے اس کے مخصوص اور مفوضہ اختیارات تسلیم کر لینا درحقیقت

---

[1] Grammer of Politics, Laski P. 67

مطلق العنانی اور مرکزیت کی اشاعت کرنا مقصود نہیں ہے۔ مملکت اور اداروں کی طرح ایک ادارہ ہے جس کو کل جماعتوں نے آپس کے نزاعی مسائل کے حل کے لئے بہ حیثیت ایک رکھوال مقرر کر رکھا ہے۔ یہ صحیح ہے کہ لاسکی نے مملکت کی رکنیت ہر فرد پہ لازمی گردانی ہے[1] لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ مملکت کو دیگر اداروں پر فوقیت و برتری حاصل ہوگی۔ اداروں کی جد و جہد کو آگے بڑھانے کا فرض مملکت کے دوش پر رکھا گیا ہے۔ یہاں پر یہ اعتراض اُٹھایا جائے گا کہ لاسکی نے مملکت کی رکنیت کو لازمی قرار دے کر دبی زبان سے اس کے اقتدار اعلیٰ کو تسلیم کر لیا لیکن اس امر کو ذہن نشین رکھا جائے کہ جہاں لاسکی نے مملکت کی رکنیت پر زور دیا وہیں اس کے فرائض بھی گنوا دئے۔ جب اداروں کی جد و جہد کو مملکت منظم کرے گی تو اس تنظیم سے استفادہ کرتے ہوئے فرد اپنی جماعت سے بھی وابستہ رہے گا۔ اس طرح مملکت کسی حالت میں بھی اپنے اقتدار اعلیٰ کو نہیں منوا سکتی۔

تکثیریین اس امر میں تو پوری طرح متفق ہیں کہ مملکت کو اس بڑے درجہ سے گرا کر ایک محدود ادارہ بنا دیا جائے اور اس کے اقتدار اعلیٰ کو چھین کر دوسرے اداروں میں تقسیم کر دیا جائے۔ لیکن جو تجاویز انہوں نے پیش کی ہیں ان میں اکثر اختلافات پایا جاتا ہے لیکن اس قسم کا اختلاف فروعی ہے، اساسی نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ واحدیت کے حامی اس نظریۂ تکثیریت کو ایک نامکمل اور غیر معمولی نظریہ قرار دیتے ہیں لیکن اس سے نتیجہ نکالنا کسی طرح صحیح نہیں ہے کہ تکثیری نظریہ محض ایک غیر مفید نظریہ ہے اور واحدی اقتدار اعلیٰ پر اس کی تنقید بالکل سطحی ہے۔ اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ اس نظریہ نے سیاسی خیالات میں اہم تغیر پیدا کیا۔ اس نظریہ کے حامی مملکت کو اخلاقی پابندیوں سے آزاد دیکھنا نہیں چاہتے۔ اور خصوصاً لاسکی نے یہ ثابت کر دکھایا کہ مملکت کا کوئی قانونی اقتدار اعلیٰ نہیں۔ جب مملکت بغیر اداروں کی مدد کے قانون سازی نہیں کر سکتی تو اسے قانونی اقتدار اعلیٰ کیسے حاصل ہوگا؟ لاسکی کے [illegible] قانون، معاشری رجحانات کا آئینہ دار ہوتا ہے۔ سیاسی اور معاشری رجحانات کی صحیح تصویر فرد اور ان کی جماعتیں ہیں۔

---

[1] Grammar of Politics, Laski P 70

اس حیثیت سے نظریۂ تکثیریت مملکتی نصب العین کے خلاف ایک معقول ردعمل کو ظاہر کرتا ہے، پھر اس اصول کی مخالفت کرتا ہے کہ مملکت تمام اخلاقی قیود سے آزاد ہے۔ نظریۂ تکثیریت سب سے پہلے اقتدار اعلیٰ کے تنگ اور محدود قانونی تخیل کے نقائص کو واضح اور ایک نہایت ہی وسیع سیاسی تخیل کی طرف توجہ مبذول کرواتا ہے۔ تکثیری مفکرین کا کہنا یہ ہے کہ اقتدار اعلیٰ کو صرف قانونی حدود تک ہی محدود نہیں ہونا چاہئے۔ اگر معاشری مقاصد کی گوناگونیت کا وہ حقیقی مظہر ہے تو اس کے ماخذ اور ذرائع بھی بہت وسیع اور حیات افروز ہونے چاہئیں۔ بالفاظ دیگر اس کا فرض صرف معاشری جماعت کے سیاسی مفاد ہی کی نیابت کرنا نہیں ہے بلکہ اس میں معاشی، تمدنی، اخلاقی، اقتصادی اور دیگر اُمور مملکت بھی شامل ہیں۔ تکثیری مفکرین اس پر زور دیتے ہیں کہ مملکت بھی اور بہت سی انجمنوں میں سے ایک ہے، اور چونکہ اس کا مقصد محدود اور مخصوص ہے اس لئے اس کو اقتدار اعلیٰ نہ تو حاصل ہے اور نہ ہو سکتا ہے۔ اقتدار اعلیٰ کسی ایک انجمن کا اجارہ نہیں ہے، بلکہ اس کا انطباق پورے معاشرہ پر ہوتا ہے۔ اس منزل پر لاسکی صداقت و حقانیت سے قریب تر ہے۔ لاسکی نے مملکت کو عقل اور علمیت کی کسوٹی پر رکھا اور اپنے کو افلاطونی سیاسی گلگشت سے محفوظ رکھا۔ جہاں اس نے مملکت کی کمزوریاں اجاگر کیں وہیں افراد کی کم عقلیوں اور آرام طلبی کو بھی بتلایا ہے۔

مملکت کا وجود لاسکی کی نظروں میں یہی ہے کہ مملکت دراصل کوئی مقصد یا غایت نہیں بلکہ مقصد زندگی کو پانے کا ایک ذریعہ ہے جو صرف خوش حالی کا راستہ دکھلاتا ہے۔ مملکت کی ستائش اسی وقت کی جا سکتی ہے جبکہ اس کے نظم نامہ میں شہریوں کی فلاح کے سامان نظر آئیں۔ یقیناً کل شہری مملکت کے تابع ہیں جس سے انکار کرنا خود اپنے وجود سے انکار کرنے کے مترادف ہوگا۔ لیکن یہ اطاعت خود افراد کی خواہشات کو عملی جامہ پہنانے کے لئے ہے نہ کہ مملکت کی۔ اس طرح افراد کا مملکت کی رکنیت قبول کرنا مملکت کے مقاصد کی سربراہی کے لئے نہیں بلکہ خود افراد کے مقاصد حاصل کرنے کا ایک درمیانی زینہ ہے۔ افراد کی خوش حالی مملکت کی خوش حالی اور افراد کی زبوں حالی مملکت کی خرابی کا موجب ہوگی۔ ملت فرد کو نظر انداز نہیں کر سکتی اور بغیر فرد کے

ملت کچھ بھی نہیں۔بہر حال ہر مملکت کی بقاء افراد مملکت کے کردار پر منحصر ہے اور فرد جنتہ بنانے والا انسان ہے۔مملکت صرف اس کے کردار کو منعکس کرے گی۔اس طرح مملکت خاندانوں کا ایک بڑا خاندان ہے جس کا فرض ہے کہ وہ اپنے افراد خاندان کی مرفہ الحالی کی ضمانت دے۔لاسکی کا ادعا ہے کہ اس مملکت کو مملکت کہیں گے جس نے اپنے نظام حکومت کو افراد کی خواہشات کی بنا پر تشکیل دیا ہو،کیونکہ حکومت نے افراد ہی سے یہ اختیارات حاصل کئے ہیں اور ان ہی کے سامنے وہ جواب دہ ہوگی۔مملکت دراصل کلیسا اور انجمن مزدوران کے مجموعہ کو کہتے ہیں۔ وہ تمام افراد جو حدود مملکت میں سکونت پذیر ہوں مملکت کے رکن ہوں گے۔اس طرح ہم شعوری طور پر محسوس کررہے ہیں کہ لاسکی اپنے نظریۂ تکثیریت کو وسیع کرتا چلا جاتا ہے اور ایک نئے تفکر کا آغاز کرتا ہے جس میں مملکت کو بہت کم اہمیت حاصل ہے اور متعدد مملکت جماعتیں Groups ہیں۔لاسکی کا ہرگز یہ ادعا نہیں کہ مملکت ایک جسد بے جان ہے۔ اس نے مملکت کو عزت ضرور دی ہے لیکن اس عزت کے رکھوال افراد یا ان کی جماعتوں کو قرار دیتا ہے۔چنانچہ وہ کہتا ہے کہ اگر مملکت اپنے اختیارات کی حفاظت چاہتی ہے تو اسکے پاس کوئی خاص قوت ضرور ہونی چاہیئے،لیکن شاید یہ قوت جو جبر محض کی بقاء اور رنمو کے لئے مملکت کو دی گئی ہے خود مملکت کے ہاتھ سے افراد کے حق میں ایک تازیانۂ ظلم نہ بن جائے اس لئے منکسر المزاج اور معمولی انسان ہی حکومت کی مشنری چلانے والوں کی دیکھ بھال کرتے رہیں گے کہ آیا وہ اپنے مفوضہ امور کی انجام دہی میں ہمہ تن مصروف ہیں۔

نظریۂ اقتدار اعلیٰ اور اس کے فطری ردعمل یعنے نظریۂ تکثیریت پر مختلف زاویۂ نگاہ سے بحث کرنے کے بعد ہماری اس طویل بحث کا ملخص یہ ہے کہ سیاسی مفکرین نے اپنے اپنے ماحول کے تحت مقتدر مملکت کو تقویت پہنچائی۔استقرائی مفکرین کا جن میں آسٹن پیش پیش ہے یہ استدلال رہا ہے کہ قانونی نظریہ کی رو سے مقتدر اعلیٰ کو ایسی قوت عطا ہوتی ہے جو اخلاقی،معاشری اور عقلی پابندیوں سے آزاد ہو۔ان کا یہ ادعا تھا کہ مملکت اس نوعیت کے کسی اور ادارہ کے سامنے ذمہ دار نہیں ہوسکتی۔اس لئے وہ ایک معینہ رتبہ میں دیگر تمام

اداروں اور جماعتوں سے قانونی طور پر اعلیٰ و برتر ہے۔ ان کے اس استدلال پر ہم۔ یہ امور مفکرین کے ساتھ ساتھ لاسکی کے دلائل بھی پیش کئے جس کی روشنی میں اس نظریہ کی کمزوری اور بے عملی ظاہر ہوگئی۔ فی الحقیقت استقرائی مقننین کی کوششوں کی داد دینی پڑے گی کہ انہوں نے امکان بھر مملکت کے اقتدار کو اچھالا لیکن "فوارہ چوں بلند شود سرنگوں شود" کا مصداق بن کر رہ گئے۔ زمانہ نے پلٹا کھایا اور نظریۂ تکثیریت نے عقلی دلائل کی قوت کے ساتھ مقتدر مملکت کی کمزور رگ پر ہاتھ ڈالا۔ لاسکی نے یہ ثابت کرتے ہوئے کہ فرد فطرتاً جہاں مملکت کے آگے جواب دہ ہے وہیں جماعت کے روبرو بھی مساویانہ طور پر ذمہ دار گردانا جاتا ہے۔ واحدی اور استقرائی مفکرین کی عمر بھر کی کمائی پر پانی پھیر دیا۔ حق تو یہ ہے کہ اگر مقتدر مملکت کے نظریہ میں صداقت ہوتی تو آج دنیا تکثیریت کو شمع ہدایت نہ بناتی۔ لاسکی نے صاف طور سے بتلادیا کہ مملکت دیگر جماعتوں کی طرح ایک جماعت ہے جسے کسی وقت بھی اقتدار اعلیٰ حاصل نہیں ہوا۔ اس مملکت کے سد باب کے لئے نظریۂ تکثیریت وجود میں آیا۔ ایسی مملکت کی جتنی بھی مخالفت کی جائے کم ہے جو افراد کو ان کی خواہش کے خلاف قلم اٹھانے پر مجبور کرے۔ ایسی مملکت کی بیخ و بن اکھیڑنا فطرت انسانی کا خاصہ ہے کیونکہ زمانۂ حاضرہ کی "مملکت اس امر کی مجاز ہے کہ انسانوں کے بے زبان گلہ کو میکانی طور پر اپنی قوت و اقتدار سے جدھر چاہے ہانکے۔ اگر مملکت افراد سے قتل و غارت کروانا چاہتی ہے تو ان کو کرنا ہوگا، اور اگر وہ مذہب و اخلاق کے سارے ضابطوں کو توڑنے کی دعوت دے تو اس میں بھی کوئی عذر نہ ہونا چاہئے۔ مملکت کی قوت و جبر دست کے فلک نما طلسم کو بے بس انسانیت آج غم زدہ آنکھوں سے دیکھ رہی ہے اور چوں نہیں کرسکتی"[۱]۔ ہمیں اچھی طرح معلوم ہوچکا کہ مقتدر مملکت زمانۂ حاضرہ میں بھی اتنی ہی بھیانک اور روح فرسا ہے جیسی کہ تویں چودھویں کے زمانہ میں تھی۔ ان ہی مملکتوں کی فلک بوس عمارتوں کو ڈھانے کے لئے جن میں غریب کی محنت و مشقت سے امارت کے گلستان تیار ہو رہے ہیں نظریۂ تکثیریت

پیش ہوا جو برابر مملکت کے اقتدار اعلیٰ پر ضرب کاری لگا رہا ہے۔ ایسی مملکت سے فایدہ ہی کیا جس کے فرائض کا تصور غیر ذمہ داری کے چکا چوند لباس میں لپٹا ہو، جو اپنی خواہش کو ظاہر کرتا ہو اور کسی کے ارادہ کا تابع نہ ہو"۔ جب مملکتیں اپنے اقتدار کو عملی جامہ پہنانے کی کوشش کرتی ہیں تو اندوہناک مصائب پیدا ہوتے ہیں۔ دنیا جیسے جیسے ترقی کرتی جائے گی ویسے ویسے مملکتوں کے تعلقات میں وسعت پیدا ہوگی اور اس وسعت کی وجہ سے مملکتوں کا ایک دوسرے سے ٹکرانا ایک امر ناگزیر ہے جس کا بدیہی نتیجہ جنگ کی صورت میں نمودار ہوگا، اور جنگ کی ہولناکیوں سے دُور رہنا اقتدار اعلیٰ کو سرے سے ختم کرنے میں مضمر ہے۔ عوام کوشش میں ہیں کہ منفند مملکت سے نجات حاصل کریں۔ بدیں وجہ لاسکی کا نظریۂ تکثیریت مقبولیت تامہ حاصل کر رہا ہے۔ عوام اس پر عمل پیرا ہونے کے متمنی ہیں، کیونکہ اول تو تکثیریت معاشرتی رجحانات کے عین مطابق ہے اور دوسرے آسٹن کے نظریہ میں فرد اپنی بھلائی کے سامان نہیں پاتا۔ زمانہ کی ہوا بدل رہی ہے اور ہم ان پرانے تخیلات کو جن میں افادیت کا بطلان ہوگا نظر انداز کریں گے۔

---

# منگولی فتوحات اور ایرانی تہذیب پر اس کا اثر

جناب ابونصر محمد خالدی صاحب ایم اے (عثمانیہ)

چنگیز خاں کے ابتدائی مشیر زیادہ تر مسلمان تاجر تھے اور انہیں نے اسلامی دنیا کے خلاف تاتاری مہموں میں عملی مدد کی تھی چنگیز خاں کی یہ مخالفت سلطان محمد خوارزم شاہ کی کارستانیوں کی وجہ سے پیدا ہوئی تھی۔ ہُوا یہ کہ آخر الذکر کے ایک عامل نے اُترار واقع ترکستان کے سرحدی شہر میں منگولیا سے آنے والے ایک کاروان کو لوٹ لیا اور کاروان کے ساتھ جو ساڑھے چار سو مسلمان تاجر آرہے تھے ان سب کو تہ تیغ کر دیا۔ یہ ۱۲۱۸ عیسوی کا واقعہ ہے۔ منگولوں نے ترکستان اور خوارزم تو ۱۲۲۲-۱۲۲۱ عیسوی میں فتح کر لیا لیکن مغربی ایشیا میں انہیں متعدد مرتبہ فوجی مہمیں سر کرنی پڑیں اور ۱۲۵۸ عیسوی تک وہ بغداد فتح نہ کر سکے۔ اس کے بعد منگولی سلطنت وجود میں آئی اس میں علاوہ ایران کے الجزیرہ اور ایشیائے کوچک بھی شامل تھے۔ ساتھ ساتھ اسماعیلیوں کے فصیل بند قلعے بھی منہدم کر دیئے اور نئے قلعے بنانے کی اجازت نہیں دی جنوبی ایران میں مقامی حکمران بغیر لڑے بھڑے منگولوں کے مطیع ہو گئے اور چودھویں صدی عیسوی میں جا کر کہیں ان کے اختیارات سلب کر لیئے گئے۔ فارس اور کرمان کو منگولوں نے تباہ نہیں کیا اس لیئے یہاں کے بڑے بڑے شہروں خصوصاً شیراز میں حالات حسب سابق برقرار رہے۔ سی طرح پیش نظر دور میں فارس کو ایرانی تہذیب میں وہ اہمیت حاصل ہونی شروع ہوئی جو

اس سے پہلے کبھی اس کو حاصل نہیں ہوئی تھی یسلغریوں اور مظفریوں کے شاہی خاندان فارسی شاعری کے بڑے سرپرست تھے۔ یسلغری منگولی فتح کے بعد بھی بچ گئے تھے۔ اور مظفری منگولی فتح کے زوال کے نصف صدی بعد گذرے ہیں یسلغریوں کے ساتھ سعدی (تیرھویں صدی عیسوی) اور مظفریوں کے ساتھ حافظ (چودھویں صدی عیسوی) کا نام وابستہ ہے۔ ان شاعروں کا کلام خصوصاً حافظ کی غزلیں بعد کے دوروں میں بھی ان تمام ملکوں میں پڑھی اور مطالعہ کی جاتی رہی ہیں جہاں اسلامی تہذیب پہنچ چکی تھی۔ بل کہ آج تک حافظ کے پھولوں کی خوش بوئیں کوئی فرق نہیں آیا ہے۔ شیراز نے اسلامی دنیا کے بہت بڑے ہیئت داں قطب الدین (متوفی ۱۳۱۱ء عیسوی) اور قوام الدین (متوفی ۱۴۲۹ء عیسوی) جیسا عظیم المرتبت تعمیر کار پیدا کیا۔ قطب الدین نے علم ہیئت میں تحقیقات کرنے کا ایک نیا طریقہ ایجاد کرنے کی کوشش کی اور قوام الدین نے مشہد میں مسجد گوہر شاہ تعمیر کی۔ اس مسجد کے متعلق بعض مورخوں کا خیال ہے کہ ایرانی فن تعمیر کی یادگاروں میں یہ مسجد تمام عمارتوں پر گوئے سبقت لے گئی ہے۔

بہرطور یہ خیال کرنا سخت غلطی ہوگی کہ تمدنی و تہذیبی کوشش صرف ان ہی علاقوں میں جاری رہی جو منگولی فوجوں کی تاخت و تاراج سے بچ رہے تھے۔ یہ صحیح ہے کہ ایک مہذب ملک پر ایک ایسی وحشی قوم نے قبضہ کیا تھا جو ابھی تک انسانی قربانی پر اعتقاد رکھتی تھی۔ جب کسی شہر پر قبضہ کیا جاتا تو سوائے کاری گروں کے تمام شہری آبادی بلا استثناء تہ تیغ کردی جاتی تھی۔ ہماری گرجوں کو اس لیئے باقی رکھا جاتا تھا کہ فاتحوں کو ان کی ضرورت تھی۔ جو لوگ اس خوفناک تباہی سے بچ جاتے تھے ان کا یہ خیال کرنا ایک قدرتی بات تھی کہ کم از کم ایک ہزار سال تک ملک کا دوبارہ ابھرنا ناممکن ہے۔ اس عہد کے مورخوں کی رائیوں سے متاثر ہوکر یورپی علما بھی یہ خیال کرنے لگے ہیں کہ ایشیا اور مشرقی یورپ کی تہذیب پر منگولوں نے اس سے زیادہ مہلک ضرب لگائی تھی جیسی کہ مثلاً قوموں کی اس عظیم الشان توطن پذیری نے جنوبی یورپ کی تہذیب پر لگائی تھی، لیکن حقیقت یہ ہے کہ اگرچہ مان بھی لیا جائے کہ فاتحوں نے مفتوحہ ملکوں ہی میں توطن اختیار نہیں کیا تب بھی منگولی حملہ کے نتائج اتنے خطرناک نہیں رہے جتنے کہ عام طور پر فرض کیئے

جانتے ہیں۔ منگولوں کی ایک فوج ہوتی تھی جس کے سپاہیوں کی تعداد کبھی بے انتہا نہیں ہوئی، اور اس فوج کے علاوہ ان کے ساتھ نہایت تہذیب یافتہ، اور علم و فضل سے آراستہ مشیروں کی جماعت ضرور ہوتی تھی، اور یہی مشیر تھے جن کی مدد سے انہوں نے نو مفتوحہ علاقوں میں وہ باقاعدہ منظم شہری اور فوجی حکومت قائم کی جس کی داغ بیل پہلے ہی سے چنگیز خاں کے زمانے میں پڑ چکی تھی۔
منگولوں نے جن ملکوں کو فتح کیا یعنے چین، اسلامی دنیا اور روس۔ وہاں تیرھویں صدی عیسوی کے بعد سیاسی استقلال پہلے سے زیادہ پائیدار نظر آتا ہے۔ بلاشبہ خان مقامی ادب سے بے اعتنائی برتتے تھے اور مسلمان ہونے سے پہلے اسلامی دینیات سے بھی ان کو قدرتاً کوئی لگاؤ نہیں تھا لیکن خود اپنے مادی فوائد کے مدنظر انہوں نے نہ صرف تمدنی زندگی کو از سر نو تشکیل دینے میں مدد دی بلکہ صنعت و حرفت کو ترقی دینے کے علاوہ ان علوم کی سرپرستی بھی کی جن کو وہ عملی حیثیت سے مفید خیال کرتے تھے۔ ان علوم میں طب اور ریاضی بھی شامل تھے کیوں کہ ریاضی کی وجہ سے ٹھیک ٹھیک حساب کتاب رکھنے میں مدد ملتی تھی اور نجوم پر اعتقاد رکھنے کی وجہ سے ان کو ہیئت سے بھی دلچسپی تھی۔ چنگیز خاں کے پوتے اور فاتح ایران ہلاکو نے نصیر الدین طوسی کے لیئے شہر مرج واقع آذر بائیجان میں ایک رصدگاہ تعمیر کرائی جس میں اس وقت کے بہترین آلات جمع کیئے گئے تھے۔ منگولوں کی وحشت و بربریت کے باوجود ان کے زمانۂ حکومت میں نہ تو زری نظام کی بجائے اشیا کا تبادلہ ہونے لگا جب کہ یورپ میں جرمن فتوحات کی وجہ سے ہوا تھا اور نہ شہری زندگی کی بجائے پھر سے خانہ بدوشانہ طرز زندگی پیدا ہوئی۔ باج جنس کی صورت میں وصول کیا جاتا تھا۔ زیادہ تر روئی اور کپڑے کی صورت میں لیکن یہ صورت حال چنگیز خاں کی موت کے صرف چند سال بعد تک ہی رہی۔
اس کے پوتے زری نظام سے اچھی طرح واقف ہو چکے تھے، سونے کے زری نظام کی بجائے چاندی کے سکوں کا دوبارہ رواج ہوا لیکن چاندی کی قدر مقرر کر دی گئی تھی۔ اور رفتہ رفتہ تانبے کے درہموں کا مسکوک ہونا بند ہو گیا۔ نہ صرف برباد شدہ شہر دوبارہ تعمیر کیئے گئے بلکہ جدید شہر بھی بسائے گئے۔ جیسے مثلاً تبریز اور طہران کے درمیان سلطانیہ کا نیا شہر

بسایا گیا ۔ منگولوں ہی کے زمانہ میں آذربائیجان کا دارالسلطنت تبریز ایک بہت بڑا شہر بن گیا جہاں کے باشندے متمول اور خوش حال تھے ۔ حتیٰ کہ ایران کے تمام پرانے شہروں کے مقابلے میں اس کا شمار درجہ اوّل کے شہروں میں ہونے لگا ۔ چودھویں صدی عیسوی میں خانوں کے زیر سرپرستی شاندار عمارتیں تیار ہوئیں ۔ اس سے ایرانی فن تعمیر کی مزید ترقی کا ثبوت ملتا ہے ۔ چنانچہ سلطانیہ میں الجیت (۱۳۰۴ء تا ۱۳۱۶ء) کی مسجدیں اور طہران کے مشرق میں بمقام ورامن اس کے بیٹے ابوسعید کی مسجدیں اس پر شاہد ہیں ۔

منگولی سلطنت میں مشرق قریب اور مشرق بعید کے مہذب ممالک ایک ہی قوم اور ایک ہی خاندان کے زیر سیادت متحد ہوگئے تھے ۔ اس چیز کا تجارت اور تہذیبی قدروں کے تبادلہ میں ممد و معاون ہونا ناگزیر تھا ۔ مغربی ایشیا اور چین میں کاروانی تجارت کو اس درجہ ترقی ہوئی کہ اس سے پہلے یا اس کے بعد کبھی نہیں ہوئی ۔ ان کاروانی رستوں سے یورپی تاجر بھی فایدہ اُٹھاتے تھے جن میں اہل وینس کے پولوسب سے پیش پیش تھے ۔ سلطنت کے بہت سے ٹکڑے ہوجانے کے بعد بھی ایران اور چین کی منگولی سلطنتوں میں جہاں چنگیز خاندان کی ایک ہی شاخ کے حکمران حکومت کرتے تھے ، انتہائی قریبی تعلقات قایم رہے ۔ علاوہ ازیں منگولی حکمرانوں کی وجہ سے اہل ایران اور اہل یورپ میں قریبی تعلقات قایم کرنے میں بڑی مدد ملی ، کیوں کہ مصر کے مسلمانوں سے دشمنی رکھنے میں دونوں مشترک تھے ۔ چنانچہ انہیں تعلقات کی بنا پر یورپی تاجروں اور مبلغوں نے نہ صرف وسط ایشیا کے کاروانی رستوں سے بلکہ ہندوستان و چین میں سفر کرنے کے لیئے ایرانی بندرگاہوں سے ہوتے ہوئے بحری رستوں سے بھی فایدہ اُٹھایا ۔ اس واقعہ کی توجیہہ مصری حکمرانوں سے اہل ایران و اہل یورپ کی اسی مشترکہ دشمنی سے ہوتی ہے جس کا ذکر ہوا ۔ تیرھویں صدی عیسوی میں اہل یورپ کی ترقی انہیں تجارتی تعلقات کی رہین منت ہے گو میدان تہذیب و تمدن میں اس وقت بھی اسلامی دنیا خصوصاً ایرانی مسلمانوں کو تفوق حاصل تھا ۔ اپنی طویل تاریخ میں اگر ایرانیوں نے کبھی دنیا کی تہذیبی قیادت کی ہے تو وہ یہی زمانہ ہے جب کہ ان کے ملک پر منگولوں کی حکومت تھی ۔ لیکن بہت سے عالم آج تک یہی خیال کرتے رہتے ہیں کہ

یہ دور وحشیوں کے ہاتھوں تہذیب و تمدن کی بربادی کا زمانہ ہے۔

اس زمانے کے یورپی سیاح اپنے مسلمان پیشروؤں اور ہم عصر مسلمانوں کی معلومات کے اتنے ہی دست نگر تھے جتنا کہ آج کل مسلمان اہل یورپ کے دست نگر ہیں۔ مارکوپولوان ملکوں کے حالات بیان کرتے ہوئے جن کی اس نے بذات خود سیاحت کی تھی، بہت سے جغرافیائی ناموں کو فارسی شکل ہی میں استعمال کرتا ہے۔ تیرھویں صدی عیسوی میں چینی ہیئت داں ایران میں نظر آنے لگے تھے لیکن خود چین میں ایرانی ہیئت دانوں کی کتابیں بہت زیادہ اہمیت رکھتی تھیں جہاں مقامی طور پر ہیئت کا مطالعہ پورے کا پورا ایرانیوں کے زیر اثر تھا۔ یہ اثر چودھویں صدی عیسوی میں منگولوں کا تسلط ختم ہو جانے کے بعد بھی باقی رہا، بلکہ سترھویں صدی عیسوی میں اُس وقت جاری رہا جب کہ مغربی یورپ کے یسوعی فرقہ کے پادریوں نے اس کو زائل نہیں کیا۔ چودھویں صدی عیسوی تک بھی بازنطیہ میں فارسی زبان میں لکھے ہوئے ہیئت کے رسالے یونانی زبان میں ترجمہ کیئے جاتے تھے۔ ایران کے ایک منگولی حکمران کی سرپرستی میں ایک زبردست تالیف کی تجویز ہوئی۔ اور ایک حد تک یہ تجویز عمل میں بھی آئی۔ اس کا مقصد یہ تھا کہ چینیوں سے لے کر فرنگیوں (یا مغربی یورپ) تک ان تمام قوموں کی کل تاریخی روایتوں کو جو منگولی سلطنت کا حصہ تھیں یا منگولوں سے تعلق رکھتی تھیں، ایک ہی کتاب میں بطور مجموعۂ قوانین جمع کیا جائے۔ اس کام کی تکمیل ایک یہودی نو مسلم رشید الدین کے تفویض ہوئی۔ اس کے رفقا میں منگولی روایتوں کا ایک ناقد، دو چینی عالم، کاشغر کا ایک بدھ مذہبی بھکشو، چند ایرانی عالم اور غالباً ایک فرنگی راہب شامل تھے۔ رشید الدین نے قصداً اس بات کی کوشش کی ہے کہ ہر قوم کی تاریخی روایتوں کو اسی شکل میں پیش کیا جائے جس میں مختلف قوموں کے نمایندوں نے ان کو پیش کیا تھا۔ اسی لیئے اس نے فراہم شدہ مواد میں اپنی طرف سے نہ کچھ اضافہ کیا اور نہ ان روایتوں کی صحت و عدم صحت کو جانچنے کی کوشش کی۔ اس وجہ سے رشید الدین کی کتاب موجودہ معنوں میں کوئی تحقیقی تاریخی کتاب نہیں ہے لیکن طریق کار کی جامعیت کی بنا پر اس کو دنیا کے ادب میں ایک بالکل استثنائی درجہ حاصل ہے۔ اس سے پہلے یا اس کے بعد آج تک ایسی کوشش نہیں کی گئی کہ ایک کتاب میں قدیم دنیا کی

تمام مہذب قوموں کے نمایندوں کی مدد سے عمومی تاریخ کی روایتوں کو جمع کیا جائے۔ انیسویں صدی عیسوی میں بھی یورپی علماء تاریخ کے صرف اس حصے کو عمومی تاریخ کہتے تھے جس میں مغربی یورپ سے بحث کی جاتی تھی۔ جیساکہ رشید الدین کے ایک مسلمان رفیق کے الفاظ سے ظاہر ہے۔ چودھویں صدی عیسوی کی ابتدا میں بھی ایران میں یہ سمجھا جاتا تھا کہ عمومی تاریخ ایک ناپیدا کنار سمندر ہے۔ اور عربی و ایرانی تاریخ کی حیثیت اس سمندر میں گرنے والے محض ایک دریا کی سی ہے۔

اگرچہ دوسرے ملکوں پر علوم و فنون اور ادب کے سلسلے میں ایرانی اثرات صرف ایران کی سیاسی سرحدوں ہی تک محدود نہیں تھے، لیکن حقیقت یہ ہے کہ بڑی حد تک واقعہ ایسا ہی تھا۔ دریائے والگا اور آمو دریا کے کنارے بسنے والوں میں مدت دراز سے قریبی تعلقات موجود تھے اور جیساکہ ہم پڑھ چکے ہیں انہیں تعلقات کی وجہ سے وادئی والگا کے بلغروں نے اسلام قبول کرلیا تھا لیکن یہ واقعہ صرف منگولوں کے زمانہ میں چنگیز خاں کے بڑے بیٹے جوجی کے جانشینوں کے عہد میں پیش آیا کہ یہ دونوں علاقے ایک ہی سلطنت کا جزء بن گئے۔ اس واقعہ کا اثر والگا کے بلغروں کے قدیم پائے تخت "بڑے بلگر" اور منگولوں کے بنائے ہوئے جدید پائے تخت سرائے اور دونوں کی زندگی پر پڑنا ناگزیر تھا۔ حال ہی میں ہم کو یہ بات معلوم ہوئی ہے کہ "طلائی گروہ" میں ترکی زبان میں شعری ادب موجود تھا، یہ ادب فارسی کے زیر اثر ترقی پایا تھا۔

ترکستان کے ترک قبیلوں میں اسلام کی اشاعت دسویں صدی عیسوی ہی میں شروع ہوچکی تھی۔ سو سال بعد کاشغر کے ایک خان کے لیئے ترکی میں پہلی اسلامی کتاب لکھی گئی۔ یہ ایک اخلاقی نظم تھی جس میں حکمرانوں، وزیروں اور امیروں وغیرہ کے فرائض نظم کیئے گئے تھے۔ نہ صرف قدیم زمانہ میں بلکہ قرون وسطیٰ میں بھی اس طرح کا ادب تمام قوموں میں بہت مقبول تھا۔ ان کتابوں کی عام صورت یہ ہوتی تھی کہ ان میں باپ اپنے بیٹے کے لیئے ہدایتیں لکھ دیتا تھا۔ گیارھویں صدی عیسوی کے فارسی ادب میں قابوس نامہ اس قسم کی کتاب ہے جس میں بحیرۂ خزر کے ایک حکمران نے اپنے بیٹے کو بہت سی اخلاقی نصیحتیں کی ہیں۔ یہ کتاب بہت مشہور ہوئی اور بعد میں ترکی زبان میں بھی منتقل کی گئی۔ ایران اور دوسرے ملکوں میں جہاں کا ادبی ارتقا کم و بیش

بیرونی امداد کے بغیر ہوا تھا، اس قسم کی کتابیں زمانۂ حال کے قاریوں کے لیئے بھی اہمیت رکھتی ہیں۔ کیوں کہ ان میں نصیحتوں کے ساتھ ساتھ بطور وضاحت تاریخی واقعات اور حکایتیں وغیرہ نقل کی جاتی ہیں۔ یا ایسی مثالیں دی جاتی ہیں جو روزمرہ زندگی میں پیش آتی رہتی تھیں۔ ترکی کتابوں میں ہم کو اس قسم کی دلچسپی نہیں ہوتی کیوں کہ ان میں سوائے روکھی پھیکی نصیحتوں کے اور کچھ نہیں ہوتا، اور نہ ان میں ہم عصر زندگی کے واقعات کا کوئی ذکر ملتا ہے۔ ان کتابوں میں انصاف کو حکمراں اور مسرت کو وزیر وغیرہ بنا کر پرآورد تمثیلوں کے پیرائے میں بے مذاقی سے پیش کیا جاتا ہے۔ ان کو دیکھنے سے ایک یورپی قاری کو پندرھویں صدی عیسوی کے آخر میں لکھی ہوئی جرمن کتاب تھے ٹرڈیانک کا خیال آتا ہے۔ اسلام لانے سے قبل بھی ترکی قوموں میں تحریری ادب موجود تھا لیکن نیئے مذہب اور فارسی ادب کا اثر اس قدر قوی تھا کہ اسلام اختیار کرنے کے بعد ترکوں نے گویا اپنے زمانۂ قبل اسلام کی یاد بھی بھُلا دی۔

گیارھویں صدی عیسوی کی یہ نظم باوجود خامیوں کے کچھ نہ کچھ مقبول ضرور ہوئی۔ اس نظم کے چند اشعار چودھویں صدی عیسوی کے ایک گل دان (جو دریائے ارال کے دہانہ کے قریب بمقام سرا چیک دریافت ہوا تھا) پر لکھے ہوئے ملے ہیں۔ لیکن معلوم ہوتا ہے کہ اس شاعر کی تقلید نہیں کی گئی۔ بارھویں صدی عیسوی کے بعد سے ترکوں میں مذہبی احساس قوی کرنے اور ان کو مذہبی فرائض کا پابند کرنے کے لیئے اسلامی مبلغوں نے ترکی میں بھی مذہبی کتابیں لکھنی شروع کیں۔ یہ کتابیں نظم و نثر دونوں میں ہوتی تھیں۔ اس قسم کی کتابوں میں احمد عیسوی کی ایک مثنوی بھی شامل ہے۔ عام ترکی شاعروں کے لیے یہ مثنوی آج بھی نمونہ کا کام دیتی ہے۔ تعلیم یافتہ طبقہ ابھی کچھ زمانہ تک فارسی شاعری ہی سے لطف اندوز ہوتا رہا، اس لیئے کہ فارسی کو خاتون کی سرپرستی کا بھی شرف حاصل تھا۔ بہرطور عربی و ایرانی تہذیب کے اثرات اُن ترکوں پر زیادہ آسانی سے مرتب ہوئے جنہوں نے ایران و ایشیائے کوچک فتح کیا تھا، کیوں کہ جس وقت یہ ترک اسلام سے واقف ہوئے ہیں اس وقت ان کی تہذیبی سطح ان ترکوں سے بہت پست تھی جنہوں نے ترکستان فتح کیا تھا۔ بظاہر تو یہ لوگ پہلے ہی سے کچھ نہ کچھ

ادبی مذاق رکھتے تھے۔

منگولوں کی فتوحات نے خانہ بدوشوں کو اپنی روایتوں، اپنی طرز زندگی اور اپنی زبان سے بہت زیادہ اہمیت وابستہ کرنے میں بڑی تقویت پہنچائی۔ منگولی اور ترکی زبان میں بڑا فرق تھا، اور ترکوں کے مقابلہ میں منگولوں کا تہذیبی معیار بھی پست تھا۔ بایں ہمہ خانہ بدوشانہ زندگی جن اصولوں پر مبنی تھی وہ ہر جگہ یکساں تھے۔ علاوہ ازیں مغرب کی طرف سے آنے والے منگولی خانہ بدوشوں کی تعداد ترکوں کی تعداد سے بہت ہی کم تھی اور ان ملکوں میں جہاں آبادی مختلف قوموں کے خانہ بدوشوں پر مشتمل تھی جیسے ترکستان اور "طلائی گروہ" وہاں منگولی فاتحوں کی اولاد نے بہت جلد اپنی زبان بھول کر ترکی زبان اختیار کر لی۔ منگولوں کے اسلام قبول کرنے کے بعد چودھویں صدی عیسوی میں اس بات کی کوشش کی گئی کہ خود منگولی زبان میں اپنا ذاتی ادب پیدا کیا جائے۔ اس سلسلے میں ہندی قصّوں کے ایک مجموعہ کلیلہ و دِمنہ کو فارسی سے منگولی زبان میں منتقل کیا گیا لیکن اب تک یہ بات معلوم نہ ہو سکی کہ آیا اس ادب نے منگولی زندگی یا ادبی زبان پر بھی کوئی اثر ڈالا تھا یا نہیں۔ اس دور کے منگولوں اور کلموکوں میں ایک رزمیہ قصّہ بہت مقبول تھا۔ اس میں بوغا تر جوہ گیر (جُوگیر غالباً فارسی لفظ جہاں گیر سے ماخوذ ہے) کے کارنامے بیان ہوئے ہیں۔ اگر یہ کہا جائے کہ اس رزمیہ داستان کی بنیاد ایران میں پڑی تو غالباً غلط نہ ہوگا۔ منگولوں کے جانشینوں نے افغانستان میں آج تک اپنی زبان محفوظ رکھی ہے لیکن اس میں کوئی ادب حتیٰ کہ عوامی ادب بھی موجود نہیں ہے۔ بہ حیثیت مجموعی معلوم ہوتا ہے کہ ایران میں خاص اپنی قوم کی عظمت و نام آوری کے لیئے منگولی خانوں نے جو کچھ کام انجام دیئے ان سے منگولوں کے مقاصد پورے ہونے کے بجائے درحقیقت ترکی قومیت کو فایدہ پہنچا۔ رشید الدین نے اپنی تالیف کے ایک حصہ میں چنگیز خان، اس کے آباو اجداد اور دوسرے منگولوں نیز ترک قبیلوں کی خانہ بدوشانہ زندگی کا جو شاندار نقشہ کھینچا ہے اس سے منگولوں نے نہیں بلکہ ترکوں نے فایدہ اُٹھایا۔ رشید الدین کی کتاب کے متعلقہ حصوں کو متعدد مرتبہ ترکی زبان میں منتقل کیا گیا۔ اس قسم کا ایک ترجمہ روس میں بورے گودوناف

کے لیئے بھی

کیا گیا۔ رشید الدین کے زیر اثر ترکوں نے اوغیزی ترکوں کی روایتوں کو خود اپنی قومی روایتیں بنا کر ادبی رنگ میں پیش کیا۔ چنانچہ ایران اور ایشیائے کوچک کے ترک فاتح اپنا سلسلۂ نسب اسی قبیلہ سے جوڑتے ہیں، اور فسانوی اوغزخان کو اپنا جد اعلیٰ مانتے ہیں۔ پندرھویں صدی عیسوی کے ایشیائے کوچک کے رہنے والے ایک ترک مورّخ نے ایشیائے کوچک کی ایک تاریخ لکھی ہے اس میں اوغزخاں کے حالات لکھتے ہوئے اس نے ان تمام اقوال کا ترجمہ کر دیا ہے جو رشید الدین نے اپنی کتاب میں چنگیز خاں سے منسوب کئے تھے، اور نہایت دلیری سے ہر جگہ چنگیز خاں کی بجائے اوغزخان کا نام لکھ دیا ہے۔ جیسا کہ "اوغزنامہ" کے عنوان سے ظاہر ہے قومی روایتوں کو ادبی معیار پر لانے میں فارسی ادب کا بھی اثر رہا یہ نام ـــ اوغزنامہ ـــ ان افسانوں کو دیا گیا تھا جو دہقانی لوگ اوغیزی قبیلہ کے متعلق سنایا کرتے تھے۔

چونکہ ترکوں میں اپنی تازہ قوت کا احساس بہت شدید تھا اس لیئے قدرتاً ان سے یہ توقع تھی کہ وہ عربوں اور ایرانیوں کے تہذیبی کاموں کو جاری رکھیں گے اور اسلامی شائستگی میں ایک نئی زندگی پیدا کر دیں گے۔ ایشیائے کوچک اور ترکستان دونوں جگہ ترک خود اپنی زبان پیدا کرنے میں کامیاب ہوئے، ان لوگوں نے بیرونی نمونوں کی تقلید ضرور کی تھی لیکن بیرونی محاوروں اور بیرونی طرز ادا کی غلامانہ نقل نہیں اتاری۔ ایشیائے کوچک میں ایک عرب سپہ سالار بطّال کا فسانہ مشہور تھا جس نے بنو اُمیّہ کے زمانہ میں دین کے لیئے لڑتے ہوئے اپنی جان دی تھی۔ ترکوں نے یہ افسانہ اپنے ادب میں شامل تو کر لیا تھا مگر عرب بطّال کو ایک ایسے عثمانی مجاہد کا لباس پہنا کر جو اپنے نمونہ سے بہت زیادہ مختلف تھا۔ پندرھویں صدی عیسوی میں کورخوت کے متعلق ایک کتاب تالیف ہوئی۔ کورخوت دراصل اوغیزی قبیلہ کا مداح اور اس کا سردار تھا غرض اس طرح دوسروں سے لی ہوئی شخصیتوں کے پورے سلسلے کو ترکوں کے قومی خصوصیات سے متصف کیا گیا۔

ایشیائے کوچک میں تیرھویں صدی عیسوی فارسی کے بہت بڑے شاعر و صوفی جلال الدین رومی کا زمانہ ہے۔ یہ مولوی درویشوں کے فرقہ کے بانی ہوئے ہیں بعض عالموں کا خیال ہے کہ جلال الدین مسلمانوں کے سب سے بڑے صوفی ہیں۔ شروع شروع میں ان کے حلقہ کے لوگ صرف فارسی ہی میں

نہیں بلکہ ترکی میں بھی اپنی کتابیں لکھتے تھے۔

درویشی مسلک اور صوفیانہ شاعری کی نشو و نما کے لیئے ایران کی بہ نسبت ایشیائے کوچک کی فضا زیادہ سازگار تھی۔ یہاں صوفیانہ شاعری کا ارتقا ایک بالکل مختلف اور جداگانہ طریق پر ہوا۔ اس صدی میں ترکی زبان ایشیائے کوچک میں سرکاری زبان بن گئی تھی۔ رفتہ رفتہ ایک ایسی انتہائی پُرتصنع زبان وجود میں آئی جو سرکاری کارروائیوں کے علاوہ ادب کے لیئے بھی موزوں تھی لیکن تقریری زبان سے مختلف ہونے کی وجہ سے عام لوگوں کے لیئے اس کا سمجھنا دشوار تھا۔ اس میں عربی و فارسی الفاظ کثرت سے ہوتے تھے۔ البتہ ان کی شکلیں خالص ترکی صرف و نحو کے تابع ہوتی تھیں۔ فارسی ادب کے اثرات کے علاوہ ترکوں پر ایرانی فن تعمیر کا اثر بھی معلوم ہوتا ہے۔ ایرانی طرز کی عمارتیں زیادہ تر قونیہ اور سیروسیہ میں تعمیر ہوتی تھیں لیکن ان میں بھی کسی طرح ایرانی نمونوں کی غلامانہ تقلید نہیں کی جاتی تھی۔ قونیہ میں ایرانی طرز کی عمارتوں کے پہلو بہ پہلو زمانۂ قبل اسلام کا مقامی طرز صاف طور پر پہچانا جا سکتا ہے۔

ایشیائے کوچک کو ایران کے ترکوں نے فتح کیا تھا۔ گیارہویں اور بارہویں صدی عیسوی سے یہاں بھی اسی خاندان کی حکومت ہوگئی جو ایران پر حکومت کر رہا تھا۔ تیرھویں صدی عیسوی میں ایشیائے کوچک پر ایران کے منگول خانوں کا تسلط قایم ہوگیا۔ دوسری طرف جب دسویں صدی عیسوی میں ترکستان میں سامانیوں کو زوال ہوا تو چند صدیوں تک ترکستان اور ایران کے تعلقات میں خلل پڑ گیا۔ جیسا کہ ہم پڑھ چکے ہیں۔ تیرھویں صدی عیسوی کی ابتدا میں خوارزم کا سلطان محمد ترکستان اور ایران کو ایک ہی حکومت کے ذریعہ متحد کر دینے میں کامیاب ہو چکا تھا۔ لیکن اس کی حکومت اتنی قلیل المدت رہی کہ اس سے تہذیبی اور تمدنی زندگی متاثر نہ ہو سکی۔ چنگیز خاں کے جانشینوں کے زمانہ میں ترکستان میں ایک مخصوص منگولی حکومت قایم ہوگئی جس کی وجہ سے ترکستان اور ایران کے تعلقات مخاصمانہ ہوگئے۔ بایں ہمہ اس دور میں ایرانیوں کے زیر اثر ترکستان میں بھی ترکی ادب پیدا ہوا۔ تیرھویں صدی عیسوی میں ترکی دنیائے اسلام کی تیسری ادبی زبان سمجھی جاتی تھی۔ جمال قرشی کی شاعری چودھوی صدی

عیسوی کے ابتدائی زمانے سے تعلق رکھتی ہے۔ یہ اپنے پُرانے ہم عصر شیخ حسام الدین کے متعلق لکھتا ہے:۔
''شیخ نے تینوں زبانوں میں بہترین شاعری کی ہے'' شیخ کی عربی شاعری میں فصاحت و بلاغت، فارسی شاعری میں بلند پروازی و نازک خیالی اور ترکی شاعری میں حقیقت و صداقت نمایاں تھی۔ اس لحاظ سے خلیفۂ مامون کے زمانہ کی طرح اب بھی عربی ادب کا معیار فضیلت، فصاحت و بلاغت، اور فارسی ادب کا معیار فضیلت نازک خیالی تھا۔ عربی و فارسی اثرات کی وجہ سے ترکی زبان نے فصاحت و بلاغت کے ساتھ ساتھ نازک خیالی میں بھی ترقی کی لیکن سلاست و سادگی کی بناء پر ترکی شاعری اپنی ایک خاص دل کشی رکھتی ہے۔

چودھویں صدی عیسوی کا آخری اور پندرھویں صدی عیسوی کا زمانہ ترکستان میں نہایت شاندار رہا۔ اس سے پہلے ترکستان میں ایسی ترقی کبھی نہیں ہوئی تھی۔ تیمور اور اس کے جانشینوں کے زمانہ میں ترکستان اور ایران دوبارہ ایک ہی حکومت کے تحت متحد ہوگئے۔ تیموری فوجوں کا سیلاب تو اس سے بھی بہت آگے بڑھ گیا تھا۔ چنانچہ مغرب میں اس کی فوجیں بُروسہ و سمرنا تک، جنوب مغرب میں دہلی تک اور شمال میں ارتاش تک پہنچ گئی تھیں۔ چنگیز خاں کے حملوں میں جتنا خون خرابہ ہوا تھا تیموری حملوں میں اس سے کچھ کم نہیں ہوا۔ چنانچہ تیموری حملوں میں انتہائی بھونڈے قسم کی سفاکی کے ساتھ افسردہ کن ہیبت بھی شامل تھی۔ بایں ہمہ تیمور نے جس ہیبت ناک پیمانہ پر تباہی پھیلائی تھی اسی رعب دار پیمانہ پر اس نے اپنی تخلیقی قوت سے کام لینے کی بھی کوشش کی۔ چنانچہ ایک طرف تو یہ حال تھا کہ بڑے بڑے شہروں کے ہزاروں افراد قتل کیئے جا رہے ہیں، مقتولوں کی کھوپڑیوں سے بڑے بڑے منار بن رہے ہیں، اور لا تعداد انسانوں کو اذیتیں دی جا رہی ہیں اور اسی کے ساتھ ساتھ نہریں بھی بڑے زبردست پیمانہ پر نکالی جا رہی تھیں اور عظیم الشان عمارتیں تعمیر ہو رہی تھیں۔ خصوصاً فاتح کے دارالسلطنت سمرقند میں جہاں بعض وقت فاتح تیمور اپنے تباہ کیئے ہوئے ملکوں سے کاریگروں اور عالموں کو پا بجولان بلواتا تھا۔ سمرقند کے گرد و نواح میں جو بستیاں بسائی گئیں تھیں ان کے نام بڑے بڑے اسلامی شہروں کے نام پر رکھے گئے تھے۔ مثلاً کسی

گاؤں کا نام دمشق تھا، کسی کا مصر، (قاہرہ) کسی کا شیراز اور کسی کا سلطانیہ وقس علیٰ ہٰذا گویا اسطرح تیمور تمام دوسرے شہروں پر اپنے دارالسلطنت کی فوقیت جتانا چاہتا تھا! عمارتوں کا طرز تعمیر تو وہی ایرانی تھا لیکن تناسب کے لحاظ سے یہ عمارتیں ایرانی نمونوں سے بہت بڑی ہوئی تھیں۔ تیمور کو اپنی عمارتوں کے اس امتیازی وصف پر بڑا اصرار تھا۔ چنانچہ وہ شخصی طور پر خود بھی معماروں کو ہدایتیں دے کر انھیں اپنی فنی قوت اختراع سے حیرت میں ڈال دیتا تھا کیوں کہ اکثر و بیشتر یہ قوت اختراع اس وقت کے اصول فن سے بظاہر قابو میں نہیں آتی تھی۔ تیمور کے زمانہ کی عمارتوں کا بیشتر حصہ تو اب کھنڈر ہو گیا ہے بلکہ سولھویں صدی عیسوی ہی میں یہ مرمت طلب ہو گئی تھیں۔ ان عمارتوں میں سب سے زیادہ شان دار سمرقند کی جامع مسجد تھی جو مسجد بی بی خانم کے نام سے مشہور ہے۔ اس مسجد کا یہ حال تھا کہ خود تیمور کے زمانہ میں اس کی حالت مخدوش تھی اس لیے کہ اس زمانہ میں ایک روز جمعہ کی نماز ہو رہی تھی کہ نمازیوں نے بڑے خوف سے پتھروں کے گرنے کی آواز سنی جو غالباً گنبد سے گر رہے تھے۔

تیمور کے جانشینوں کے زمانہ میں تخریب و تعمیر قدم بہ قدم نہ چل سکے۔ حربی منصوبے اب پرانے دہشت ناک پیمانہ پر انجام نہیں پاتے تھے بل کہ سلطنت کی سرحدیں بھی رفتہ رفتہ زیادہ محدود ہو رہی تھیں۔ لیکن خاص خاص شہروں خصوصاً سمرقند و ہرات میں عمارتیں بنانے کا شوق برابر کار فرما معلوم ہوتا تھا۔ تیمور کے زمانہ میں علماء و شعراء اور فن کار شاہی دربار میں جبراً قہراً آتے تھے لیکن اس کے جانشینوں کے دربار میں یہ لوگ بطیب خاطر آنے لگے تھے۔ تیمور کے پوتے الغ بیگ نے چالیس برس (۱۴۰۹ء عیسوی تا ۱۴۴۹ء عیسوی) حکومت کی۔ اس دور میں بہت سی عمارتیں تعمیر ہوئیں جن میں بخارا اور سمرقند کے مدرسے خاص شہرت رکھتے تھے۔ بخارا کے مدرسہ پر یہ حدیث کندہ کرائی گئی تھی:۔

"طَلَبُ الْعِلْمِ فَرِيضَةٌ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ وَمُسْلِمَةٍ" سمرقند کے مدرسہ میں قاضی زادہ دینی علوم پر درس دیتے تھے۔ ان علوم کے علاوہ یہاں ہئیت بھی پڑھائی جاتی تھی، رصدگاہ میں جو کام انجام پاتا تھا وہ اگرچہ مختصر تھا لیکن اس کے شان دار ہونے میں کلام نہیں۔ الغ بیگ نے یہ رصدگاہ

ایرانی ہیئت دانوں اور ان کے شاگردوں کے لیئے بنوائی تھی۔ ان شاگردوں میں خود بادشاہ وقت اُلغ بیگ بھی شامل تھا۔ زیچیں اور سیاروں کی فہرستیں اُلغ بیگ ہی کے نام سے ترتیب پاکر شائع ہوئیں۔ یہ زیچیں گویا قرون وسطیٰ کے علم ہیئت کی آخری تحقیقات ہیں۔ بہ الفاظ دیگر "دُوربین کی دریافت سے پہلے تک علم ہیئت جتنی ترقی کرسکتا تھا یہ اس کی آخری حد تھی"۔ تخت شاہی پر ایک عالم" کی حیثیت سے دنیائے اسلام کی تاریخ میں اُلغ بیگ ایک لاثانی حکمران گزرا ہے۔ اُلغ بیگ کے ہم عصر اس کو صرف ارسطو کے شاہی شاگرد یعنی اسکندر سے تشبیہہ دے سکتے تھے۔ اُلغ بیگ "انسانی ترقی بلالحاظ مذہب وملت" کے خیال پر شدت سے یقین رکھتا تھا۔ زیچوں پر اس نے جو پیش لفظ لکھا تھا اس میں ہم کو قابل توجہ لیکن اصلاً غلط نظریہ ملتا ہے۔ وہ لکھتا ہے:

علوم صحیحہ کے مطالعہ سے ایسے نتیجے نکلتے ہیں جن میں قطعاً کوئی تغیر نہیں ہوتا اس لیئے کہ مذہب، قومیت یا زبان کی تبدیلی سے ان پر کوئی اثر نہیں پڑتا جیسا کہ معلوم ومعروف ہے۔

قدیم عالموں کی کتابیں درحقیقت صرف تاریخی دلچسپی رکھتی ہیں لیکن قدیم ادیبوں کی تحریروں میں اب بھی تازگی باقی ہے۔ گو جس زبان میں یہ تحریریں لکھی گئی تھیں ان کو مٹے ہوئے مدت دراز گزر چکی ہے۔ اُلغ بیگ کی رائے اسلامی تہذیب کے ایسے نمایندہ کی رائے کا نمونہ ہے جو یونانی علوم پر تو پورا عبور رکھتا تھا لیکن یونانی ادب سے بے بہرہ تھا۔ اُلغ بیگ کا ایک درباری علی کوشجی جس کو اُلغ بیگ بیٹا کہہ کر پکارتا تھا اُس کا خاص شاگرد تھا لیکن سمرقند کی فضا علوم صحیحہ کی نشو و نما کے لیئے زیادہ سازگار نہیں تھی۔ اس لیے بادشاہ کے مرنے کے قریباً فوراً بعد ہی اس کی بنائی ہوئی رصدگاہ بند ہوگئی۔ سولھویں صدی عیسوی کے ابتدائی زمانہ ہی میں اس رصدگاہ کے صرف کھنڈر رہ گئے تھے۔ اور بیسویں صدی عیسوی میں صرف کھدائی سے اس کے آثار دریافت ہوسکے۔ علی کوشجی پہلے ایران گیا اور پھر وہاں سے نکل کر ترکی میں سکونت اختیار کرلی جہاں اس کے چند شاگرد پیدا ہوئے۔

سلطان حسین کا دور حکومت ہرات کا بہترین زمانہ تصور کیا جاتا ہے۔ (سنہ ۱۴۶۹ء تا سنہ ۱۵۰۶ء) وسط ایشیا کے باشندے تو یہ سمجھتے تھے کہ تمام دنیا میں ہرات کے جیسا کوئی دوسرا

شہر موجود نہیں ہے ۔ یہ خیال ہرات کی تہذیبی خوبیوں پر مبنی تھا نہ کہ اس کی وسعت پر، اس لئے کہ وسعت میں تو یہ سمرقند سے بھی کم تھا سلطان حسین کا دورحکومت ایک "عجوبۂ روزگار" معلوم ہوتا تھا اس لیئے کہ اس دور میں بلالحاظ مشرب و ملت جو شخص جس کام کو کرتا تھا اس کا قصد تھا کہ اس کام میں کمال حاصل کیجیے۔ [۱]

اس زمانہ میں میر علی شیر نامی ایک امیر علوم و فنون کا بڑا قدردان گزرا ہے ۔ اس کے اور اس کے آقا کے نام کے ساتھ فارسی کے آخری بڑے شاعر جامی اور مورخ میر خواند کے کارنامے وابستہ ہیں ۔ میر خواند نے ایک تاریخ تالیف کی تھی جس کے متعلق اب بھی یہ خیال کیا جاتا ہے کہ فارسی میں اس قسم کی کتابوں میں بھی سب سے زیادہ مقبول ہے ۔

اُلغ بیگ کی سلطنت کا دائرہ اس تمام علاقہ تک وسیع تھا جس میں آج کل بخارا، کاشغر، سمرقند اور فرغانہ کی خانات اور سیر دریا کے قلعوں کا ایک بہت بڑا حصہ شامل ہے ۔ اور سلطان حسین کی سلطنت میں خراسان، خوارزم اور افغانستان کا ایک حصہ شامل تھا لیکن ایرانی تہذیب کا اثر ان سلطنتوں کی سرحدوں سے بہت آگے تک پھیلا ہوا تھا اور ان کے مشرقی ہمسائے بہت سی عمارتیں، تیمور اور تیموریوں کی عمارتوں کے نمونہ پر تعمیر کیا کرتے تھے ۔ "کچھی" کے جنوب مغرب کی وہ مسجد جو غالباً چودھویں صدی عیسوی میں بنی تھی اس کو عام روایت تغلق تیمور کا مقبرہ بتاتی ہے جس کا انتقال ۱۳۶۰ء عیسوی کے شروع میں ہوا تھا ۔ پندرھویں صدی عیسوی کے شروع میں مشہور کاروان سرائے، تاش رباط تعمیر ہوئی ۔ یہ سرائے جنوبی حصہ میں کاشغر جانے والی ایک بڑی سڑک پر واقع تھی ۔ توک ماک کے قریب جو منارہ "بوران" کے نام سے مشہور ہے اس کے متعلق ہم کچھ نہیں جانتے اس لیئے کہ ہمارے پاس کوئی ایسی دستاویز نہیں ہے جس میں اس کا ذکر کیا گیا ہو، اور نہ خود عمارت پر کوئی کتبہ ہے جس سے اس کا حال معلوم ہو سکے ۔

تیمور اور اس کے جانشینوں کی مادری زبان ترکی تھی لیکن جہاں تک ان کے کاموں سے

---

[۱] ۔ ترجمہ تزک بابری صفحہ ۲۸۱ ۔

اندازہ ہو سکتا ہے، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان کو ترکی قومیت کا زیادہ احساس نہیں تھا۔ بایں ہمہ ان کے ہم نسل لوگوں نے ترکی زبان و ادب کی اہمیت کو بڑھانے کے لیئے ان کے دربار کی شان و شوکت سے پورا فایدہ اٹھایا۔ ترکی شاعری تقلیدی تھی لیکن ترکی شاعر یہ ماننے کے لیئے تیار نہیں تھے کہ ان کی شاعری فارسی شاعری سے کسی طرح کم درجہ رکھتی ہے۔ دوسری طرف وہ یقین رکھتے تھے کہ یہ احساس ہم سری ترک حکمرانوں کی قوت و شوکت کا لازمی نتیجہ تھا۔ اُلغ بیگ کو مخاطب کر کے شاعر سکاکی کہتا ہے ؎

بسے دور باید کہ چرخ ظفر بیارد کسے چو تو بار دگر

میر علی شیر کی شہرت و نام آوری کی وجہ سے اس کے تمام پیشرو نظروں سے اوجھل ہو گئے ہیں۔ گو علی شیر کی شاعری فارسی میں ہے لیکن اس کی شہرت زیادہ تر ترکی شاعر کی حیثیت سے ہے۔ چنانچہ قسطنطنیہ سے توبولسک تک ترکی بولنے والی پوری دنیا اس کے کلام کا شمار ترکی کلاسکس میں کرتی ہے۔ علی شیر ایک محب وطن بھی تھا اس لیے اس نے قصداً یہ ثابت کرنے کی کوشش کی کہ اس کی زبان فارسی سے کسی طرح کم رتبہ نہیں اور یہ کہ شاعرانہ خیالات کے اظہار کے لیئے ترکی بھی اتنی ہی موزوں ہے۔ جتنی کہ فارسی۔ اس مقصد کو پیش نظر رکھ کر اس نے ترکی میں ان تمام اصناف سخن میں طبع آزمائی کی ہے جو فارسی میں مشہور اور متداول تھے۔ اس طرح ترکی زبان کا کلاسکی شاعر بھی نہ تو فارسی سے لیئے ہوئے اصناف سخن ترک کر سکا اور نہ ترکوں کے قومی فسانوں کو اپنا موضوع فکر بنایا۔ بایں ہمہ اس کی شاعری کچھ پر آواز ضرور معلوم ہوتی ہے تاہم فارسی نمونوں کے مقابلے میں زیادہ سلیس، زیادہ عام فہم اور حقیقت سے قریب تر ہے۔ علی شیر کی شاعری میں ہم کو تخلیقی توانائی کے وہ رجائی جذبات نظر آتے ہیں جو تیموریوں کے دور کا امتیازی وصف ہے۔ شاعر کے الفاظ میں کاہلی دبے کاری موت کے مساوی ہے۔ ان سب خیالات کا اطلاق سلطان بابر ( ۱۴۸۲ء تا ۱۵۳۰ء ) کی تصنیفوں پر اور زیادہ وسیع پیمانہ پر ہوتا ہے جس کو نئے فاتحوں یعنی ازبکوں کے دباؤ کی وجہ سے ترکستان سے بھاگ کر ہندوستان میں اپنے لیئے ایک نئی سلطنت کی بنیاد ڈالنی پڑی۔ چند نظموں کے علاوہ بابر نے خود نوشت سوانح بھی اپنی

یادگار چھوڑی ہے۔ سولھویں صدی عیسوی میں بھی اس کو ترکی نثر کی کلاسکی کتاب خیال کرنا درست اور بجا تھا۔ اسلامی ادبیات اور ایرانی تمدن کی پوری واقفیت بھی اس کو اپنی مادری زبان میں سلیس و سادہ نثر لکھنے سے نہ روک سکی۔ چوں کہ اس کے پڑھنے والے بھی ان صفات کی قدر کرتے تھے اس لئے ثابت ہوتا ہے کہ اس زمانہ میں صحت بخش ادبی فضا موجود تھی۔ سلطان حسین کا ہم عصر دولت شاہ اپنے زمانہ میں فارسی ادب کا ایک بہترین نقاد گزرا ہے۔ جب ہم اودکی کی سادہ زبان اور بعد کے عثمانلی مصنفوں کی "فصیح ترکی" کے متعلق اس کی حقارت آمیز رائے پڑھتے ہیں تو یہ بات اور زیادہ واضح ہو جاتی ہے۔ یہ فصیح ترکی وہی زبان تھی جس میں عثمانلی ترکوں کے آبا و اجداد لکھتے پڑھتے تھے۔ ظاہر ہے کہ بابر نے اپنے زمانہ کے مصنفوں سے جن چیزوں کا مطالبہ کیا ہے وہ نہ صرف تیموری دور کی رائے کا نمونہ ہے بلکہ خود اس کے زمانہ کے معاشرہ کی اکثریت اور تیموریوں کے عہد کی رائے کا نمونہ ہے۔ بابر کو اس بات پر اصرار تھا کہ مصنفوں کو اس طرح لکھنا چاہیئے کہ تعلیم یافتہ لوگ ان کی تحسین کر سکیں، ساتھ ہی غیر تعلیم یافتہ طبقے بھی ان کو سمجھ سکیں۔ ان کی نظریں مستقبل پر لگی رہیں نہ کہ ماضی پر۔ قدما کی عقل مندی پر بے سمجھے بوجھے آنکھ بند کئے ایمان لانے کے مقابلہ میں بابر ایک سیدھا سادا اور واضح اصول پیش کرتا ہے۔ "ہاں جس سے جو عمدہ طریقہ جاری ہو وہ برتنا چاہیئے، اگر باپ نے کوئی بُری رسم جاری کر دی تو اس کو اچھی رسم سے کیوں نہ بدلیں۔"[1]

---

[1] ترجمہ تزک بابری اُردو، نصیر الدین حید صفحہ ۱۹۱۔

# سلطنت دہلی

اور

# اس کا نظام عدل گستری

از

جناب عبدالحفیظ صدیقی صاحب بی ایس سی ایل ایل ایم (عثمانیہ)

## مسلمان ہندوستان میں

ہندوستان کی سرزمین سے مسلمانوں کا سیاسی تعلق[1] اس وقت سے شروع ہوا جب کہ

---

فتح سندھ سے قبل بھی حضرت عمرؓ کے دور میں مسلمان ہندوستان آ گئے تھے لیکن اس کا تذکرہ ہمارے موضوع سے خارج ہے کیوں کہ اس کی کوئی سیاسی اہمیت نہیں تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو سندھ کا نظم و نسق۔ رسالہ اسلامک کلچر دسمبر ۱۹۴۳ء صفحہ ۱۱۹۔

محمد بن قاسم نے سندھ فتح کیا تھا (۷۱۱ - ۷۱۳ء)۔ اور سندھ ایک عرصے تک اموی اور عباسی خلافت کا ایک مشرقی صوبہ بنا رہا۔ چنانچہ سندھ کی مقامی حکومت کی تشکیل ایسی ہوتی تھی جیسے خلافت کے دوسرے صوبے تھے۔ البتہ اندرونی نظم و نسق کے تمام امور والی وقت کے اختیار تمیزی پر موقوف تھے۔ فاتح سندھ نے خاص طور پر مذہبی رواداری پر بہت زور دیا۔ علمائے دمشق سے یہ فتویٰ حاصل کیا گیا کہ ہندوستان میں ہندو مندروں کی وہی حیثیت ہوگی جو خلافت کے دیگر صوبوں میں عیسائی کلیساؤں یا یہودی معبدوں کو حاصل ہے۔ برہمنوں کو وہ تمام حقوق عطا کئے گئے جو ہندو راجاؤں کے زمانے میں حاصل تھے۔ بلکہ ان کو وصول مالگزاری کے لیے عہدے بھی دیئے[۱]، اور خود راجہ داہر کے وزیر کو حسب سابق اس کے قدیم عہدے پر بحال رکھا گیا[۲]۔ نیز جن برہمنوں کو راجہ داہر کے زمانے میں نظم و نسق میں ذمہ دار عہدے حاصل تھے، وہ حسب حال رہے[۳]۔ اس کا نتیجہ یہ تھا کہ ملک کا نظم و نسق خود ہندوستانیوں کے ہاتھ میں رہا جس میں فاتح کوئی مداخلت نہیں کرتے تھے[۴]۔ فصل خصومات میں شاستر پر عمل کیا جاتا تھا[۵]۔ ہندوؤں کے مقدمات میں شرع داخل نہیں کی گئی بلکہ سچ تو یہ ہے کو ذمی قانون بھی ان پر عاید نہیں ہوا[۶]۔ دیوانی مقدموں میں ہندوؤں کی قدیم پنچائتیں ہی فیصلہ کرتی تھیں[۷]۔ اب رہے مسلمان جو زیادہ تر سپاہی تھے، تو ان کے لیے قاضی مقرر تھے اور قاضی، مفتی کے مشورے سے شرع کے مطابق مقدمات فیصل کرتے تھے[۸]۔

---

[۱] قریشی ص۳۔

[۲] الفنسٹن: ہسٹری آف انڈیا۔ (لندن ۱۹۱۶ء)۔ ص۳۰۳۔

[۳] محمد اللہ ص۵۔

[۴] الفنسٹن ص۳۰۲،۳۰۳۔ الیٹ: اربس ان سندھ ص۳۶۲۔

[۵] واحد حسین ص۱۸۔

[۶] ۔

[۷] ایشوری پرشاد: ہسٹری آف میڈی ایول انڈیا ص۴۶، ۴۷۔

[۸] محمد اللہ ص۵۔

البتہ عام اور سیاسی جرائم کی صورت میں مسلم اور غیر مسلم کا فرق نہیں تھا۔ قاضیوں اور مفتیوں کے فیصلوں کا مرافعہ گورنر کی عدالت میں ہوتا تھا۔[۱]

محمد بن قاسم نے سندھ میں نظم و نسق کی جو نظیر قایم کی تھی، اس کی بعد کے مسلمان فاتحوں نے پیروی کی۔[۲]

## پنجاب کی حکومت

فتح سندھ کے تقریباً تین صدی بعد غزنویوں نے پنجاب میں اپنی حکومت قایم کی۔ لیکن بدقسمتی سے مورخ اس کی اہمیت کو نظرانداز کر دیتے ہیں۔ اس کی بڑی وجہ یہ ہے کہ اس زمانے کی معلومات سے ہم بے بہرہ ہیں۔ خود بیہقی کی "تاریخ آل سبکتگین" کا مکمل نسخہ دستیاب نہیں ہوتا۔ اسی لیے اس زمانے کے تفصیلی حالات معلوم کرنے میں بڑی دقت ہوتی ہے۔ لیکن اتنا ضرور کہا جا سکتا ہے کہ سلاطین دہلی نے آل سبکتگین کی دو سو سالہ حکمرانی کے تجربوں سے ضرور فایدہ اٹھایا[۳] اور خود غزنویوں نے سندھ سے خوشہ چینی کی ہے۔[۴]

غزنوی دراصل سامانیوں کے خوشہ چین تھے اور یہ سامانیوں کے دست آوردہ بھی تھے۔ ابتدائی دور میں خود محمود نے اپنے سکوں پر اپنے کو سامانی گورنر ظاہر کیا ہے۔[۵] البتہ ۹۹۹ء سے محمود غزنوی نے "امیر" کا لقب اختیار کر لیا،[۶] اور سامانیوں کا نام سکوں سے خارج کر دیا۔[۷] اور راست

---

۱؎۔ واجد حسین ص۱۸۔
۲؎۔ قریشی ص۳۔
۳؎۔ ″
۴؎۔ ″ ص۱۳/۴۔
۵؎۔ ایڈورڈ تھامس، کائنس آف دی کنگس آف غزنی ص۲۔
۶؎۔ ترپاٹھی ص۹۔
۷؎۔ تھامس ص۲۔

خلیفۂ بغداد سے اپنے آزاد سلطان ہونے کی سند منگوائی[۱]۔

لاہور، ہندوستان میں شاہان غزنی کا مرکز تھا، یہاں ان حکمرانوں نے حکومت اور نظم ونسق کا جو نقشہ مرتب کیا وہ دلچسپی سے خالی نہیں ہے۔ اول تو یہ کہ ان لوگوں نے سندھ کے سیاسی تجربوں سے بھی فایدہ اٹھایا تھا، چنانچہ مذہبی رواداری کے مسلک میں جو ہندو رعایا کیساتھ ہوتی تھی، غزنویوں نے سندھ کے عرب فاتحوں کی پیروی کی اور ہندو عہدہ دار مقرر کئے[۲]۔ دوسرے یہ کہ غزنویوں نے سیاسی ادارات سے بھی استفادہ کیا۔ پہلے تو سامانیوں کے توسط سے اور پھر راست خلافت کے ذریعہ یہ ادارات غزنی اور لاہور پہنچے۔ یہ ادارات بہت کام آئے اور سلطنت دہلی کے لیے اس کے کئی نقوش باقی رہ گئے۔ یہی وجہ ہے کہ غزنی اور دہلی کے بہت سے ادارات ایک دوسرے کے مشابہ بلکہ مشترک معلوم ہوتے ہیں[۳]۔

"اس دور کے نظام عدل گستری کے متعلق ہمارے پاس کوئی مواد نہیں"[۴] لیکن اتنا ضرور کہا جاسکتا ہے کہ غزنویوں نے سندھ کی عرب حکومت کی طرح دیوانی معاملات میں خود ہندوؤں کی پنچایتوں سے کام لیا، اور ہندو پنڈتوں کو فصل خصومات کا اختیار دے دیا، اور مسلمانوں کے معاملات قاضی سے متعلق رہے۔ البتہ عام اور سیاسی جرائم میں مسلم اور غیر مسلم کا فرق نہیں تھا۔ عدل گستری کے دوسرے معاملات میں غزنویوں نے عباسیوں کی کبھی براہ راست اور کبھی بالواسطہ پیروی کی۔ اس موقع پر یہ بتانا بھی ضروری ہے کہ ان غیر عربی اداروں میں جن کو غزنویوں نے بغداد سے حاصل کیا ایک عہدۂ وزارت بھی تھا[۵] جیسے

---

۱۔ ترپاٹی صـ۹۔

۲۔ قریشی صـ۴۔

۳۔ ” صـ۷۔

۴۔ محمد اللہ صـ۵۔

۵۔ ترپاٹی صـ۱۶۱۔

ایران قدیم کی یادگار سمجھنا چاہیئے، چنانچہ سامانی اقتدار سے آزاد ہونے کے بعد محمود نے سلطنت غزنی میں اسی طرح کے وزیر مقرر کئے اور ابو العباس فضل بن احمد اس کا پہلا وزیر ہوا[۱] جو سلطان کا نائب سمجھا جاتا تھا محمود غزنوی شرع کا بہت پابند اور بڑا عادل تھا[۲]۔

## سلطنت دہلی

شہاب الدین محمد غوری نے ۱۱۹۲ عیسوی میں دہلی پر قبضہ کیا، لیکن سلطنت دہلی کی ابتدا ۱۲۰۶ء سے ہوتی ہے جب کہ شہاب الدین کا انتقال ہوگیا، اور قطب الدین ایبک[۳] ہندوستان میں خود مختار بادشاہ بن بیٹھا۔ ایبک اور اس کے بعد کے ابتدائی ترک سلاطین کو ہم عصر مورخ، قطبی شمسی اور بلبنی سلاطین کے نام سے یاد کرتے ہیں[۴]۔ یہ دراصل ترک غلام تھے لیکن تخت پر بیٹھنے سے پہلے یہ آزاد ہو چکے تھے، چنانچہ ایبک نے سلطان محمود غوری سے خط آزادی حاصل کر لیا تھا[۵]۔ شمس الدین نے اپنے آقا سے آزادی حاصل کی تھی[۶]۔ التمش کے بعد اس کے بیٹے تخت نشین ہوئے تھے جو کامیاب نہیں ہوئے۔ پھر بلبن، جو التمش کے غلامان "چہل گانہ" میں شامل تھا تخت دہلی پر بیٹھ گیا، اور یہ بھی آزاد ہوگیا تھا[۷]۔ یہ قطبی اور شمسی سلاطین جو دکن پر ۱۲۹۰ عیسوی تک حکمران رہے، سب کے سب ترک تھے اور التمش اور بلبن تو ترکستان کے البری قبیلے کے ارکان تھے[۸]۔

---

۱ ۔ ترپتی صـ ۱۶۵ ۔

۲ ۔ ملاحظہ ہو تاریخ فخر الدین مبارک شاہ صـ ۵۲، ۵۳ ۔

۳ ۔ معز الدین کے غزنی کے راستے میں قتل ہونے کے بعد قطب الدین ایبک کی ہندوستان میں خود مختاری اور اس وقت دلی اور لاہور کی کیفیت کا دلچسپ تذکرہ ملاحظہ ہو تاریخ فخر الدین مبارک شاہ صـ ۳۰ تا ۳۲ ۔ ۴ ۔ منہاج صـ ۱۳۵، ۱۳۷، ۱۶۴ ۔ قریشی صـ ۱۴۱ ۔ ۵ ۔ منہاج صـ ۱۴۰ ۔

۶ ۔ منہاج صـ ۱۷۰ ۔ الیٹ جلد ۳ صـ ۵۹۱ ۔ ۷ ۔ برنی صـ ۲۵، ۲۶ ۔

۸ ۔ منہاج صـ ۱۶۶، ۲۸۱ ۔

تیرھویں صدی عیسوی کی یہ ترک حکومت مختلف عناصر پر مشتمل تھی جن میں سے کچھ تو بدیسی ہیں اور کچھ خود ہندوستانی۔ بادشاہ اور اس کے اہل حاشیہ ایرانی تزک و احتشام کے دلدادہ تھے[1]۔ فوجوں کی تنظیم منگولی اور ترکی طرز کی تھی[2]۔ اور جہاں تک حکومتی تنظیم کا تعلق ہے، مرکزی حکومت تو ترکی اور عباسی شان رکھتی تھی، لیکن مقامی حکومت کا قدیم ہندوستانی نظام برقرار رہا۔ اس بات کے بھی قرائن ہیں کہ قطب الدین ایبک نے لاہور کے موجود الوقت اداروں کی خوشہ چینی کی اور غزنویوں کے بہت سے عہدہ داروں سے کام لیا[3]۔ شمس الدین التتمش کے دربار میں بغداد کی مشہور شخصیت یعنی فخر الدین عصامی موجود تھے جو خلافت میں تیس سال تک وزیر رہ چکے ہیں۔ سلطان نے انھیں اپنا وزیر اعظم بنایا تھا[4]۔ نیز بہت سی ایسی شخصیتیں بھی تھیں جو منگولوں کے ڈر سے ہندوستان بھاگ آئیں[5]۔ اور اس طرح ابتدائی بیس سال کے اندر ہی سلطنت دہلی میں نظم و نسق کے بہترین ماہر جمع ہو گئے[6]۔ شروع ہی سے ان ترک سلاطین کو نظم و نسق کا اچھا ذوق تھا، اور وہ گہری نظر سے اس کا مطالعہ کرتے تھے۔ چنانچہ قطب الدین ایبک کے عہد میں فخر مدبر نے "آداب الملوک" لکھی جس میں تنظیم حکومت کے تمام اصول جمع تھے۔

التتمش کے انتقال کے بعد مرکزی اقتدار کمزور ہو گیا، اور غلامان "چہل گانہ" زور پکڑنے لگے، لیکن بلبن کی بدولت مرکز میں پھر جان آ گئی۔ بلبن نے ایرانی انداز میں اپنا

---

[1] ۔ برنی ص ۲۸، ۲۹۔

[2] ۔ ڈاکٹر عزیز احمد: مقالہ "دی فونڈے شن آف مسلم رول ان انڈیا"۔ پروسیڈنگس انڈین ہسٹری کانگریس (۱۹۳۹ء کلکتہ)، ص ۸۳۸۔

[3] ۔ قریشی ص ۴۔

[4] ۔ فرشتہ۔ جلد ۱ ص ۱۱۷، عصامی ص ۱۲۲۔

[5] ۔ " " ص ۱۳۱، ۱۳۲۔

[6] ۔ قریشی ص ۴۔

شاہی اقتدار قایم کیا[1]۔ اس کے دربار میں جو لوگ تھے، ان میں اکثر باہر سے آئے تھے۔ اوران میں بغداد کے شاہی خاندان کے افراد، عالم، فن کار، مدبر و سیاست کار سبھی طرح لوگ شامل تھے[2]۔ یہ سب غیر معمولی قابلیت کے لوگ تھے اور اسی جمگھٹے سے شہر دہلی اسلامی دنیا میں بہت مشہور ہوگیا[3]۔ بلبن کی ساری توجہ یا تو مدافعتی تدابیر میں صرف ہوئی یا نظم ونسق کی اصلاحوں میں۔ بلبن نے شرع کی بہت پابندی کی۔ گو اس کی شاہی جمہور کے سامنے ذمہ دار نہیں تھی مگر خدا کے سامنے ذمہ دار تھی[4]۔

شمسی حکمرانوں کے بعد ۱۲۹۰ عیسوی میں خلجی خاندان برسر اقتدار ہوا۔ جلال الدین خلجی بہت نرم دل واقع ہوا تھا اس لیے کسی بڑی اصلاح کی جانب اس نے قدم نہیں اٹھایا البتہ اس کا جانشین علاؤالدین بہت حوصلہ مند ثابت ہوا۔ اس نے نظم ونسق میں علما کو مداخلت کا موقع نہیں دیا[5] اور اس کا دنیاوی قانون سلطان کی مرضی کا تابع تھا[6]۔

۱۳۲۱ عیسوی سے تغلق خاندان تخت دہلی پر فائز ہوا۔ غیاث الدین تغلق نے نظم ونسق کی بہت سی اصلاحیں کیں[7]۔ یہ بڑی اچھی سیاسی صلاحیت رکھتا تھا، اور اس کے زمانے میں سلطنت دہلی کا نظم ونسق اچھی شکل میں نظر آتا ہے۔ سلطان محمد بن تغلق نے جب تک اس نظم ونسق میں دخل نہیں دیا، سلطنت دہلی برابر عروج پر تھی، لیکن جب اس نے اپنے سیاسی تجربے شروع کر دیے تو پھر مرکز میں

---

[1] ۔ برنی ص ۲۶ تا ۲۹ ۔ ص ۳۰ تا ۳۲ ۔

[2] ۔ تھامس ص ۲۵۴، ۲۵۵ ۔ برنی ص ۲۷، ۱۱۱ ۔

[3] ۔ برنی ص ۱۱۱، ۱۱۲ ۔

[4] ۔ ڈاکٹر ایشوری ٹوپا: اور کلچرل ہیری ٹیج ص ۸۹

[5] ۔ قریشی ص ۵ ۔　　[6] ۔ فرشتہ ص ۱۰۹ تا ۱۱۳ ۔

[7] ۔ ایشوری پرشاد ص ۲۰۷ ۔

[8] ۔ قریشی: باب ۶ و باب ۷ ۔ نیز ملاحظہ ہو برنی ص ۴۲۹، ۴۳۲ ۔

کمزوری آنے لگی۔ محمد بن تغلق دراصل ایک بہت بڑا عالم تھا[1] لیکن جہاں بانی سے عاری تھا۔ اسکے منصوبے نظری اعتبار سے اچھے معلوم ہوں تو ہوں، لیکن اپنے زمانے سے بہت آگے تھے۔ اس لیے سب منصوبے ٹوٹ پھوٹ گئے اور ہندوستان کی سیاست کو نقصان پہنچا۔

## ادارۂ شاہی

تیرھویں اور چودھویں صدی میں ان ترک خاندانوں نے ہندوستان میں جو شاہی قایم کی تھی وہ وسطی دور کا ایک دلچسپ ادارہ ہے۔ اس کو "ترک شاہی" کہنا چاہیئے۔ ایبک کے عہد میں اس ادارے نے جنم لیا اور لودیوں کے خاتمے تک کم و بیش تین سو سال قایم رہا اور اس تین سو سال کے دوران میں اس میں مدوجزر بھی ہوئے۔ غور سے دیکھا جائے تو ترک شاہی مختلف عناصر کا مجموعہ ہے جس میں ترکی، ایرانی اور ہندوستانی عناصر شامل ہیں۔ اس میں عربوں کے جمہوری تصورات کا کوئی اثر تو نہیں معلوم ہوتا کیوں کہ خلیفۂ اسلام کا تو انتخاب ہوتا تھا، اور تمام جمہور اسلام انتخاب کرتی تھی اور خلیفہ کا اقتدار جمہور کا دیا ہوا تھا[2] لیکن ترک شاہی میں قدیم ایرانی تصور پایا جاتا ہے۔ ایران کے ساسانی شہنشاہ اپنے حقوق کو آسمانی جتاتے تھے، اور حکمرانی کو اپنے خاندان کا خاص حق سمجھتے تھے۔ اسی طریقے سے ہندوستان کی ترک شاہی اسلامی تصور کے مطابق نہیں بلکہ قدیم ایرانی روایات کی تابع تھی[3] سلاطین دہلی پر ایرانی و ترکی اثرات کے علاوہ ہندو تصورات کا بھی اثر پڑا[4] چنانچہ اس کے نظم و نسق اور خود نظام عدل گستری پر ہندوستان کے اثرات معلوم ہوتے ہیں[5]۔ اگر ترک شاہی میں اسلام کا جمہوری اثر ہوتا تو یہاں بھی دستوری شاہی قایم ہو جاتی لیکن ہندوستان کی یہ شاہی "رعایا پرور شخصی حکمرانی" سے آگے نہ بڑھ سکی[6]۔ کبھی تو سلطان کو دار السلطنت کے عمائد

---

[1] ۔ ملاحظہ ہو ملا نظام الدین احمد بخشی: طبقات اکبری ص ۱۹۹-۲۰۰۔

[2] ۔ تری پتی ص ۲۔ [3] ۔ برنی ص ۲۶ وغیرہ۔ [4] ۔ تری پتی ص ۲۴۷۔ [5] ۔ بشیر احمد ص ۶۲۔ [6] ۔ تری پتی ص ۱۵۱۔

اور رہنما منتخب کرتے تھے اور کبھی طاقتور سلطان اپنے بیٹے یا کسی قریبی رشتہ دار کو تخت کے لیے نامزد کر دیتا تھا[۱]۔ چنانچہ التمش کے زمانے سے سلاطین نے اپنے بیٹوں کو نامزد کرنا شروع کیا[۲]۔ البتہ اس کے جواز کے لیے ایک تدبیر یہ اختیار کی گئی کہ امرا اور عمائد اس کے ہاتھ پر بیعت کر لیتے تھے[۳]۔ تخت نشینی کی رسم قاضی القضاۃ اور دیگر عہدہ داروں کے سامنے عمل میں آتی تھی[۴]۔

## سلطان اور سلطنت کی حیثیت

قانوناً سلطنت دہلی مشرقی خلافت کا ایک جزو تھی، چنانچہ سلطان معز الدین کیقباد اپنے کو ناصر امیر المومنین لکھتے تھے[۵]۔ قطب الدین ایبک[۶] اور بعد کے سلاطین بھی اپنے کو خلیفہ کا ماتحت سمجھتے تھے۔ سلسلۂ خلافت ختم ہونے کے بعد بھی خلیفہ کے اقتدار کو برتر سمجھنے اور اس کے ماتحت رہنے کا تخیل برابر جاری رہا۔ اور عام طور پر سلاطین اپنے کو "دار الاسلام" سے وابستہ سمجھتے تھے اور خلیفہ مستعصم کے انتقال کے بعد بھی سکوں اور خطبوں میں مستعصم کا نام موجود ہوتا تھا، اور جلال الدین خلجی کے انتقال تک مستعصم کا نام دہلی کے سکوں پر موجود تھا[۷]۔ خود علاؤ الدین خلجی نے اپنے کو ناصر امیر المومنین اور یمین الخلیفہ بتایا[۸]۔ سلاطین دہلی میں ایک آدھ مثال، جیسے قطب الدین مبارک شاہ، ایسی ملتی ہے کہ اس نے خود خلافت کا دعویٰ کیا تھا، لیکن محمد بن تغلق نے مصر کی خلافت سے رشتہ جوڑا اور اپنے سکوں پر خلفائے راشدین کے نام کندہ کرائے[۹]۔ اس کے بعد دیگر سلاطین نے بھی یہ روایت جاری رکھی اور کسی نہ کسی خلیفہ کی

---

۱۔ تری پتی ص ۱۴۷۔ ۲۔ تری پتی ص ۱۴۷۔ ۳۔ تری پتی ص ۲۔ "بیعت" کا طریقہ خود بغداد میں بھی رائج تھا۔ ملاحظہ ہو امیر علی ص ۴۰۳، ۵-۴۰۴۔

۴۔ الیٹ جلد ۳ ص ۵۹۱۔ نیز ملاحظہ ہو اسٹوارٹ ص ۱۰۱۔ ۵۔ تاریخ فخر الدین مبارک شاہ ص ۱۹۔

۶۔ تاریخ فخر الدین مبارک شاہ ص ۳۲۔ ۷۔ تھامس ص ۱۴۵۔ ۸۔ تھامس ص ۱۶۸، ۱۷۳۔

۹۔ تھامس ص ۲۱۳ تا ۲۱۶، ۲۴۹ تا ۲۵۳۔ نظام الدین احمد بخشی، طبقات اکبری ص ۲۰۰، ۲۱۱ تا ۲۱۳۔

سیادت مانتے رہے، خواہ وہ گمنام ہی کیوں نہ ہو۔ یہ تو سلطنت دہلی کی قانونی[1] حیثیت تھی۔ لیکن واقعہ دیکھا جائے تو یہ ایک آزاد اور خود مختار سلطنت تھی[2] جس کا طریقۂ حکومت شخصی حکمرانی تھا۔ سلطان مملکت کا صدر تھا اور فوجی سپہ سالار بھی۔ سلطان اصولاً شرع اسلام کے تابع تھا اور شرع کی تعمیل کروانا اس کا فرض تھا۔ اس کو قانون کے اصول میں تبدیلی کرنے کا کوئی اختیار نہ تھا البتہ سلطان کو تعبیر و توضیح قانون کے اختیارات تھے۔ اور بقیہ امور میں وہ پوری طرح خود مختار تھا۔ بادشاہ کی ذات نظم و نسق کا محور تھی اور اس کا دربار پوری سلطنت کی سیاسی و معاشی سرگرمیوں کا مرکز۔ البتہ کم سن یا نااہل بادشاہ کی صورت میں "ملک نائب" سلطان کے فرائض انجام دیتا تھا۔ سلطان وزیر کے مشورے سے کام کرتا تھا[3]۔

## عام نظم و نسق

مرکزی حکومت کی تشکیل ایسی ہوئی تھی جیسے عباسی حکومت کی تھی[4]۔ چنانچہ بغداد کے اہم ادارت جیسے دیوان مظالم، احتساب، اور مختلف درجے کی عدالتیں دہلی میں قایم کی گئیں[5] اور عدالتوں کے اختیارات اور فرائض عباسی انداز میں متعین ہوگئے تھے[6]۔ نظم و نسق کا سب سے بڑا عہدہ دار

---

[1] ۔ قانونی اقتدار اعلیٰ کی تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو قریشی باب ۲۔

[2] ۔ "واقعی مقتدر" کی حیثیت کے لیے ملاحظہ ہو قریشی باب ۳۔

[3] ۔ بشیر احمد ص ۱۰۲۔

[4] ۔ پی ۔ سرن ۔ پراونشل گورنمنٹ آف دی مغلس ص ۳۴۔

سلطان قطب الدین ایبک کے ابتدائی انتظام مملکت اور نظم و نسق کے لیے ملاحظہ ہو تاریخ فخرالدین مبارک شاہ ص ۳۲-۳۷۔

[5] ۔ بشیر احمد ص ۱۰۰/۱۰۱۔

[6] ۔ ،، ص ۱۰۱۔

وزیر ہوتا تھا[۱] جس کا خاص کام زیادہ تر مالیات کی تنظیم اور مالی محکمہ کی نگرانی تھا۔ اور بعض دفعہ وزیر کو عدلیانہ اختیارات بھی دیدیے گئے تھے[۲]۔ وزیر کی مدد کے لیے نائب وزیر[۳]، مشرف ممالک[۴] اور مستوفی ممالک[۵] مقرر ہوتے تھے۔ ناظر اور وقوف بھی دو عہدہ دار تھے جو علی الترتیب وصول مالگزاری اور خرچ کی نگہداشت کرتے تھے[۶]۔ قاضی ممالک محکمۂ عدلیہ کا چیف جسٹس تھا[۷] جو شرع کی پابندی کرواتا تھا۔ قاضی ممالک فصل خصومات کے علاوہ صدر الصدور کا بھی کام کرتا تھا[۸] اور اس لحاظ سے تعلیم، امور مذہبی، اور مساجد وغیرہ کے فرائض بھی اس کے سپرد تھے۔ فوج کا نظم ونسق "عارض ممالک" سے متعلق تھا[۹]، اور "برید ممالک"[۱۰] پہ اور خبر رسانی کا عہدہ دار تھا۔ امیر داد[۱۱] قاضیوں کے فیصلوں کی تعمیل کرواتا اور ملزموں اور خاطیوں کو قاضی کے سامنے پیش کرتا تھا۔ جب بادشاہ مرکز میں نہ ہوتے تو بھی امیر داد عدالت مظالم میں مقدموں کی سماعت کرتا تھا۔ اس کے علاوہ کوتوال پولس کا عہدہ دار تھا اور محتسب ملک کے اخلاق عامہ کی نگہداشت کے لیے مامور تھا۔ اشیا کے نرخ اور مارکٹ کی نگرانی بھی محتسب کے سپرد تھی۔ چونکہ محتسب، کوتوال اور امیر داد کے فرائض ملے جلے ہوتے تھے، اس لیے یہ تعاون سے کام کرتے تھے۔

یہ تو مرکزی حکومت کا نقشہ تھا۔ صوبہ داری حکومت کی تشکیل ویسی ہی تھی جیسی مرکز میں۔ البتہ اس کا پیمانہ چھوٹا تھا۔ صوبوں میں گورنر یا ناظم سلطان کی نمائندگی کرتے[۱۲] اور پورے صوبہ واری نظم ونسق کے تمام تر ذمہ دار سمجھے جاتے تھے۔ اسی طرح صوبوں میں اور محکمے بھی تھے جو مرکز کے تابع تھے۔ مثلاً مالگزاری کا انتظام دیوان کے تفویض تھا اور اس کے ماتحت

---

[۱]۔ دلی کے عہدہ وزارت کا بغداد، غزنی وغیرہ کے عہدہ وزارت سے تقابلی مطالعہ کے لیے ملاحظہ ہو تری پتی صفحات ۱۰۱، ۱۶۱، ۱۷۴، ۲۱۰، ۲۱۶۔ نیز ملاحظہ ہو برنی ص ۵۷۹۔ قریشی ص ۷۶، ۸۲۔ [۲]۔ بشیر احمد ص ۱۰۲۔ [۳]۔ یہ نیا عہدہ تھا جو پہلی دفعہ دلی میں تراشا گیا۔ ص ۲۱۶ تری پتی۔ قریشی ص ۸۲۔ [۴]۔ قریشی ص ۸۲۔ [۵]۔ قریشی ص ۸۲۔ [۶]۔ قریشی ص ۸۲۔ [۷]۔ قریشی ص ۱۲۹۔ [۸]۔ قریشی ص ۸۳، ۱۲۹۔ [۹]۔ تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو قریشی ص ۱۳۰-۱۴۸۔ [۱۰]۔ قریشی ص ۸۶۔ [۱۱]۔ قریشی ص ۱۵۳۔ [۱۲]۔ بشیر احمد ص ۱۰۲۔

افسر "سرکار" میں عامل کہلاتے تھے[۱]۔ موضع نظم و نسق کی پہلی اکائی سمجھے جاتے تھے جہاں مکھیا اور محاسب متعین تھے۔ دیہات کی پنچایتوں سے بھی کام لیا جاتا تھا[۲]۔ چند دیہات کو ملا کر "پرگنے" بنائے جاتے تھے اور پھر پرگنوں کے مجموعے "شق" کہلاتے تھے۔ یہی شق اور بعض چھوٹے صوبے بعد میں چل کر "سرکار" کہلانے لگے۔ گورنر تحفظ امن عامہ کے ذمہ دار تھے اور "فوجدار" سے یہ کام لیا جاتا تھا۔ فوجدار ہر شق (ضلع) میں پولس اور عاملہ کے فرائض انجام دیتے تھے[۳]۔ پرگنوں میں پولس کا عہدہ دار "شقدار" کہلاتا تھا[۴]۔ اس نظم و نسق کی ایک امتیازی خصوصیت یہ ہے کہ ہندو راجاؤں اور امراسے بھی نظم و نسق میں کام لیا گیا۔ مقامی نظم و نسق کے اکثر امور ہندوؤں کے ہاتھ میں چھوڑ دیے گئے اور مملکت موجود الوقت مقامی اداروں کو مناسب اصلاحوں کیساتھ جاری رکھتی تھی۔ قیام امن کے لیے یہ تدبیر اختیار کی گئی کہ اہم مقاموں پر چھاونیاں بنادی گئیں جن میں مسلمان سپاہیوں کو آباد کیا گیا۔ اس کے علاوہ ذرائع آمد و رفت میں بھی وسعت پیدا کی گئی۔

یہ مرکزی اور مقامی حکومت کا وہ مختصر خاکہ ہے جو قطبیوں، خلجیوں اور پھر تغلقوں کے زمانے میں تقریباً یکساں طور پر موجود تھا۔ اب ذرا تفصیل کے ساتھ یہ دیکھنا ہے کہ سلاطین دہلی کا تصور عدل کیا تھا اور انہوں نے شرع اسلام کی کہاں تک پابندی کی۔

## سلاطین دہلی کا تصور عدل اور شرع اسلام

مسلمانوں کا ابتدا ہی سے یہ تصور رہا ہے کہ خدا کے احکام کی پابندی کروائیں اور انکی خلاف ورزی کو روکیں۔ اور یہ پوری مسلم جماعت کا فرض سمجھا جاتا تھا اور عملی اغراض کی خاطر یہ فرض حکمران وقت کے تفویض رہا۔ اسی فرض میں عدل گستری بھی شامل ہے اور خلیفہ عوام کے منتخب نمایندے کی حیثیت سے یہ فرض قبول کرتا تھا۔ خلیفہ اپنے عدلیاتی فرائض بالذ

---

۱۔ بشیر احمد ص ۱۰۳، ۱۰۲۔ ۲۔ ص ۶۲، ۶۳، ۱۰۱، ۱۰۲۔ ۳۔ بشیر احمد ص ۱۰۳۔ ۴۔ بشیر احمد ص ۱۰۳۔

"امام عادل" کی حیثیت سے بذات خود انجام دیتا یا اس کے لیے اپنا نائب مقرر کر دیتا تھا اور ان عہدہ داروں کے سامنے قرآنی حکم تھا کہ "ومن لم یحکم بما انزل اللہ فاولئک ھم الکافرون"[1] دوسرے اسلامی ملکوں کی طرح ہندوستان میں بھی عدالتی عہدہ داروں پر بڑی بھاری ذمہ داری عاید تھی اور قاضیوں کو خلاف شرع فیصلہ کرنے پر موت کی سزا بھی دی جاتی تھی۔[2]

سلاطین دہلی عام طور پر شرع کی سختی سے پابندی کرتے تھے۔[3] چنانچہ قطب الدین ایبک جو سلطنت دہلی کا بانی ہے، اس سلسلے میں خاص طور پر مشہور رہے۔[4]

قطب الدین ایبک، قاضی فخر الدین کوفی جیسے متبحر عالم کا شاگرد تھا[5] اور شرع کا سخت پابند تھا۔[6] اور خلفاء راشدین کی پیروی کرتا تھا۔[7] فخر مدبر نے ایبک کی عدل گستری کو ان الفاظ میں سراہا ہے:-

> "عدل را بران جملہ بنا نہاد کہ با چنداں لشکر کہ در ضمن رایات عالیہ بودند از ترک و غوری و خراسانی و غلجی و حشم ہندوستان از رانکان و تکیان و باسعیدان و نفاریق ہیچ آفریدہ را زہرۂ آن نبود کہ برگ کاہ و ... نان و گوسفندی از صحرا و مرغے از آبادانی از کسی بستدی ۔ و باخانۂ رعیتی سپنج کردی ۔ و سنت پادشاہ شہید را کہ مخدوم و مربی وی بود وازو آموختہ بود بعدل اقامت نمود"[8]

التمش نے انصاف رسانی کے لیے اپنے محل کے باہر زنجیر عدل لگائی تھی[9] اور یہ دیکھنے کے لیے کہ عدل گستری خاطر خواہ ہو رہی ہے یا نہیں، وہ سلطنت کے دورے بھی کیا کرتا تھا۔[10]

---

[1] تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو القضاء فی الاسلام ص۵ ۔ [2] بشیر احمد ص۹۸ ۔ [3] بشیر احمد ص۹۸ ۔
[4] محمد اللہ ص۵ (بحوالہ حسن نظامی)۔ نیز ملاحظہ ہو الفنسٹن (۱۹۱۶ء) ص۳۶۳ ۔
[5] تاریخ فخر الدین مبارک شاہ ص۲۱ ۔ [6] تاریخ فخر الدین مبارک شاہ ص۳۳، ۳۴، ۳۵ ۔
[7] تاریخ فخر الدین مبارک شاہ ص۵۴ - ۶۱ ۔ [8] تاریخ فخر الدین مبارک شاہ ص۳۳ ۔
[9] ایلیٹ جلد سوم ص۵۹۱ (ابن بطوطہ)۔ [10] بشیر احمد ص۹۸ ۔ ایلیٹ جلد۳ ص۵۹۱ ۔

التمش نے یہ حکم بھی دے رکھا تھا کہ جس کسی کو کوئی مضرت پہنچے، رنگین لباس پہنے[1]۔ التمش کے دربار میں بڑے فقہا اور ماہرین قانون جمع تھے[2]۔ اس کے بعد رضیہ[3]، ناصر الدین محمود[4] (۱۲۴۶ - ۱۲۶۶)، بلبن[5]، تغلق شاہ[6] (۱۳۲۰ - ۱۳۲۵)، فیروز شاہ تغلق[7] وغیرہ نے عدلیا نہ نظم ونسق کا بہت بلند معیار قایم کیا اور تمام سلاطین عدل گستری کو ایک مقدس مذہبی فرض سمجھتے رہے[8]۔ بلبن نے تو خود اپنے رشتہ داروں کو بھی کسی رعایت کا مستحق نہ سمجھا۔ ایک دفعہ بلبن کے ایک بڑے درباری امیر ملک بار بک نے اپنے کسی ملازم کو مار ڈالا تھا، جب اس کی بیوہ نے سلطان سے شکایت کی تو سلطان نے ملک باربک کو بیوہ کے سامنے اسی طرح قتل کروا دیا[9]۔ بلبن نے ایک خفیہ محکمہ بھی قایم کیا تھا اور جاسوسوں کے ذریعہ محکمۂ عدلیہ کی خوبیاں و خرابیاں معلوم کرتا تھا[10]۔ اگر جاسوس سلطان کو کسی معاملے کی خبر دینے میں تساہل کرتے تو ان کو سزا دی جاتی تھی[11]۔ جب سیدی مولا پر بغاوت کا الزام عاید ہوا تو جلال الدین خلجی نے یہ حکم دیا تھا کہ سیدی مولا اپنی سچائی ثابت کرنے کے لیے آگ پر چلے۔ اس پر قاضیوں نے سلطان سے کہا کہ آگ سچ اور جھوٹ میں تمیز نہیں کر سکتی[12]۔ سلطان نے قاضیوں کی بات تو مان لی لیکن سیدی مولا کو بعد میں قتل کر دیا[13]۔ عوام اس واقعہ سے

---

[1] بشیر احمد ص۹۸۔

[2] برنی ص۱۱۱، ۱۱۲۔ [3] منہاج ص۱۸۱۔ نیز ملاحظہ ہو اسٹن ص۲۶۸۔ الیٹ جلد ۲ ص۳۳۰۔ [4] بشیر احمد ص۹۹۔ (بحوالۂ ابن بطوطہ)۔ [5] برنی ص۳۹-۴۶۔

[6] برنی ص۴۴۱۔ [7] برنی ص۵۰۵-۵۰۸۔ برگس جلد ۱ ص۴۶۱، ۴۶۲، ۴۶۴۔

[8] بشیر احمد ص۹۹۔ [9] محمد اللہ ص۵۸۔ ایشوری پرشاد ص۱۶۱۔

[10] محمد اللہ ص۵۸۔ [11] ایشوری پرشاد ص۱۶۱۔

[12] برنی ص۲۱۱۔

[13] تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو الیٹ جلد ۳ ص۱۴۴ تا ۱۴۵۔

ناراض ہوئے[1] سلطان علاؤ الدین خلجی کے عدل و انصاف کے متعلق امیر خسروؔ نے لکھا ہے:

"واگر از رقم نصفت ایں درگاہ سلسلہ جنبانیدہ شود آہوئے دو شاخہ قلم زنجیر برگردن شیران معنی نہد۔ زہے عادل کہ از مہابت عدل او پیلان مست درراہ مور بیف کنان پائے برزمین نہادہ، و پلنگان شیر گیر پیش محراب تیغ او از صبوحی خون حیوانات توبہ کردہ۔ محتسب انصاف، دچنگ و نائے شیران شکستہ دور ظالمان سنگ روئے برانداختہ، وکاسہ سرعوانان خوں خوار نگونسار گردانیدہ، و خون جباران بزگرہ"[2]

ابن بطوطہ نے جس کو محمد تغلق[3] نے دلی کا قاضی بنایا تھا، بہت سے واقعات کا تذکرہ کیا ہے جن سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس سخت گیر سلطان نے بھی قانون کی عظمت قایم رکھنے کی بڑی کوشش کی۔ بہ قول ابن بطوطہ سلطان محمد تغلق تمام سلاطین میں سب سے زیادہ منکسر المزاج اور سب سے زیادہ عادل واقع ہوا تھا۔[4] ایک مقدمہ کے سلسلے میں محمد تغلق پیدل چلتا ہوا قاضی کے پاس آیا اور شیخ زادہ جامی کے خلاف شکایت کی کہ اس نے سلطان کو ظالم کہا تھا۔[5] ایک دفعہ محمد تغلق قاضی کے سامنے بہ حیثیت مدعی علیہ بھی آیا اور جب اس کے خلاف فیصلہ ہوا تو خوشی سے سزا قبول کی۔[6] کسی امیر نے قاضی کے سامنے شکایت کی تھی کہ سلطان نے اس کے بھائی کو بلا وجہ سزا دی ہے۔ سلطان قاضی کے سامنے پیدل چلتا ہوا نہتہ آیا اور قاضی کو ادب سے سلام کیا۔ اتفاق سے اس مقدمے کا فیصلہ بھی

---

۱۔ برنی صـ ۳۱۲۔ الیٹ جلد ۳ صـ ۱۴۴، ۱۴۶۔

۲۔ خزائن الفتوح از حضرت امیر خسروؔ دہلوی (علی گڑھ - ۱۹۲۷ء) صـ ۱۸۔

۳۔ تفصیلی حالات کے لیے ملاحظہ ہو ڈاکٹر مہدی حسین: دی رائز اینڈ فال آف محمد بن تغلق۔

۴۔ محمد اللہ صـ ۶۰ (ماخوذ از ابن بطوطہ)۔

۵۔ محمد اللہ صـ ۶۱۔ ۶۔ قریشی صـ ۱۵۴، ۱۵۵۔

سلطان کے خلاف صادر ہوا تو سلطان نے مدعی کو ہرجہ ادا کردیا۔[۱] قاضی کو ہدایت تھی کہ جب سلطان عدالت میں آئے تو وہ سلطان کی تعظیم کے لیے کھڑا نہ رہے۔ ایک اور مقدمے میں کسی شخص نے سلطان پر بقایا رقم کا دعویٰ کیا تھا سلطان فوراً قاضی کے سامنے حاضر ہو گیا اور اس کی رقم ادا کر دی۔[۲]

یہ ایک حقیقت ہے کہ سلاطین دہلی نے انصاف کی خاطر ایک منظم محکمۂ عدلیہ قایم کیا تھا اور عدالتوں میں کھلی تحقیقات ہوتی تھی۔ ہندوستان کے باہر غالباً عدالتوں کی ایسی خاطر خواہ تنظیم نہ تھی) اور نا انصافیوں کا السداد باب نہ ہوتا تھا۔ اس کے علاوہ اختیارات[۳] اور ذمہ داریاں مملکت کے مختلف محکموں کے عہدہ داروں میں منقسم تھیں اور اس طرح روک تھام کا ایک نظام قایم تھا۔ اس میں شک نہیں کہ بعض سلاطین نے قانون میں کچھ نئے عناصر بھی داخل کرنے کی کوشش کی، مثلاً علاؤالدین خلجی نے اپنے قاضی القضاۃ قاضی مغیث سے کہا تھا کہ "ملک داری و جہاں بانی علحدہ کاریست واحکام شریعت علحدہ"[۴] اور محمد تغلق نے بھی بعض وقت اپنے کو قانون ملک سے بالاتر سمجھنے کی کوشش کی[۵] لیکن واقعہ یہ ہے کہ ان دونوں بادشاہوں نے عوام کے سامنے برابر احکام شرع کی پابندی کی اور اس کا احترام کیا۔[۶] یہ سلاطین بھی شرع کے کسی اصول میں کوئی تبدیلی نہ کر سکے۔ شرع تو اس بات کو بالکل نہیں مانتی کہ حاکم وقت کوئی غلطی نہیں کر سکتا۔ برخلاف اس کے خود حاکم اسلام پر عدالت میں مقدمہ دائر ہو سکتا ہے اور وہ خود کسی پر مقدمہ چلا سکتا ہے۔[۷] علاؤالدین خلجی اور محمد تغلق غالباً رائے عامہ سے

---

[۱] ۔ قریشی ص۱۵۵ ۔ [۲] ۔ قریشی ص۱۵۵ ۔

[۳] ۔ چیکس اینڈ بیالنس ۔ [۴] ۔ برنی ص۲۸۹ ۔ ملاحظہ ہو قاضی مغیث سے گفتگو برنی ص۲۸۹ تا ص۲۹۶ ۔ نیز فرشتہ ص۱۱۱-۱۱۲ ۔

[۵] ۔ برنی ص۵۰۹-۵۱۰-۵۱۵ ۔ [۶] ۔ بشیر احمد ص۶۶ فرشتہ ص۱۱۰-۱۱۱ ۔

[۷] ۔ محمد تغلق بنام شیخ زادہ جامی ۔ بدایونی جلد۱ ص۲۳۹ وغیرہ ۔

مجبور ہو گئے۔ یہی وجہ ہے کہ جب سلطان قطب الدین (۱۳۱۵ - ۱۳۴۸ء) نے ایک نا اہل شخص یعنی ضیاء الدین کو قاضی القضاۃ بنایا تو شورش ہوگئی اور قاضی اور سلطان دونوں قتل ہو گئے۔[1] اس کے کچھ عرصہ بعد یعنی فیروز شاہ تغلق کے عہد میں ایک "ضابطہ مرتب ہوا اور اس کی غرض یہ تھی کہ عوام کو صحیح قانون معلوم ہوا ور اس کی خلاف ورزی نہ ہونے پائے۔"[2]

سلاطین اپنے مشورے کے لیے مفتیوں اور مجتہدوں کو دربار میں جگہ دیتے تھے اور یہ ماہرین قانون سلاطین کو صحیح اصول اور قوانین سے واقف کراتے تھے۔[3] سلطان محمد تغلق نے اپنے محل میں چار مفتیوں کو مامور رکھا تھا جن کے مشورے سے وہ فصل خصومات کرتا تھا۔[4] بقول برنی سلاطین کی نجات اسی میں تھی کہ وہ شرع کی پابندی کے ساتھ عدل وانصاف کرتے۔[5] قانون کی خلاف ورزی ناممکن تھی۔[6] علاؤ الدین خلجی کے عہد کا نقشہ کھینچتے ہوئے برنی لکھتا ہے اُس عہد کے آخری عشرہ میں مسلمان عام طور پر راست گو، حق پسند، ایمان دار، متقی اور عدل پسند تھے۔[7]

جس طرح ابتدائی خلفائے اسلام عدالتوں کے فیصلوں کو مانتے تھے۔[8] اسی طرح سلاطین دہلی نے بھی اپنے آپ کو قانون ملک اور عدالتوں کا بالکل پابند سمجھا۔ اور اگر کسی نے اس سے روگردانی بھی کی تو یہ بہت ناپسندیدہ حرکت سمجھی گئی۔ مثلاً محمد تغلق نے ایک شخص کے خلاف قاضی کی عدالت میں توہین کا مقدمہ رجوع کیا اور جب اس کے خلاف فیصلہ ہوا تو مدعی کو کسی اور بہانے سے گرفتار کرلیا۔ تمام مسلمانوں نے اسے ناپسند کیا۔[9] اس طرح یہ ظاہر ہے کہ عدالتوں کو فصل خصومات میں آزادی حاصل تھی۔

---

[1] برنی صفحہ ۴۰۸،۳۹۴۔ [2] بشیر احمد صفحہ ۹۹،۱۰۰۔ [3] بشیر احمد صفحہ ۱۰۱
[4] محمد اللہ صفحہ ۶۔ [5] برنی صفحہ ۳۹،۴۲،۴۳،۳۵۲۔ التمش کی تقریر صفحہ ۴۲،۴۲۔
[6] برنی صفحہ ۳۴۲،۳۴۵۔ [7] برنی صفحہ ۳۴۱۔ [8] امیر علی: اسپرٹ آف اسلام صفحہ ۲۸۔
[9] بدایونی صفحہ ۲۳۹۔

اس موقع پر یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ جو مسلمان ہندوستان میں آباد ہوئے ان کی کثرت حنفی مذہب کی پیرو تھی۔ ہندوستان میں زیادہ تر ترک آئے ہیں اور یہ سب حنفی تھے[1]۔ ترک، خواہ غزنوی، سلجوقی، سب حنفی مذہب کے سنی تھے۔ ہم جانتے ہیں کہ محمود غزنوی اور اس کے بعد غوری اور شمسی حکمرانوں نے خلیفۂ بغداد سے سند حاصل کی تھی اور یہ خلفا خود حنفی تھے۔ اگرچہ ترکستان میں اور مذاہب بھی آئے ہیں لیکن جب ہندوستان کی فتح مکمل ہوئی، اس وقت حنبلی اور شافعی نکتۂ خیال کا اثر خراسان، اور ماوراء النہر سے بہت کم ہو گیا تھا۔ اور چونکہ ان ہی مقامات سے علما ہندوستان آتے تھے، اس لیے ان کے ساتھ حنفی مذہب آتا تھا۔ اس طریقے سے بغداد کی طرح دہلی کا سرکاری مذہب بھی حنفی تھا، اور عدالتوں کو فصل خصومات کے لیے ذیل کی کتابوں اور قوانین سے استفادہ کرنا پڑتا تھا[2]۔

(۱) قرآن مجید (۲) سنن (۳) صحابہ کرام کی متفقہ آراء (۴) اجماع الامت "الہدایہ" ایسی رایوں کے مطالعہ کے لیے بہت مقبول تھی۔ اور فتاوی عالمگیر کی ترتیب تک اسی سے کام لیا جاتا تھا۔ (۵) انفرادی فیصلہ۔ اس سلسلے میں امام ابوحنیفہؒ کے اجتہاد کے مطابق قاضیوں کو استحسان[3]، استصلاح[4]، استصحاب کی روشنی میں کام کرنا پڑتا۔ نیز عرف[5] اور نظائر[6] کو بھی پیش نظر رکھا جاتا، اور خاص صور توں میں، سلاطین اپنے فرامین کے ذریعہ بھی کسی قانون کی توضیح کرتے یا قاضیوں کو ہدایتیں دیتے تھے[7]۔

## سلاطین کے خصوصی مراعات

مسلمان حکمران کو، خواہ وہ خلیفہ ہو یا امام، یا سلطان یا شہنشاہ، قانون سازی کا کوئی اختیار نہیں۔ اس کا فرض صرف اتنا ہے کہ ملک میں شرع کی پابندی کروائے لیکن عملی طور پر دیکھا جائے تو

---

[1] ۔ دلسن صـ۳۔　[2] ۔ بشیر احمد صـ۱۷۔　[3] ۔ مفاد عامہ۔　[4] ۔ مصلحت عامہ۔
[5] ۔ بشیر احمد صـ۴۷ تا ۴۳۔　[6] ۔ بشیر احمد صـ۵۰۔　[7] ۔ بشیر احمد صـ۶۷ تا ۷۷۔

ترکی اور ہندوستانی سلاطین نے اپنے فرامین کے ذریعہ بہت سے نئے اصول اور قوانین بنا دیے۔ گو ان سلاطین نے مذہبی قانون میں کوئی ترمیم نہیں کی لیکن ملکی نظم و نسق کے شعبے میں بہتیرے جدید قوانین وضع کئے۔ اور سچ پوچھیے تو خود شرعی قوانین میں بھی بعض تبدیلیاں ہو گئیں۔ اسلام کا قانون تعزیرات تو بہت متاثر ہوا، اور اس زمانے سے جب کہ چار مذاہب پیدا ہوئے تھے مغلوں کے خاتمے تک اسلامی قانون تعزیرات اور سزاؤں کے طریقے برابر بدلتے گئے[1]۔ سلاطین دہلی کے فرامین کی بدولت جو قانون شاہی[2]، ترقی پا گیا، نیز زمیوں سے متعلق جو اصول اور قوانین وقتاً فوقتاً وضع ہوتے رہے، ان کو ایک طرح سے اسلامی مملکت کا "دستور تیوم" کہا جا سکتا ہے[3]۔

اسلامی حکمران کو یہ حق حاصل تھا کہ سزاؤں کی تخفیف کر دے۔ اگر غور کیا جائے تو خلفاء راشدین نے کبھی اس قسم کا کوئی حق استعمال نہیں کیا تھا، لیکن آٹھویں صدی عیسوی میں پہلی دفعہ امیر معاویہؓ نے یہ حق استعمال کیا[4]۔ ہندوستان میں سلاطین دہلی نے تقریباً ہر قسم کے مقدمے میں یہ حق استعمال کیا۔ چنانچہ سرقے سے لے کر قتل اور ڈکیتی وغیرہ کی سزاؤں میں بھی تخفیف کی[5]۔ سلاطین خاص صورتوں میں عدالت ابتدائی کے فرائض بھی انجام دیتے تھے۔ بالخصوص امراء کے معاملات میں سلاطین ہی کو فصل خصومات کرنا پڑتا تھا کیوں کہ یہ امراء سوائے سلطان کے کسی اور شخص کا فیصلہ نہیں مانتے تھے[6]۔

سلطان کی حیثیت اعلیٰ ترین حاکم عدالت کی تھی، اور اس حیثیت سے وہ محکمۂ عدلیہ کی دیکھ بھال کرتے اور عدلیہ کے عہدہ داروں کا تقرر کرتے تھے تاکہ وہ ان عہدہ داروں یعنے قاضیوں کے ذریعہ انصاف رسانی کر سکیں اور شاہ انگلستان کی طرح صرف سلطان ہی عدالتیں قائم کر سکتے تھے[7]۔

---

[1]۔ واحد حسین ص ۱۳۶۔ [2]۔ واحد حسین ص ۱۳۸۔ [3]۔ واحد حسین ص ۱۴۰-۱۴۲۔

[4]۔ امیر علی: اسپرٹ آف اسلام ص ۲۸۔ [5]۔ بشیر احمد ص ۷۹۔ [6]۔ بشیر احمد ص ۸-۱۱۔

[7]۔ مقابلہ کیجیے ہدایہ اور بلاکسٹن کی شرحات جلد ا ص ۲۶۶۔

# پروفیسر اگروال کا منصوبہ

## تمہید

اچاریہ شریمان نرائن اگروال نے گاندھیئین پلان کے نام سے ایک کتاب لکھی ہے جس میں انھوں نے گاندھی جی کے مخصوص اصولوں کے پیش نظر ہندوستان کی اقتصادی فلاح و بہبود کے لئے ایک دس سالہ منصوبہ پیش کیا ہے۔ اس کتاب کو انھوں نے دو حصوں میں تقسیم کیا ہے۔ پہلے حصہ میں گاندھی جی کے معاشی تخیلات کو بیان کیا گیا ہے اور دوسرے حصہ میں ان ہی تخیلات کی روشنی میں ملک کی معاشی ترقی کے لئے ایک منصوبے کا خاکہ پیش کیا گیا ہے۔ اگرچہ اس منصوبہ کو اچاریہ شریمان نرائن اگروال نے ترتیب دیا ہے لیکن یہ گاندھی کے معاشی مسلک کو پیش کرتا ہے، چنانچہ مسٹر اگروال کی خدمات کو سراہتے ہوئے خود گاندھی جی نے اس کتاب کے پیش لفظ میں لکھا ہے کہ "انھوں نے (مسٹر اگروال نے) کسی جگہ بھی مجھے غلط طور پر پیش نہیں کیا ہے۔"

اس منصوبے میں گاندھی جی کے مخصوص فلسفۂ حیات کو پہلی مرتبہ عملی صورت دینے کی ایک عملی کوشش کی گئی ہے۔ گاندھی جی نہ صرف اس ملک کی ایک بڑی اکثریت کے سیاسی قائد ہیں بلکہ انھوں نے اپنی زندگی کو ایک خاص انداز فکر اور ایک خاص فلسفۂ حیات کا نمونہ بنا رکھا ہے۔ اور ان کے اس فلسفۂ حیات کو ماننے والوں کی تعداد بھی اچھی خاصی ہے۔ اسی لئے یہ منصوبہ ہماری گہری فکر و توجہ کا محتاج ہے۔

پہلے ہم گاندھی جی کے معاشی فلسفہ کا مختصر سا خلاصہ پیش کریں گے تاکہ اس منصوبہ کے سمجھنے میں آسانی ہو۔

## ۱۔ گاندھی جی کا معاشی فلسفہ

گاندھی کے معاشی مسلک کے چار بنیادی اصول ہیں، جن کا ذیل میں ذکر کیا جاتا ہے:۔

(۱) سادگی:۔ گاندھی جی کے خیال میں زندگی کا مقصد دولت جمع کرنا نہیں ہے۔ اس کے برعکس موجودہ صنعتی نظام کا مقصد دولت جمع کرنا ہے۔ اسی لئے گاندھی جی اس امر کے مخالف ہیں کہ ہندوستان کو ایک صنعتی ملک بنایا جائے۔ موجودہ صنعتی نظام کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ ضروریات زندگی کو ایک مرکزی نظام کے ذریعہ کثیر مقدار میں پیدا کیا جاتا ہے۔ گاندھی جی پیدائش دولت کے اس طریقہ کی مخالفت کرتے ہیں۔ وہ نہیں چاہتے کہ ہماری ضروریات زندگی ایک مرکزی نظام کے تحت پیدا ہوں بلکہ وہ یہ چاہتے ہیں کہ ہر شخص اپنی ضروریات آپ پیدا کرے۔ اسی لئے وہ صنعتوں کی لامرکزیت کے حامی ہیں۔

(۲) عدم تشدد:۔ گاندھی جی کے اس اصول زندگی سے ملک کا ہر پڑھا لکھا شخص واقف ہے۔ نہ صرف سیاسی مسائل میں بلکہ معاشی مسائل میں بھی وہ اپنے اس عقیدہ کے سختی کے ساتھ پابند ہیں۔ معاشی معاملات میں عدم تشدد کی پابندی کا مطلب یہ ہے کہ اپنے فائدہ کی خاطر کسی دوسرے کا نقصان یا استحصال نہ کیا جائے۔ موجودہ سرمایہ دارانہ نظام کی ایک خرابی یہ ہے کہ اس کی بنیاد استحصال ناجائز پر رکھی گئی ہے۔ دولت مند طبقہ،

غریب طبقہ کا استحصال کرتا ہے اور ایک دولت مند ملک دوسرے ملک کو لوٹنا چاہتا ہے۔ گاندھی جی کے نزدیک یہ سب تشدد کی مختلف صورتیں ہیں۔

(۳) محنت کی بڑائی:۔ گاندھی جی کے خیال میں قانونِ فطرت یہ ہے کہ ہم اپنے دست و بازو سے کام کریں تاکہ ہر شخص خود مکتفی ہو۔ موجودہ معاشی تباہی کی ایک وجہ یہ ہے کہ انسانوں کا ایک طبقہ، دوسرے طبقہ کی محنت سے ناجائز فائدہ اٹھا رہا ہے جس کی وجہ سے ایک طرف دولت مندوں کی ایک بے کار جماعت پیدا ہو گئی ہے اور دوسری طرف مزدوروں کی ایسی جماعت بن گئی ہے جو اپنی ضرورت سے زیادہ کام انجام دیتی ہے۔ گاندھی جی محنت کی بڑائی کے پرچار کے ذریعہ اس خلیج کو پاٹ دینا چاہتے ہیں۔

(۴) معاشیات و اخلاقیات کی ہم آہنگی:۔ گاندھی جی کا چوتھا اصول یہ ہے کہ معاشیات و اخلاقیات میں کوئی فرق نہیں ہونا چاہئے۔ ینگ انڈیا مورخہ ۱۳ اکتوبر ۱۹۲۱ء میں وہ لکھتے ہیں "میں معاشیات و اخلاقیات میں کوئی تفریق نہیں کرتا جس معاشیات سے کسی شخص، یا قوم کے اخلاق پر ضرب لگتی ہے، تو وہ معاشیات بد اخلاقی ہے، اور اسی لئے ایک گناہ ہے۔"

معاشئین کا ایک عام اصول یہ ہے کہ "اس بازار سے خرید و جہاں چیزیں سستی بکتی ہیں اور اس بازار میں بیچو جہاں مہنگی بکتی ہیں۔" گاندھی جی اس اصول کے قائل نہیں ہیں اور اسی لئے انھوں نے سودیشی تحریک شروع کی تھی۔

مغربی معیشت کی روح رواں زر اور منافع ہے لیکن گاندھی جی کے یہاں اصلی قدر و قیمت انسان کی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ "آدمی ہی سب کچھ ہے اور زندگی روپیہ پیسہ سے بڑھ کر ہے۔" اور اسی بنا پر انھوں نے کھدر کی تحریک شروع کی ہے۔ ہریجن مورخہ ۱۶ جولائی ۱۹۳۱ء میں وہ ایک جگہ لکھتے ہیں "کھادی کی معیشت موجودہ معیشت سے بالکل جداگانہ ہے۔ موجودہ معیشت میں انسانی عنصر کو کوئی اہمیت نہیں دی جاتی مگر کھادی کی معیشت میں انسانی عنصر ہی سب کچھ ہے۔" ہریجن مورخہ ۹ فروری ۱۹۳۴ء میں وہ ایک

اور جگہ لکھتے ہیں "کھادی سے انسانی قدر و قیمت کا اظہار ہوتا ہے اور گرنی کے کپڑے سے دھات کی قدر و قیمت کا اظہار ہوتا ہے۔"

الغرض سادگی، عدم تشدد، محنت کی بڑائی، اور معاشیات واخلاقیات کی ہم آہنگی، ان ہی چار اصولوں پر گاندھی جی نے اپنے معاشی تصورات کی تعمیر کی ہے، جس میں گھریلو صنعتیں اور خود مکتفی دیہاتوں کو اہمیت دی گئی ہے۔

## ہندوستان کا قدیم دیہاتی نظام

اپنے ان ہی تصورات کے پیش نظر گاندھی جی، ہندوستان کے قدیم دیہاتی نظام کو دوبارہ زندہ کرنا چاہتے ہیں۔ ہندوستان کے قدیم دیہاتوں میں ایک متوازن معاشی و معاشرتی و سیاسی نظام رائج تھا۔ اس نظام میں نہ تو بالکلیہ انفرادی آزادی تھی اور نہ ہی حکومت کی جابرانہ نگرانی تھی۔ یہاں امداد باہمی کی بنیاد پر ایک ایسا زرعی وصنعتی نظام ترقی کرچکا تھا جس میں دولت مند، غریبوں کا استحصال نہیں کرسکتے تھے۔ یہاں کے معاشرتی نظام کی بنیاد عدم تشدد اور برادرانہ اخوت پر مبنی تھی۔ اور سیاسی نقطۂ نظر سے ان دیہاتوں میں حقیقی جمہوریت کی روح کارفرما تھی۔

گاندھی جی اس دیہاتی نظام کا احیاء اس لئے بھی چاہتے ہیں کہ انھیں بڑے پیمانہ کی صنعتوں اور مشینوں سے نفرت ہے۔ ان کا خیال ہے کہ یہی صنعتیں اور مشینیں سرمایہ دارانہ نظام کی خرابیوں کا باعث ہے۔ اور ان خرابیوں کا سدباب اشتراکیت سے بھی نہیں ہوسکتا کیونکہ فساد کی جڑ یہی مشینیں ہیں۔ یہ واضح رہے کہ گاندھی جی ہر قسم کی مشینوں کے مخالف نہیں ہیں کیونکہ چرخہ خود بھی ایک قسم کی مشین ہے۔ اصل میں وہ ان بڑی بڑی مشینوں کے مخالف ہیں جو آدمیوں کے ہاتھوں سے کام چھین لیتی ہیں۔ ہریجن مورخہ ۲۱ر نومبر ۱۹۳۴ء میں وہ لکھتے ہیں "مشین کا استعمال وہیں مناسب ہے جہاں کام زیادہ ہو اور کرنے والے کم ہوں لیکن جہاں کام کم ہو اور کرنے والے زیادہ ہوں وہاں مشین کا استعمال ایک برائی ہے۔

ہندوستان میں یہی صورت پائی جاتی ہے۔ ہمارے سامنے یہ مسئلہ نہیں ہے کہ ہم اپنی کثیر آبادی کے لئے لمحات فرصت کیسے نکالیں بلکہ ہمارے لئے حل طلب مسئلہ یہ ہے کہ ہمارے بھائیوں کے بے کار اوقات کو جن کی مدت کم سے کم چھ ماہ ہوتی ہے، کس طرح کام میں لایا جائے۔" ایک اور جگہ وہ لکھتے ہیں "مردہ مشین کا استعمال کیوں ہو جب کہ ہمارے ہاں لاکھوں کی تعداد میں زندہ مشینیں موجود ہیں جو سات لاکھ دیہات میں پھیلی ہوئی ہیں؟"۔ تاہم گاندھی جی نئی ایجادات کے مخالف نہیں ہیں۔ وہ کہتے ہیں "میں ہر اس ایجاد کا خیر مقدم کرتا ہوں، جو ہر ایک کے فائدہ کے لئے ہو"۔ بہرحال گاندھی جی چونکہ مشینوں اور بڑے پیمانہ کی صنعتوں کے مخالف ہیں اسی لئے وہ قدیم دیہاتی نظام کو دوبارہ زندہ کرنا چاہتے ہیں۔

## گھریلو صنعتوں کا احیاء

حسب ذیل وجوہات کی بنا پر گاندھی جی گھریلو صنعتوں کو رائج کرنا چاہتے ہیں:۔

(۱) گھریلو صنعتوں سے بے روزگاری کا انسداد ہو سکتا ہے۔ ۱۹۳۱ء کے اعداد و شمار سے یہ واضح ہوتا ہے کہ تقریباً دو کروڑ آدمی بالکلیہ بے کار تھے۔ یہ تعداد ان لوگوں کے ماسوا ہے جن کے پاس زمینات نہیں ہیں یا جن کے پاس غیر معاشی کھیت ہیں۔ ہمارے ملک میں ۹۰ فیصد اشخاص زراعت اور اس کے متعلقہ کاروبار میں مشغول ہیں۔ آبادی کا دس فیصد حصہ صنعت و حرفت میں لگا ہوا ہے جس میں صرف دو ملین اشخاص بڑے پیمانہ کی صنعتوں میں کام کر رہے ہیں۔ اگر بڑے پیمانہ کی صنعتوں کو پوری طرح ترقی دی بھی جائے تو اس میں پوری آبادی کا صرف پانچ فیصد حصہ کھپ سکتا ہے۔

چھوٹی صنعتوں میں جو اشخاص مصروف ہیں، ان کی تعداد بڑے پیمانہ کی صنعتوں میں مشغول شدہ اشخاص سے پانچ گنا زیادہ ہے۔ گذشتہ بیس سال میں کارخانوں کی تعداد میں چار گنا اضافہ ہوا ہے مگر ان صنعتوں میں جو اشخاص مشغول ہیں، ان کا تناسب پوری آبادی سے متواتر گھٹتا گیا۔ ذیل کے اعداد سے ان کی وضاحت ہوتی ہے:۔

| سنہ | بڑے پیمانہ کی صنعتوں میں مشغول شدہ آبادی کا تناسب فیصد |
|---|---|
| ۱۹۱۱ سنہ | ۵،۵ فیصد |
| ۱۹۲۱ سنہ | ۴،۹ 〃 |
| ۱۹۳۱ سنہ | ۴،۳ 〃 |
| ۱۹۴۱ سنہ | ۴،۲ 〃 |

ان اعداد پر غور کرنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ بڑے پیمانہ کی صنعتوں سے خواہ وہ سرمایہ دارانہ نظام کے تحت ہوں یا اشتراکی نظام کے تحت، بے روزگاری کا مسئلہ حل نہیں ہوسکتا۔ اسی لئے گاندھی جی بڑے پیمانہ کی صنعتوں کی بجائے گھریلو صنعتوں کو رائج کرنا چاہتے ہیں۔

(۲) تقسیم دولت کے نقطۂ نظر سے بھی گاندھی جی بڑے پیمانہ کی صنعتوں کے مخالف ہیں۔ ہریجن مورخہ ۲ر نومبر ۱۹۳۴ء میں وہ لکھتے ہیں "یہ تسلیم کرنے کے بعد بھی کہ مشین کے ذریعہ تمام لوگوں کی ضروریات پوری کی جاسکتی ہیں، پھر بھی اس کی وجہ سے پیدائش دولت چند خاص رقبوں میں مخصوص ہو جائے گی۔ اور دولت کی تقسیم میں ایک نظم پیدا کرنے کے لئے پیچیدہ طریقے اختیار کرنے پڑیں گے لیکن اگر پیدائش اور تقسیم دولت وہیں ہو جہاں اشیاء کی ضرورت ہے تو پھر دولت کی خود بخود با ضابطہ طریقہ سے تقسیم ہوگی۔ اور اس طرح دھوکہ بازی کے لئے کوئی موقعہ اور سٹہ بازی کے لئے کوئی گنجائش نہیں رہے گی۔"

(۳) دفاعی نقطۂ نظر سے بھی بڑے پیمانہ کی صنعتیں مفید نہیں ہیں۔ بڑے بڑے صنعتی کارخانوں پر آسانی کے ساتھ بمباری کی جاسکتی ہے۔ اسی لئے اب جاپان و برطانیہ وغیرہ میں صنعتی لامرکزیت پر زور دیا جارہا ہے۔

(۴) کہا جاتا ہے کہ بڑے پیمانہ کی صنعتوں کی وجہ سے مصارف پیدائش بہت کم لاحق ہوتے ہیں۔ اور دستی صنعتوں کے اخراجات پیدائش نسبتاً زیادہ ہوتے ہیں۔ لیکن اگر ایک وسیع نقطۂ نظر سے دیکھا جائے تو بڑے پیمانہ کی صنعتوں کے اخراجات زیادہ بھی ہوتے ہیں۔

ان کی وجہ سے غلیظ آبادیاں پھیلتی ہیں صنعتی جھگڑے ہوتے ہیں۔ ان کو مصارف پیدائش میں شامل کرنا چاہئے، یہ ایسے مصارف ہیں جن کا بار کسی ایک کارخانہ پر نہیں بلکہ پورے سماج پر پڑتا ہے۔ اسی لئے گاندھی جی پیدائش بر پیمانہ کبیر کے مخالف ہیں وہ ہریجن مورخہ ۲۰ رجون ۱۹۳۶ء میں لکھتے ہیں " کھادی کا ایک گز کپڑا اگرچہ ملوں کے بنے ہوئے کپڑے سے اگرچہ مہنگا رہے گا، لیکن بحیثیت مجموعی اور دیہاتیوں کے نقطۂ نظر سے یہ بہت زیادہ سستا رہے گا۔"

بڑے پیمانہ کی صنعتوں اور مشین کی ان برائیوں کے باعث وہ قدیم دیہاتی نظام اور گھریلو صنعتوں کا احیاء کرنا چاہتے ہیں۔ علاوہ ازیں قدیم دیہاتی نظام اور گھریلو صنعتوں کو ازسر نو زندہ کرنے کے لئے ان کے پاس بعض مثبت دلائل بھی ہیں۔

(۱) عمرانیات کا ایک مسلمہ مسئلہ یہ ہے کہ شہریوں کا تولیدی مادہ دیہاتیوں کی بہ نسبت کم ہوتا ہے۔ اس کا ایک اہم سبب یہ ہے کہ شہروں کی آبادی گنجان ہوتی ہے اور پھر یہاں نفسیاتی خواہشات کو پورا کرنے کے دیگر طریقے بھی میسر آتے ہیں جس کی وجہ سے شرح پیدائش میں کمی ہوتی ہے۔

(۲) بین قومی امن کے نقطۂ نظر سے بھی چھوٹی صنعتوں کا احیاء ضروری ہے۔ بڑی صنعتوں کی نکاسی کے لئے بیرونی بازاروں کو تلاش کرنا پڑتا ہے جس کا لازمی نتیجہ یہ ہوتا ہے مختلف ممالک کے مابین معاشی کشمکش شروع ہو جاتی ہے جو بالآخر جنگ کی صورت اختیار کر لیتی ہے۔ اسی لئے گاندھی جی بڑی صنعتوں کے مخالف اور گھریلو صنعتوں کے حامی ہیں۔ چنانچہ وہ ۲۹ راگست ۱۹۳۶ء کے ہریجن میں لکھتے ہیں "کیا تم نہیں دیکھتے ہو کہ اگر ہندوستان کو ایک صنعتی ملک بنا دیا جائے تو پھر ہمیں ایک نادر شاہ کی ضرورت ہوگی، جو دوسرے ممالک فتح کرے تاکہ ہم ان کا معاشی استحصال کریں۔ پھر ہم کو برطانیہ، جاپان، امریکہ، روس و اٹلی کی بحری و بری حربی طاقتوں سے مسابقت کرنی پڑے گی۔"

یہ وہ مختلف وجوہات ہیں جن کی بناء پر گاندھی جی قدیم دیہاتی نظام اور گھریلو صنعتوں کو

دوبارہ زندہ کرنا چاہتے ہیں۔ اور ان ہی کے ذریعہ اپنے معاشی تصورات کو عملی شکل دینا چاہتے ہیں۔

گاندھی جی کے ان متذکرہ بالا معاشی تصورات کی روشنی میں ہم پروفیسر اگروال کے "منصوبہ" کا مطالعہ کریں گے۔

(۳)

# اگروال کے منصوبہ کا خلاصہ

## منصوبے کے مقاصد

اس منصوبہ کا اہم مقصد یہ ہے کہ ہندوستانی عوام کی مادی اور ثقافتی خوش حالی کے لیے عملی تدابیر پیش کی جائیں۔ اس میں تمام تر توجہ دیہاتوں کو خوش حال بنانے پر صرف کی گئی ہے اسی لئے زراعت اور دیہی مصنوعات کو زیادہ اہمیت دی گئی ہے لیکن ساتھ ہی ساتھ بنیادی یا کلیدی صنعتوں کے قیام اور ترقی کے متعلق بھی تجاویز پیش کی گئی ہیں۔

منصوبہ کے ابتدائی حصہ میں ایک معمولی معیار زندگی کی ضروریات کا تعین کیا گیا ہے۔ اور پھر ہندوستان کی قومی آمدنی پر بحث کرتے ہوئے یہ ثابت کیا گیا ہے کہ ہندوستان اپنی موجودہ قومی آمدنی کے پیش نظر ایک معمولی معیار زندگی بھی برقرار نہیں رکھ سکتا۔

## بنیادی ضروریات

ایک معمولی معیار آسائش و تہذیب کے لئے حسب ذیل بنیادی ضروریات کا مہیا کرنا ضروری ہے:-

(۱) متوازن صحت بخش غذا جس میں پروٹین، کاربوہیڈریٹ، چربی، معدنی اجزا اور حیاتین شامل ہوں۔

(۲) ایسا لباس جس سے موسمی تکالیف دور ہو سکیں۔
(۳) مکان۔ ایک آدمی کے لئے کم از کم سو مربع فیٹ کی جگہ ضروری ہے۔
(۴) ہر بچہ کے لئے لازمی، مفت، ابتدائی تعلیم اور بالغوں کی تعلیم کا انتظام۔
(۵) طبی سہولتیں: ہر مرد اور عورت کے لئے طبی سہولتوں کی فراہمی اور عورتوں کے لئے زچگی خانوں کا انتظام۔
(۶) تمام باشندوں کے لئے افادی خدمات مثلاً ڈاک، بنک، بیمہ وغیرہ کی فراہمی۔
(۷) تفریح کے لئے مناسب انتظامات۔

## ہندوستان کی قومی آمدنی

ہندوستان کی قومی آمدنی کے متعلق مختلف تخمینے کئے گئے ہیں۔ مگر ان تخمینوں سے صحیح صورت حال کا اندازہ نہیں ہوتا۔ ان تخمینوں کا ایک بڑا نقص یہ ہے کہ ان میں ایک طرف لکھ پتی اور کروڑ پتی حضرات کی آمدنی شامل ہے تو دوسری طرف غریبوں اور ناداروں کی کمائی کو بھی شریک کیا گیا ہے۔ اندازہ ہے کہ ہمارے ملک میں ایک فیصد آبادی ایسی ہے جو جملہ قومی آمدنی کے ۳۵ فیصد کی مالک ہے اور ۳۲ فیصد آبادی کے قبضہ میں جملہ قومی آمدنی کا ۳۳ فیصد حصہ ہے۔ اور بقیہ ۶۷ فیصد آبادی جملہ قومی آمدنی کے ۳۲ فیصد کی مالک ہے۔ اس لحاظ سے اگر ہم پورے ملک کی قومی آمدنی کا ایک ہی اوسط تخمینہ قائم کریں تو اس سے غلط فہمی پیدا ہوتی ہے۔ پروفیسر جے۔ سی کمارپا نے صوبہ متوسط و برار کی صنعتی تحقیقاتی رپورٹ میں لکھا ہے کہ اس صوبہ کی سالانہ قومی آمدنی فی کس ۱۲ روپیہ ہے۔ صوبہ متوسط چونکہ ایک غریب صوبہ ہے اس لئے یہ کہا جا سکتا ہے کہ ہندوستان کی ۹۰ فیصد آبادی (جو دیہاتوں میں رہتی ہے) کی سالانہ قومی آمدنی فی کس ۱۸ روپیہ ہے۔ ظاہر ہے کہ یہ آمدنی دیگر ممالک کے مقابلہ میں بہت ہی کم ہے۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ ایک اقل ترین معیار زندگی کے لئے کتنی آمدنی کی ضرورت ہے۔

ڈاکٹر اکرائڈ کے تخمینہ کے مطابق غذا کے لئے ہر مہینہ ۶ روپیہ فی کس کی ضرورت ہے۔ دیہات میں بجائے ۶ روپیہ کے ۵ روپیہ کی ضرورت ہوگی، گویا غذا کے لئے سالانہ ۶۰ روپیہ فی کس درکار ہوں گے۔ اگر لباس کا صرف ۲۰ گز سالانہ رکھا جائے اور قیمت فی گز ۳ رہو تو جملہ ۳ روپیہ ۲ آنہ فی کس درکار ہوں گے۔ اسی طرح مکان وطبی ضروریات وغیرہ کے لئے فی کس سالانہ اخراجات کا تخمینہ ۸ روپیہ ہوگا۔ اس طرح جملہ ۷۲ روپیہ فی کس سالانہ کی ضرورت ہوگی۔ لیکن ہندوستانی دیہاتیوں کی فی کس سالانہ آمدنی ۱۸ روپیہ ہے۔ گویا ایک اقل معیار زندگی کو حاصل کرنے کے لئے موجودہ آمدنی کو چوگنا کرنا پڑے گا۔ اس مقصد کو حاصل کرنے کے لئے مختلف تدبیریں اختیار کرنی پڑیں گی۔

## دیہی تنظیم

دیہی تنظیم کا مقصد یہ ہوگا کہ دیہاتوں کو خود مختار بنایا جائے، یعنے قدیم دیہی پنچایتوں کو بعض مناسب تبدیلیوں کے ساتھ ازسرِ نو زندہ کیا جائے گا۔ ان کے اپنے اندرونی نظم ونسق کی حد تک یہ پنچایتیں خود مختار ہوں گی اور اپنی بنیادی ضروریات زندگی کی حد تک خود مکتفی ہوں گی۔

دیہی پنچایتوں کے فرائض حسب ذیل ہوں گے:۔

(۱) گاؤں کی مالگزاری کا تعین کرنا اور مالگزاری وصول کرنا۔

(۲) مقامی پولس کے ذریعہ گاؤں کے امن وامان کا قیام۔

(۳) مقامی جھگڑوں کا ثالثی وصلح کے ذریعہ تصفیہ کرنا۔

(۴) بنیادی تعلیم اور تعلیم بالغان کا انتظام کرنا۔

(۵) طبی سہولتوں کی فراہمی۔

(۶) صفائی، عمارات، سڑکوں، تالابوں و باولیوں وغیرہ کی حفاظت، اور ان کی تعمیر و مرمت کا انتظام کرنا۔

(۷) امداد باہمی کے ذریعہ گاؤں کی زراعت کو ترقی دینا۔

(۸) گاؤں کی تجارت، صنعت وحرفت کا انتظام کرنا اور اس غرض کے لئے امداد باہمی کی انجمنیں قائم کرنا۔

(۹) خام پیداوار اور اشیائے صرف کی خریدی کے لئے امداد باہمی کے ذریعہ انتظامات کرنا اور زرعی پیداوار و دیہی مصنوعات کی نکاسی کا انتظام کرنا۔

## زراعت

زراعت کی ترقی کے لئے حسب ذیل امور پیش نظر رکھے جائیں گے :۔

(۱) زرعی ترقی کا اصلی مقصد یہ ہوگا کہ دیہی آبادی کے لئے متوازن اور مناسب غذا فراہم کی جائے۔

(۲) زمینات وموسم کے اختلافات کے لحاظ سے ملک کے مختلف حصوں میں اجناس کی کاشت کی منصوبہ بندی بھی مختلف ہوگی۔

(۳) حتی الامکان غذائی اجناس اور خام پیداوار کی حد تک ملک کو خود مکتفی بنایا جائیگا۔ اور صرف وہی اجناس برآمد کی جائیں گی جو اندرونی استعمال سے بچ رہیں۔

(۴) نقدی اجناس کی کاشت میں کمی کی جائے گی کیونکہ ان کی وجہ سے ہمیں بیرونی بازارات کا دست نگر رہنا پڑتا ہے۔

(۵) حکومت کی جانب سے زرعی تحقیقات کا کام کیا جائے گا اور اس غرض سے تجرباتی مزرعے قائم کئے جائیں گے۔

ملک میں غذا کی قلت ہے۔ ڈاکٹر مکرجی کی تحقیقات کے مطابق ہمارے ۴ کروڑ ۸۰ لاکھ افراد کو غذا نہیں ملتی۔ پھر ہندوستان میں بمقابل دیگر ممالک کے اجناس کی پیداوار کم ہوتی ہے۔

پیداوار میں اضافہ کرنے کے لئے بعض انقلابی تدابیر اختیار کرنی پڑیں گی مثلاً (۱) زمینات کو قومیانا پڑے گا (۲) موضع واری مالگزاری کا طریقہ رائج کرنا پڑے گا۔

موضع واری مالگزاری کا طریقہ:۔

زمینداری طریقہ جاگیردارانہ نظام کی پوشیدہ یادگار ہے۔ ہندوستان میں برطانوی حکومت نے رعیت واری طریقہ اس لئے نافذ کیا کہ حکومت کسانوں سے راست تعلقات پیدا کر کے زیادہ سے زیادہ مالگزاری وصول کرنا چاہتی تھی لیکن ہندوستانی مفاد کے پیش نظر مناسب یہ ہے کہ موضع واری بند وبست ہوا ور پورا موضع مشترکہ طور پر مالگزاری کی ادائی کا ذمہ دار قرار دیا جائے۔ اور مالگزاری کا تعین پٹواری نہ کرے بلکہ دیہی جماعت کرے۔ دیہی پنچایت کسانوں کو زمینات "قول" پر دے گی اور جب تک کسان مالگزاری ادا کرتا رہے گا وہ اس زمین سے استفادہ کر سکے گا۔ موجودہ شرح مالگزاری میں تخفیف کی جائے گی۔ مالگزاری کی بقایا رقم کو اسی طرح حاصل کیا جائے گا جس طرح قرضے وصول کئے جاتے ہیں۔ اس کے لئے کسانوں کو زمینات سے بے دخل نہیں کیا جائے گا۔ مالگزاری کا ایک مقررہ حصہ مثلاً ½ یا ⅛ نقدی کی صورت میں نہیں بلکہ اجناس کی صورت میں لیا جائے گا۔ اس کی وجہ سے حکومت کو تھوڑی بہت دشواری تو ہوگی لیکن کسان کے نقطۂ نظر سے یہ طریقہ بہت مفید ہے کیونکہ قیمتوں کے تغیرات سے مالگزاری میں بھی تغیرات ہوتے ہیں۔ اور اگر مالگزاری نقدی کی صورت میں وصول کی جائے تو کسانوں کو مجبوراً اپنی پیداوار فروخت کر کے مالگزاری ادا کرنی پڑتی ہے۔ اس کی وجہ سے ایک طرف تو ان کو اپنی پیداوار کی کم قیمت وصول ہوتی ہے اور دوسری طرف وہ مہاجنوں کے پنجہ میں پھنس جاتے ہیں۔ اگر مالگزاری کا ایک حصہ اجناس کی صورت میں وصول کیا جائے تو کسان کی ان دشواریوں میں کمی ہوگی۔

زمینات کو قومیانا:۔ موضع واری بند وبست کے نفاذ سے موجودہ غرضداریوں کا خاتمہ ہو جائے گا۔ حکومت ان ہی لوگوں کو زمینات دے گی جو خود کاشت کرتے ہوں اور یہ زمینات وراثتاً منتقل ہوتی رہیں گی۔ پر بھاری زمیندار کا وجود نہیں ہوگا۔ اور جن لوگوں کو اس وقت حقوق ملکیت حاصل ہیں، ان کے حقوق کو آہستہ آہستہ ختم کیا جائے گا اور ان کو ان کی زمینات کا معقول معاوضہ دیا جائے گا۔ علاوہ ازیں محصول وراثت اور

محصول اموات لگاکر بھی زمینات کو قومیایا جائے گا۔

تقسیم و انتشار اراضی :۔ یہ ہماری زراعتی پستی کا ایک بہت بڑا سبب ہے! اس کے انسداد کے لئے حسب ذیل تدابیر اختیار کی جائیں گی :۔

(۱) اختیاری طور پر انجمن ہائے امداد باہمی کے ذریعہ اراضیات کا اتصال عمل میں لایا جائے گا۔

(۲) امداد باہمی کے طریقہ پر کاشت کی جائے گی۔

(۳) طریقۂ وراثت میں تبدیلی کی جائے گی۔ مثلاً ایسے قوانین بنائے جائیں گے، جن کی رو سے ایک مقررہ مدت کے بعد زمینات کی تقسیم کو روک دیا جائے گا۔

زرعی قرضداری :۔ زرعی اصلاح کا یہ بھی ایک اہم مسئلہ ہے۔ گاندھیائی منصوبے کے تحت اس کے انسداد کے لئے حسب ذیل تدبیریں اختیار کی جائیں گی :۔

(۱) قرض کے سارے حسابات کی جانچ پڑتال خاص مجالس کے ذریعہ کی جائے گی۔ فرضی قرضوں کو ختم کر دیا جائے گا۔

(۲) جس قرض کی مدت دس سال سے زائد ہو گئی ہو اور جس پر متواتر سود ادا ہوتا رہا ہو، اس کے متعلق یہ سمجھا جائے گا کہ وہ قرض گویا کہ ادا ہو گیا۔

(۳) حکومت ان قرضوں کی ادائی کے لئے یہ انتظام کرے گی کہ بیس سالہ تمسکات جاری کر کے مہاجنوں کو دے گی اور رعایا سے یہ کہے گی کہ وہ اپنے قرضے بیس سال کی مدت میں بالاقساط ادا کر دے۔

(۴) دیہی پنچایتوں، انجمن ہائے امداد باہمی اور زمین گروی بنکوں کے ذریعہ طویل مدتی قرضے آسان شرائط پر مہیا کرنے کی سہولتیں بہم پہنچائی جائیں گی۔ اور شرح سود کسی صورت میں چھ فیصد سے زائد نہ ہوگی۔

(۵) خانگی طور پر قرضے دینے کی ممانعت کی جائے گی۔ صرف دیہی پنچایتیں انجمن ہائے امداد باہمی اور زمین گروی بنک قرضے دیا کریں گے۔

(۶) قرضوں کی ادائی کے سلسلہ میں زمینات کی منتقلی پر موانعات عائد کئے جائیں گے۔

افتادہ زمینات:۔ ہمارے ملک میں قابل کاشت افتادہ زمینات کا رقبہ ۷ اکروڑ ایکڑ ہے۔ ان زمینات کو خانگی طور پر قابل کاشت نہیں بنایا جا سکتا، کیونکہ آب وہوا خراب ہے، ذرائع حمل ونقل کی دقتیں ہیں اور پھر اصل کی قلت بھی ہے۔ اسی لئے حکومت کو چاہیئے کہ ان زمینات کو زیر کاشت لائے۔

علاوہ ازیں زمینات کے کٹاؤ کا انسداد بھی ضروری ہے۔

آبپاشی:۔ زیر کاشت رقبہ کا صرف ۲۳ × فی صد حصہ زیر آبپاشی ہے۔ اس لئے آبپاشی کی سہولتیں بہم پہنچانی ہوں گی۔

کھاد:۔ دیہات میں گوبر کو عموماً جلانے کے کام میں لایا جاتا ہے، اگر افتادہ زمینات پر موضع کے قریب جنگل لگائے جائیں تو جلانے کے لئے لکڑی آسانی سے مل سکے گی اور گوبر کو بجائے جلانے کے کھاد کے طور پر استعمال کیا جائے گا۔ حکومت کو چاہیئے کہ کیمیائی کھاد بنانے کے کارخانے کھولے۔

مشنری کا استعمال:۔ عام طور پر خیال کیا جاتا ہے کہ مشنری کے استعمال سے کفایت ہوتی ہے۔ لیکن ہندوستان میں تقسیم و انتشار اراضی کے باعث مشنری کا استعمال ممکن نہیں۔

گائے کی حفاظت:۔ اگروال کے منصوبہ میں گایوں کی پرورش و نگہداشت پر زور دیا گیا ہے۔ زرعی کاروبار میں مشنری کا استعمال ہمارے حالات کے لحاظ سے ممکن نہیں ہے۔ اس لئے جانوروں کی حفاظت ضروری ہے۔ گایوں کی پرورش و نگہداشت، عمدہ طریقہ پر ہو تو ہمیں دودھ بھی حاصل ہوتا ہے، کھاد بھی ملتی ہے اور بیل بھی دستیاب ہو جاتے ہیں۔ بھینسوں کی پرورش سے اتنے فوائد حاصل نہیں ہوتے۔ اول تو بھینسے زرعی کاروبار کے لئے موزوں نہیں ہوتے، پھر ان پر بیماری کا حملہ نسبتاً جلد ہوتا ہے اور ان کی نگرانی و حفاظت کے لئے خاص اہتمام کی ضرورت ہوتی ہے۔

بہتر آلات زراعت و عمدہ تخم:۔ موجودہ آلات ناقص ہیں اور تخم بھی ادنیٰ قسم کے

استعمال کئے جاتے ہیں۔ اس لئے ان دونوں میں اصلاح کی ضرورت ہے۔

زرعی بیمہ:۔ حکومت کو چاہیئے کہ قحط، طوفان، قلت بارش اور بیماریوں وغیرہ سے تحفظ کے لئے زرعی بیمہ کی سہولتیں بہم پہنچائے۔

امداد باہمی:۔ جب دیہی پنچایتوں کو از سرنو زندہ کیا جائے گا تو انجمن ہائے امداد باہمی کی اصلاح بھی ہو جائے گی۔

یہاں تک وہ تدبیریں بیان کی گئی ہیں جو گاندھیائی منصوبے کے مطابق زراعت کی حالت کو بہتر بنانے کے لئے اختیار کی جائیں گی۔ اس کے بعد اس منصوبے میں زراعت سے متعلقہ صنعتوں کی طرف توجہ کی گئی ہے۔

## زراعت سے متعلقہ صنعتیں

افزائش مویشی:۔ ہندوستان میں مویشیوں کی تعداد زیادہ ہے مگر ان کی حالت خراب ہے۔ چارہ کی قلت، افزائش نسل کی طرف سے لاپرواہی ضمنی صنعتوں کا نقصان، مویشیوں کی خراب حالت کے ذمہ دار ہیں۔ اس لئے چراگاہوں کی تعداد میں اضافہ کرنا چاہیئے۔ افزائش نسل کے لئے طاقتور اور اچھے سانڈ فراہم ہوں اور اس کے ساتھ ساتھ ضمنی صنعتیں مثلاً شیرخانہ، دباغت چرم اور ہڈی کی کھاد بنانے کے کارخانے کھولے جائیں۔

شیرخانے:۔ اگر اس صنعت کو عمدہ طریقوں پر چلایا جائے تو اس سے نہ صرف کسانوں کی آمدنی بڑھے گی بلکہ انہیں عمدہ غذا بھی ملے گی۔ دودھ کی پیدائش کے لحاظ سے امریکہ کے بعد ہندوستان کا نمبر ہے۔ یہاں برطانیہ سے چوگنا اور ڈنمارک سے پانچ گنا زیادہ دودھ حاصل ہوتا ہے لیکن اس کے باوجود ہندوستان میں دودھ کے فی کس استعمال کا اوسط بہت کم ہے یعنے صرف ۷ اونس فی کس۔ ڈاکٹر رائٹ کے تخمینے کے مطابق اس مقدار کو کم سے کم دگنا کرنا چاہیئے۔ اسی لئے دیہات و شہروں میں امداد باہمی کے اصول پر شیرخانے کھولنے چاہئیں۔ گاؤ سیوا سنگھ نے سیوا گرام میں گاندھی جی کی نگرانی میں اس صنعت کو اپنے ہاتھ میں لیا ہے۔

اس سنگھ کے تخمینہ کے لحاظ سے ایک شیر خانہ میں پچاس گائیں ہونی چاہئیں اور گائیوں کو بھینسوں کے مقابلہ میں ترجیح دینی چاہئے، کیونکہ گائے زیادہ دودھ دیتی ہے، اس کے سوکھنے کا زمانہ بھی کم ہوتا ہے، گرمی وسردی کے اثرات بھی اس پر کم ہوتے ہیں اور پھر اس کے دودھ میں حیاتین کی زیادہ مقدار ہوتی ہے۔

دباغت وچمڑے کی صنعتیں :۔ اندازہ لگایا گیا ہے کہ ہندوستان میں ہر سال ایک کروڑ ۳۰ لاکھ جانور مرجاتے ہیں۔ گاؤں میں جب جانور مرتا ہے تو مالک پر مصیبت آجاتی ہے۔ چمار چمڑا تو خرید لیتے ہیں مگر بقیہ سامان پڑا رہتا ہے۔ یہ چمار دیسی طریقہ پر دباغت کا کام کرتے ہیں۔ دباغت کا کام حکمیاتی طریقہ پر انجام دیا جانا چاہئے اور جانور کے بال، ہڈی اور دانت کو بھی کام میں لانا چاہئے۔ "تلوادی آشرم" کے نام سے واردھا میں دباغت کا ایک کارخانہ قائم ہے جہاں مفید تجربے کئے جارہے ہیں۔ اسی طرح ہر بڑے گاؤں میں دباغت کا کارخانہ قائم ہونا چاہئے۔

باغبانی :۔ ہمارے مُلک میں باغبانی کی طرف توجہ نہیں کی جاتی ہے۔ ضرورت ہے کہ اس کی طرف توجہ کی جائے۔

جنگلاتی صنعتیں :۔ اس سلسلہ میں تحقیقات کی ضرورت ہے تاکہ کاغذ، پنسل اور گوند وغیرہ کی صنعتیں چلائی جاسکیں۔

## دیہی صنعتیں

کھادی :۔ اس صنعت کے احیاء کے سلسلہ میں گاندھی جی کی مساعی کو بھلایا نہیں جاسکتا۔ اور کل ہند اسپنرس اسوسی ایشن نے جو نمایاں خدمات انجام دی ہیں وہ ناقابل فراموش ہیں۔ کھادی کی صنعت کو دوبارہ زندہ کرنے کا مقصد یہ ہے کہ اس کو زراعت کے تحت ایک ضمنی صنعت کی حیثیت دی جائے تاکہ کسان کی زندگی خود مکتفی ہوجائے۔ اگر ہر ایک صحت مند دیہاتی روزانہ ایک گھنٹہ کھادی بنے تو دیہات کی ضروریات پوری ہوسکتی ہیں۔

کاغذ سازی :۔ کل ہند انجمن مصنوعات دیہی اس سلسلہ میں کوشاں ہے۔ اس صنعت کو رائج کرنے کا مقصد یہ نہیں ہے کہ دستی کاغذ مشینی کاغذ سے مقابلہ کرے بلکہ دستی کاغذ ہماری دیہاتی ضروریات کو پورا کرے۔

تیل :۔ اگر اس صنعت کو ترقی دی جائے تو اس سے نہ صرف کسانوں کی آمدنیوں میں اضافہ ہوگا بلکہ انہیں عمدہ تیل بھی حاصل ہوگا۔ کیونکہ کھانے کا تیل مشنری کے تیل کی بہ نسبت اچھا ہوتا ہے۔ کل ہند انجمن مصنوعات دیہی نے اس سلسلہ میں مختلف تجربے کئے ہیں، اور تیل نکالنے کا ایک اچھا آلہ دریافت کیا ہے۔

دھان صاف کرنے کی صنعت :۔ گرنیوں میں چاول کو صاف کرنے کی وجہ سے چاول کے غذائی اجزا خراب ہو جاتے ہیں اس لئے دیسی طریقہ پر دھان صاف کرنے کی صنعت کا احیاء ضروری ہے۔ گرنیوں کی تعداد بڑھ جانے کے باعث بہت سے لوگ بے روزگار بھی ہو گئے ہیں، اس لئے حکومت کو چاہیئے کہ گرنیوں کی تعداد کو بڑھنے نہ دے۔

دیگر دیہی صنعتیں :۔ دیگر دیہی صنعتوں مثلاً گڑ سازی، شہد سازی، صابن سازی، رسی سازی، مرغبانی، دیاسلائی اور چوڑی سازی وغیرہ کی طرف بھی توجہ کرنی چاہیئے۔

اس منصوبے کے تحت قومی حکومت گڑ سازی اور آٹے کی طرف زیادہ توجہ کرے گی، کیونکہ گڑ صحت کے لئے بہ نسبت شکر کے مفید ہے اور چکی کے آٹے میں نسبتاً زیادہ حیاتین ہوتے ہیں۔

سرکاری امداد :۔ حکومت حسب ذیل طریقوں سے دیہی صناعوں کی امداد کرے گی:۔

(۱) انجمن ہائے امداد باہمی کے ذریعہ آسان شرح سود پر قرضوں کی فراہمی۔

(۲) مناسب صنعتی تعلیم کا انتظام۔

(۳) دیہی مصنوعات کو ترقی دینے کے لئے تحقیقی کام۔

(۴) گاؤں میں پیدا نہ ہونے والی خام پیداوار کی خریداری کے لئے اجتماعی تنظیم۔

(۵) انجمن ہائے امداد باہمی برائے فروخت پیداوار کا قیام تاکہ

دیہی مصنوعات کی شہروں میں نکاسی ہو۔

(۶) حکومت چھوٹی دیہی صنعتوں کی بڑے پیمانہ کی صنعتوں سے مسابقت نہ ہونے دیگی۔

(۷) ریلوں اور جہازوں کے ذریعہ حمل ونقل میں رعایت۔

(۸) بڑی صنعتوں پر محاصل عائد کرکے چھوٹی صنعتوں کو مدد دی جائے گی۔

یہاں تک تو زراعت اور دیہی مصنوعات کی ترقی کے متعلق مختلف تجویزوں کا ذکر کیا گیا ہے۔ اس کے بعد بنیادی صنعتوں کے متعلق بھی گاندھیائی منصوبے میں ایک مفصل لائحہ عمل پیش کیا گیا ہے۔

## بنیادی صنعتیں

آزاد ہندوستان میں چند بنیادی صنعتوں کو ترقی دینے کی ضرورت ہے۔ اس کی وجہ سے گھریلو صنعتوں کو نقصان نہیں بلکہ فائدہ ہوگا۔ یہ صنعتیں حسب ذیل ہیں:۔

(۱) دفاعی صنعتیں:۔ اگرچہ گاندھی جی عدم تشدد کے حامی ہیں مگر آزاد ہندوستان میں مسلح فوج کے رکھنے سے انہیں انکار نہیں ہے۔

(۲) برقی صنعت۔

(۳) معدنیات۔

(۴) مشنری۔

(۵) بھاری انجینیری کی صنعتیں، مثلاً ہوائی جہاز وجہاز سازی، خودحرکی انجنیں وغیرہ

(۶) بھاری کیمیائی صنعتیں۔

سرکاری ملکیت:۔ گھریلو ودیہی صنعتیں یا تو خانگی ملکیت وانتظام کے تحت ہوں گی یا پھر امداد باہمی کے تحت چلائی جائیں گی، لیکن بنیادی صنعتوں کا انتظام اور ان کی ملکیت حکومت کے ہاتھوں میں رہے گی۔

عبوری دور میں بنیادی صنعتوں سے متعلق حکومت کی حکمت عملی حسب ذیل رہے گی۔

(۱) اگر کسی خانگی کارخانے کو خریدنا ممکن نہ ہو تو اس پر سخت نگرانی رکھی جائے گی۔
(۲) ان صنعتوں کو آیندہ انفرادی ملکیت کے تحت ترقی کرنے کا موقع نہیں دیا جائے گا۔
(۳) تمام پرانے کارخانوں کو حکومت رفتہ رفتہ خرید لے گی، البتہ صرف ان ہی کارخانوں کو عبوری دور میں کام کرنے کا موقع دیا جائے گا جن کی پالسی اور انتظام ہندوستانیوں کے ہاتھ میں رہے گا۔
(۴) بڑے پیمانہ پر اشیائے صرف پیدا کرنے والی صنعتوں مثلاً کپڑا، تیل، شکر، کاغذ وغیرہ کو جاری رہنے دیا جائے گا بشرطیکہ ان کا مقابلہ دیہی صنعتوں سے نہ ہو۔ مگر ہر حالت میں ان پر حکومت کی نگرانی رہے گی۔

## خدمات عامہ

گھریلو اور بنیادی صنعتوں کے علاوہ حکومت حسب ذیل خدمات عامہ پر بھی توجہ کریگی۔
(۱) حمل و نقل:۔ اس کے تحت ہیں ریل، سڑک، نہری و ساحلی حمل و نقل، ہوائی حمل و نقل، ڈاک اور تار وغیرہ کے مسائل پر غور کرنا پڑے گا۔
ریل:۔ دیگر ممالک کی بہ نسبت ہندوستان میں ریلیں کم ہیں اور ان کی تعمیر ملک کی ضروریات کے پیش نظر نہیں ہوئی بلکہ برطانیہ کے تجارتی مفادات کے تحت ہوئی ہے۔ ہندوستان کی قومی حکومت ریلوں کا ایسا انتظام کرے گی جس سے ہندوستانیوں کو فایدہ پہنچے، گھریلو صنعتوں کے لئے خام پیداوار آسانی سے مہیا ہوسکے اور ان کی نکاسی بھی اچھی طرح ہوجائے۔
سڑک:۔ ہندوستان میں سڑکوں کی تعمیر کسی ایک باضابطہ منصوبے کے تحت نہیں ہوئی ہے، اسی لئے ۳۰ فیصد سڑکیں ریلوں کے متوازی ہیں علاوہ بریں ان سڑکوں کی تعمیر میں بھی ہماری اپنی ضروریات کو پیش نظر نہیں رکھا گیا۔

اس منصوبے کے تحت جو سڑکیں تعمیر کی جائیں گی، اس میں اس امر کو بطور خاص ملحوظ رکھا جائے گا کہ دیہات کی سڑکوں کو بڑی سڑکوں سے ملایا جائے۔

نہری حمل ونقل :۔ برطانوی حکومت نے اس طرف توجہ نہیں کی، کیونکہ ریلوں کی وجہ سے برطانوی سرمایہ داروں کو فایدہ پہنچ رہا ہے۔ ہندوستان کی قومی حکومت نہری حمل ونقل کی طرف پوری طرح توجہ کرے گی، کیونکہ اس سے ہندوستانی مزارعین کو فایدہ پہنچے گا۔

ساحلی حمل ونقل :۔ ساحلی حمل ونقل کو ترقی دینے کے بڑے اچھے مواقع ہیں۔ اس لئے ضرورت ہے کہ بیرونی جہاز ران کمپنیوں کو ختم کر دیا جائے اور ہندوستانی کمپنیوں کو حکومت ہند خرید لے گی۔ علاوہ ازیں حکومت کے پاس تجارتی بحری بیڑہ بھی ہوگا۔

ہوائی حمل ونقل :۔ مابعد جنگ ہوائی حمل ونقل میں ترقی کے خاصے امکانات پائے جاتے ہیں، لیکن اس کا سارا انتظام اور ملکیت حکومت کے تحت ہوگی۔

ڈاک وتار :۔ ڈاک وتار کی تنظیم وترقی میں دیہی ضروریات کا خیال رکھا جائے گا۔

(۲) صحت عامہ :۔ ہندوستان مختلف امراض کا گہوارہ بنا ہوا ہے۔ ان کے انسداد کے لئے دو طریقے اختیار کئے جائیں گے :۔

(۱) امتناعی تدابیر مثلاً صفائی، اچھے مکانات زچگی خانوں وغیرہ کی تعمیر۔

(۲) دفاعی تدابیر مثلاً طبی سہولتوں کی فراہمی۔

صفائی وغیرہ سے متعلق دیہی پنچایتیں تمام کام انجام دیں گی حکومت ان پنچایتوں کو نمونہ کے مکانات بنوا کر دے گی اور انجمن ہائے امداد باہمی برائے تعمیر امکنہ قائم کی جائیں گی۔

ہندوستان میں بچے زیادہ مرتے ہیں اور زچگی کی وجہ سے اکثر عورتوں کی جان ضائع ہوتی ہے۔ اسی لئے ملک میں زچگی خانے اور مراکز بہبودی اطفال کثیر تعداد میں

کھولے جائیں گے۔ علاوہ ازیں ہر قریہ میں اکھاڑے کھولے جائیں گے اور کھیل کے میدان مہیا کئے جائیں گے تاکہ ان کی وجہ سے صحت عامہ پر اچھا اثر مترتب ہو۔

شہروں میں اسپتال اور دیہات میں دیہی دواخانے کھولے جائیں گے اور ڈاکٹروں و نرسوں کی تعلیم و تربیت کا معقول بندوبست کیا جائے۔ اس منصوبہ میں الوپیتھک طریقۂ علاج کے علاوہ، یونانی اور ایورویدک طریقۂ علاج کی سفارش کی گئی ہے کیونکہ موخر الذکر دونوں طریقے دیہاتی زندگی سے زیادہ مناسبت رکھتے ہیں۔

(۳) تعلیم :۔ اس منصوبے میں تعلیم کے حسب ذیل مسائل سے بحث کی گئی ہے :۔

(۱) بچوں کی تعلیم
(۲) بنیادی تعلیم
(۳) ثانوی تعلیم
(۴) جامعی تعلیم
(۵) بالغوں کی تعلیم

بچوں کی تعلیم :۔ ہمارے ملک میں بچوں یعنے ۳ تا ۶ سال کی عمر والے بچوں کی تعلیم کی طرف توجہ نہیں کی جاتی۔ ایسی عمر کے بچوں کے لئے اس منصوبے کے مطابق تمام ملک میں "بال مندر" کھولے جائیں گے۔ کنڈرگارٹن کے طریقہ میں چونکہ زیادہ مصارف لاحق ہوتے ہیں اسی لئے "بال مندر" جیسے کم خرچ طریقہ کی سفارش کی گئی ہے۔ مگر اس طریقہ تعلیم کی تفصیلات بیان نہیں کی گئی ہیں۔

بنیادی تعلیم :۔ بنیادی تعلیم کے لئے مشہور واردھا اسکیم کو اختیار کرنے کی سفارش کی گئی ہے۔ واردھا اسکیم کے تحت بنیادی تعلیم عام، لازمی و مفت ہوگی۔ مدت تعلیم سات سال رکھی گئی ہے۔ اس اسکیم کی ایک خاص خصوصیت یہ ہے کہ اس میں دستی تعلیم کو بہت اہمیت دی گئی ہے۔

ثانوی تعلیم :۔ بنیادی تعلیم کے بعد اس تعلیم کی مدت تین سال کی ہوگی۔ یہ تعلیم

بذاتِ خود، خود مکتفی ہوگی اور اس کا مقصد طالب علم کو کالج کی تعلیم کے لئے تیار کرنا نہ ہوگا۔

اعلیٰ تعلیم:- موجودہ اعلیٰ تعلیم ناقص ہے۔ اس منصوبے کے تحت اعلیٰ تعلیم کے موجودہ نقائص کو دُور کیا جائے گا۔ گاندھیائی منصوبے کے تحت بعض جامعات سرکاری ہوں گے اور بعض خانگی۔ سرکاری جامعات میں صرف ان نوجوانوں کو تعلیم و تربیت دی جائے گی جن کی خدمات سے حکومت مستفید ہونا چاہتی ہے۔

ذریعۂ تعلیم:- اس منصوبے میں ذریعۂ تعلیم جیسے پیچیدہ مسئلہ کے متعلق قطعی طور پر یہ کہہ دیا گیا ہے کہ تمام مدارج میں مادری زبان کے ذریعہ تعلیم دی جائے گی۔

بالغوں کی تعلیم:- تعلیم بالغان کا مقصد صرف لکھنا پڑھنا اور حساب سکھانا نہ ہوگا بلکہ اس کے ذریعہ عوام کی معاشی و تہذیبی زندگی کو بلند کیا جائے گا۔ اور انہیں عام و مفید موضوعات پر عمدہ کتابیں مہیا کی جائیں گی۔ بالغوں کی تعلیم میں دیہاتی ناچ اور گانے بھی شامل ہوں گے۔

(۴) بنک کاری و بیمہ:- خدمات عامہ کے سلسلہ میں بنک کاری و بیمہ کا ذکر کیا گیا ہے۔ گاندھیائی منصوبے کے تحت بنکوں کی ملکیت سرکاری ہوگی اور ان کا انتظام حکومت کے ہاتھوں میں ہوگا۔ چین کے "کسان بنک" کی مانند حکومت کا ایک خاص بنک دیہات کے لئے بھی ہوگا۔ بیمہ کے کاروبار بھی حکومت کے زیر انتظام چلائے جائیں گے۔

(۵) اعداد و شمار و تحقیقات:- مرکزی حکومت کے تحت اعداد و شمار کا ایک محکمہ قائم ہوگا، جس کی شاخیں تمام صوبوں میں رہیں گی۔ اسی طرح تحقیقات کا بھی باضابطہ انتظام ہوگا۔

# تجارت و تقسیم دولت

پیدائشِ دولت کے مختلف شعبوں مثلاً زراعت، دیہی صنعتوں، بنیادی صنعتوں، اور خدمات عامہ سے متعلق اصلاحی تجاویز پیش کرنے کے بعد اس منصوبے میں تجارت و تقسیم دولت جیسے اہم مسائل پر بحث کی گئی ہے۔

تجارت داخلہ :۔ اس منصوبے کا مقصد یہ ہے کہ ہر موضع تقریباً خود مکتفی ہو جائے، اس لئے تجارت داخلہ بہت ہی معمولی پیمانہ پر ہو گی۔ افراد کو خانگی طور پر تجارت کرنے کی اجازت ہو گی مگر قیمتوں، اور منافع وغیرہ پر حکومت کی نگرانی رہے گی اور ہر خطہ صرف وہی اشیاء برآمد کر سکے گا جن کی اس خطہ میں بہتات ہو اور جو دوسرے خطہ میں یا تو بالکل پیدا ہی نہ ہوتی ہوں یا کم پیدا ہوتی ہوں۔

تقسیم دولت :۔ اس منصوبے کے تحت پیدائشِ دولت میں مرکزیت پیدا کی جائے گی اور ہر خطہ کو خود مکتفی بنایا جائے گا، اس لئے تقسیم دولت کا مسئلہ خود بخود آسانی سے حل ہو جائے گا۔ اس منصوبے کے تحت، جس نظام معیشت کو پیش کیا گیا ہے، اس سے پیدائشِ دولت کے پیچیدہ طریقوں کی بجائے سیدھے سادھے طریقوں کو اختیار کرنے اور گھریلو صنعتوں کو رواج دینے کی کوشش کی گئی ہے، جس کی وجہ سے تقسیم دولت کا مسئلہ بہت آسان بن جاتا ہے اور سرمایہ دارانہ طریقے کی مانند دولت مندوں کو مزید دولت مند بننے کے مواقع نہیں ملتے۔ کلیدی صنعتوں پر چونکہ حکومت کا قبضہ رہے گا اس لئے غریب مزدوروں کا کوئی بڑا گروہ نمودار نہ ہو گا، اور چونکہ گاندھیائی منصوبے کو روبہ عمل لانے کے بعد، منصوبہ سازی کا یہ ادعا ہے کہ نامناسب عدم مساوات آمدنی باقی نہیں رہے گی، اس لئے سود و منافع کے پیچیدہ مسائل پیدا نہ ہوں گے۔

تجارت خارجہ :۔ موجودہ بین قومی تجارت کا مقصد یہ ہے کہ ایک ملک دوسرے ملک کا ناجائز استحصال کرے۔ لیکن اس منصوبے کے تحت تجارت خارجہ کا یہ مقصد نہیں ہوگا۔ ہندوستان تجارت خارجہ میں حصہ ضرور لے گا لیکن اس کا یہ مقصد ہرگز نہ ہوگا کہ وہ دوسرے ممالک کو لوٹے۔ ہم بعض اشیاء مثلاً مشینیں، ادویات وغیرہ درآمد کریں گے کیونکہ یہ چیزیں ہمارے ملک میں دستیاب نہیں ہوتی ہیں۔ اسی طرح ہم بعض ایسی اشیاء برآمد کریں گے جن کی دیگر ممالک کو ضرورت ہوتی ہے۔ سودیشی تحریک کا مفہوم عام طور پر یہ سمجھا گیا ہے کہ ہم کسی بدیسی چیز کو اپنے ملک میں داخل ہونے نہ دیں گے۔ لیکن یہ ایک غلط فہمی ہے۔ "ینگ انڈیا" مورخہ ۱۸ رجون ۱۹۳۱ء میں گاندھی جی نے اس غلط فہمی کو رفع کر دیا ہے۔ آپ نے لکھا ہے کہ "بدیسی اشیاء کو محض اس لئے لینے سے انکار کرنا کہ وہ بدیسی ہیں اور ایسی اشیاء کی تیاری میں وقت اور روپیہ خراب کرنا جو ہمارے ملک میں آسانی سے نہیں بن سکتیں، ایک مجرمانہ غلطی ہے اور سودیشی اسپرٹ کے مغایر ہے۔"

ہندوستان کی تجارت خارجہ پر نگرانی رہے گی اور اس کو انفرادی ہاتھوں میں نہیں دیا جائے گا، کیونکہ آزاد تجارت کا مسلک اب قصۂ پارینہ بن چکا ہے۔ ہندوستان بعض اشیاء کی درآمد کو ممنوع قرار دے گا اور بعض پر بھاری محاصل عائد کئے جائیں گے۔

## مزدوروں کے مسائل

زرعی وصنعتی مزدوروں کے مفادات کا حکومت تحفظ کرے گی اور حسب ذیل امور کے متعلق قانون سازی کرے گی۔

(۱) اجرت (۲) حالات کارخانہ (۳) اوقات کار (۴) صنعتی نزاعات کا تصفیہ

(۵) پیری، بیماری، حادثات و بے روزگاری کا تحفظ (۶) مزدور عورتوں کا تحفظ اور زچگی کے زمانہ میں ان کے لئے سہولتیں مہیا کی جائیں گی (۷) مدرسہ جانے والی عمر کے لڑکے کارخانوں میں مزدوری نہیں کریں گے (۸) مزارعین و مزدوروں کو انجمنیں بنانے کا حق ہوگا۔

## مسئلہ آبادی

ہندوستان کی موجودہ آبادی کو ضرورت سے زیادہ قرار دیا گیا ہے، اور اس مسئلہ کو حل کرنے کے لئے ضبطِ تولید کی بجائے ضبطِ نفس پر زور دیا گیا ہے، اور اس کے لئے دو تدابیر کی سفارش کی گئی ہے۔ ایک تو یہ کہ تعلیم کی عام اشاعت کی جائے اور دوسرے یہ کہ معیارِ زندگی کو بلند کیا جائے۔

اسی سلسلہ میں شہری آبادی کی طرف بھی توجہ کی گئی ہے اور شہروں کی گنجان آبادی کے متعلق حسب ذیل تجاویز پیش کی گئی ہیں۔

(۱) گنجانی اور پیدائش دولت کی مرکزیت کے پیش نظر شہروں کی تعداد میں اضافہ کرنا ضروری نہیں ہے۔

(۲) صحت، صفائی، تعلیم، تجارت وصنعت کے نقطۂ نظر سے موجودہ شہروں کی بہتر طریقہ پر منصوبہ بندی ہونی چاہئے۔

(۳) بڑے پیمانہ کی صنعتیں شہروں میں قائم نہ کی جائیں۔

(۴) شہروں میں ایسی اشیاء صرف تیار نہ ہوں، جن کی تیاری دیہات میں ہوتی ہو، تاکہ شہری صنعتیں، دیہی صنعتوں کا تکملہ کرسکیں۔

## محاصل

محاصل کے سلسلہ میں حسب ذیل تجاویز پیش کی گئی ہیں:—

(۱) محاصل کا بار منصفانہ ہو۔ اسی لئے راست محاصل میں بتدریج اضافہ کیا جائے۔
(۲) محصول نمک و آبکاری برخاست کر دیا جائے۔
(۳) زرعی آمدنیوں پر ایک مقررہ حد کے بعد سے محصول لگایا جائے۔
(۴) محصول اموات و محصول وراثت کے طریقے کو رائج کیا جائے۔
(۵) مال گذاری میں تخفیف کی جائے تاکہ مزارعین پر محاصل کا بار کم پڑے۔
غیر معاشی کھیتوں سے مال گذاری وصول نہ کی جائے۔
(۶) دیہاتیوں سے اجناس کی شکل میں محاصل وصول کئے جائیں۔

## سرکاری اخراجات

سرکاری اخراجات سے متعلق حسب ذیل تجاویز پیش کی گئی ہیں :۔
(۱) موجودہ فوجی اخراجات کو گھٹا کر نصف کر دیا جائے۔
(۲) رفاہی افادی خدمات کے اخراجات میں اضافہ کیا جائے۔
(۳) سرکاری ملازمین کی تنخواہوں میں کمی کی جائے۔ کسی ملازم کی ماہانہ آمدنی
پانچ سو روپیہ سے زائد نہ ہو۔

## نظام زر

ہندوستان کے نظام زر میں، اس منصوبے کے تحت، بنیادی تبدیلیاں کی جائینگی۔ نظام زر پر حکومت کی کڑی نگرانی رہے گی اور اس کو ماہرین مالیات و سٹہ بازوں کے ہاتھوں میں کھلونا نہیں بننے دیا جائے گا۔ حکومت درآمد، برآمد اور بین قومی بنک کاری پر نگرانی رکھے گی اور ان ضروریات کے مطابق زر کی مقدار میں توسیع یا تخفیف کرے گی۔ اور اس طرح اندرونی قیمتوں کے استحکام کو ہمیشہ پیش نظر رکھا جائے گا۔
چونکہ تجارت خارجہ کو بڑی حد تک گھٹا دیا جائے گا اس لئے بین قومی تغیرات سے

اندرونی قیمتیں زیادہ متاثر نہیں ہوں گی۔ بین قومی تجارت کو بھی بارٹر کے طریقے پر لانے کی کوشش کی جائے گی اور دیہی معیشت میں بارٹر کا طریقہ رائج کیا جائے گا، اس طرح تجارت داخلہ کے لئے بھی زر کی کم ضرورت ہوگی۔ پھر مال گذاری کا ایک حصہ جنس کی صورت میں وصول کیا جائے گا، دیہی صناع، استاد اور ڈاکٹروں کی خدمات کے معاوضہ میں اجناس دئے جائیں گے۔ تجارت داخلہ کو چونکہ بڑی حد تک مقامی بنا دیا جائے گا اس لئے زر کی اہمیت گھٹ جائے گی۔

## سیاسی تنظیم

اس منصوبے کی بنیادی خصوصیت لامرکزیت ہے۔ انتظامی معاملات میں بھی اسی خصوصیت کو پیش نظر رکھا گیا ہے۔ سب سے چھوٹی اور ابتدائی انتظامی اکائی دیہی پنچایت ہوگی۔ اس کو داخلی معاملات میں پوری آزادی حاصل رہے گی۔ اس کے اوپر گرام سنگھ پنچایت ہوگی، جو چند گاؤں کو ملا کر بنائی جائے گی۔ اس پنچایت کا کام یہ ہوگا کہ ان مختلف دیہات کے کاموں میں ربط پیدا کرے۔ گرام سنگھ پنچایت سے بڑی جماعت مجلس تحصیل ہوگی، اور مجلس تحصیل کے روبرو مجلس ضلع ہوگی۔ شہروں کے لئے بجائے مجلس ضلع کے مجلس بلدیہ ہوگی۔ مجلس ضلع و بلدیہ سے بڑی جماعت مجلس صوبہ ہوگی۔ یہ مجالس صوبہ مرکزی اسمبلی کے لئے نمایندے منتخب کرکے روانہ کریں گے، اور مرکزی اسمبلی ملک کی سب سے بڑی قانون ساز جماعت ہوگی۔

دیہی پنچایتوں کے لئے عام حق رائے دہی بالغان کی بنیاد پر راست انتخابات عمل میں آئیں گے۔ لیکن بقیہ تمام مجالس کے لئے بالواسطہ انتخابات ہوں گے۔ اس منصوبہ کو روبہ عمل لانے کے لئے قومی منصوبہ بندی کی ایک مرکزی کمیٹی مقرر کی جائے گی۔

## منصوبہ بندی کا موازنہ

پیدایش دولت، تقسیم دولت، مزدوروں کے مسائل، مسئلہ آبادی،

محاصل، سرکاری اخراجات، نظام زر، اور سیاسی تنظیم سے متعلق مفصل تجاویز پیش کرنے کے بعد، سب سے آخر میں اس منصوبہ کو روبہ عمل لانے کے لئے جو اخراجات ہوں گے ان کا تخمینہ کیا گیا ہے اور پھر یہ بتلایا گیا ہے کہ ان اخراجات کی پابجائی کس طرح ہوگی۔

اخراجات:۔ اس منصوبے کو روبہ عمل لانے کے لئے حسب ذیل اخراجات لاحق ہوں گے۔

| | غیر متوالی اخراجات | متوالی اخراجات |
|---|---|---|
| زراعت | ۱۱۷۵ کروڑ روپے | ۴۰ کروڑ روپے |
| دیہی صنعتیں | ۳۵۰ " " | — |
| کلیدی صنعتیں | ۱۰۰۰ " " | |
| حمل و نقل | ۴۰۰ " " | ۱۵ " " |
| صحت عامہ | ۲۶۰ " " | ۴۵ " " |
| تعلیم | ۲۹۵ " " | ۱۰۰ " " |
| تحقیقات | ۲۰ " " | — |
| جملہ | ۳۵۰۰ " " | ۲۰۰ " " |

اس منصوبے کے اخراجات دیگر منصوبوں کے مقابلہ میں بہت کم رکھے گئے ہیں۔ اس کی وجہ یہ بیان کی گئی ہے کہ ہندوستان ایک غریب ملک ہے اور وہ مغربی ممالک کی کورانہ تقلید نہیں کرسکتا۔

ذرائع آمدنی:۔ ان مندرجہ بالا اخراجات کو پورا کرنے کے لئے حسب ذیل ذرائع سے آمدنی حاصل کی جائے گی۔

| | |
|---|---|
| اندرونی قرضے جو ملک کی جمع شدہ دولت سے حاصل کئے جائیں گے | ۲۰۰۰ کروڑ روپے |
| تخلیق شدہ زر | ۱۰۰۰ " " |
| محاصل | ۵۰۰ " " |
| جملہ | ۳۵۰۰ " " |

اس منصوبے میں دیگر ذرائع آمدنی مثلاً فاضلات اسٹرلنگ، توازن تجارت اور بیرونی قرضوں پر بھی بحث کی گئی ہے۔ فاضلات اسٹرلنگ کے متعلق یہ کہا گیا ہے یہ توقع عبث ہے کہ برطانیہ فاضلات اسٹرلنگ کو ادا کرے گا۔

توازن تجارت سے بھی آمدنی کی کوئی توقع نہیں رکھی گئی ہے کیونکہ اس منصوبے کے تحت تجارت خارجہ کو بہت گھٹا دیا گیا، اور تاوقتیکہ تمام اندرونی ذرائع استعمال نہ کرلئے جائیں، بیرونی قرضے حاصل نہیں کئے جائیں گے۔

غیر متوالی اخراجات ۳۵۰۰ کروڑ روپے ہی ہیں اور یہ اخراجات مندرجہ بالا ذرائع سے پورے ہو جا سکتے ہیں۔

اب رہے متوالی اخراجات جن کی مقدار ۲۰۰ کروڑ روپے ہے تو یہ رقم حکومت کی کلیدی صنعتوں، ذرائع حمل ونقل آبپاشی وغیرہ کی آمدنی سے بہ آسانی حاصل ہوسکتی ہے۔ پھر ان اخراجات کے لئے ابتدائی پانچ سال میں زیادہ رقم کی ضرورت نہ ہوگی۔

## تنقید

مندرجہ بالا پاروں میں اگروال کے منصوبے کا خلاصہ پیش کیا گیا ہے۔ اس پر ایک سرسری نظر ڈالنے سے یہ واضح ہوتا ہے کہ اس منصوبے میں تمام تر توجہ دیہاتوں کی معاشی ترقی کی طرف مبذول کی گئی ہے۔ گاندھی جی کے فلسفۂ حیات میں گاؤں کو ایک خاص اہمیت حاصل ہے، انھوں نے اپنی سیاسی تحریکات کا مرکز دیہاتوں کو بنایا ہے، اور اس اسکیم کے ذریعہ ہندوستان کی معاشی ترقی کی تحریک کو بھی گاؤں ہی سے شروع کرنا چاہتے ہیں۔ بڑی حد تک یہ نقطۂ نظر درست ہے۔ ہندوستان کی ایک کثیر آبادی دیہاتوں میں رہتی ہے، اور دیہاتیوں کا واحد ذریعۂ معاش زراعت ہی ہے۔ جب تک ہم ہندوستانی دیہات اور زراعت کی اصلاح نہ کریں گے ہندوستان کی معاشی ترقی کا خواب شرمندۂ تعبیر رہے گا۔

دیہاتوں کی اصلاح کے لئے جو عملی تدبیر پیش کی گئی ہے وہ دیہی پنچایتوں کا احیاء ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ تجویز بہت مفید ہے، لیکن اس کو روبہ عمل لانے کے لئے جو دقتیں پیش آئیں گی ان پر اس اسکیم میں غور نہیں کیا گیا ہے۔ دیہاتی آبادی کا ایک بڑا حصہ ان پڑھ اور رسوم و رواج کا پابند ہے۔ ان میں فرقہ بندی اور چھوت چھات کی شدت زیادہ پائی جاتی ہے۔ اگر دیہی پنچایتوں کی تشکیل کے وقت فرقہ بندی کے جذبات ابھر آئے تو ان پنچایتوں کا اصلی مقصد فوت ہو جائے گا۔ اس منصوبہ میں یہ نہیں بتایا گیا کہ اس دشواری پر کس طرح قابو حاصل کیا جائے گا۔

اس منصوبہ میں موضع واری مالگذاری کی جو تجویز پیش کی گئی ہے۔ ہمارے خیال میں وہ بہت مفید ہے۔ موجودہ نظام مالگذاری کے تحت ہر کسان انفرادی طور پر ادائی لگان کا ذمہ دار ہے۔ لیکن اس منصوبے کے تحت پورا گاؤں مشترکہ طور پر ادائی مالگذاری کا ذمہ دار رہے گا۔ اس کی وجہ سے کسانوں میں مشترکہ ذمہ داری کا احساس پیدا ہوگا اور وہ باہم ایک دوسرے کا ہاتھ بٹائیں گے۔ مالگذاری کے تعین کا اختیار دیہی پنچایت کو دیا گیا ہے۔ ہمارے خیال میں اس کی وجہ سے پنچایتوں کے اختیارات میں غیر معمولی اضافہ ہو جاتا ہے۔ اور اس امر کا امکان ہے کہ ہر پنچایت صرف اپنے موضع کے مفاد کو پیش نظر رکھتے ہوئے کم سے کم مالگذاری کا تعین کرے اور اس طرح پورے ملک کے مشترکہ مفاد کو نظر انداز کر دے، پھر یہ اندیشہ بھی ہے کہ ابتدائی زمانہ میں دیہی پنچایتیں تعین مالگذاری کے کام کو بحسن وخوبی انجام دے سکیں گی۔

زمینات کو تومیانے، تقسیم و انتشار اراضی کی اصلاح، زرعی قرضداری کے انسداد، افتادہ زمینات کو قابل کاشت بنانے، آبپاشی اور کھاد وغیرہ کے متعلق جو تجاویز پیش کی گئی ہیں وہ بڑی حد تک مناسب ہیں۔

زراعت سے متعلق جن صنعتوں کا تذکرہ کیا گیا ہے وہ بھی توجہ کے لائق ہے۔

اس سلسلہ میں ہم صرف اتنا کہنا چاہتے ہیں، دباغت اور چرم کی صنعت کے متعلق جو تجاویز پیش کی گئی ہیں، وہ بہت ہی معمولی ہیں۔ اس منصوبے کے تحت اس صنعت کو ایک دیہی صنعت کی حیثیت سے پیش کیا گیا ہے، جس کو چھوٹے پیمانہ پر چلایا جائے گا۔ ہمارے خیال میں اس صنعت کو بڑے پیمانہ پر چلانا چاہئے، جس کا مقصد نہ صرف ملکی ضروریات کو بلکہ بین قومی ضروریات کو پورا کرنا ہوگا۔

بنیادی صنعتوں سے متعلق جو تجاویز پیش کی گئی ہیں، وہ بھی بڑی حد تک درست ہیں۔ لیکن بڑے پیمانہ پر اشیاء صارف پیدا کرنے والی صنعتوں سے متعلق یہ کہا گیا ہے کہ ان کو جاری رہنے دیا جائے گا، بشرطیکہ ان کا مقابلہ دیہی مصنوعات سے نہ ہو۔ لیکن ہمیں اندیشہ ہے کہ یہ شرط پوری بھی ہوسکے گی۔ پارچہ بافی، تیل، شکر اور کاغذ کی صنعتیں اس وقت بڑے پیمانہ پر کام کررہی ہیں، اور موجودہ جنگ کی وجہ سے ان کی حالت بھی مستحکم ہوگئی ہے۔ یہ بات تقریباً ناممکن ہے کہ ان صنعتوں کا مقابلہ دیہی مصنوعات سے نہ ہو۔ دستی پارچہ بافی کا مقابلہ گرنی کے پارچہ سے یقیناً ہوگا۔ اگر یہ مقابلہ نہ ہو تو اس کے یہ معنے ہیں کہ گرنی کے پارچہ کے لئے بہت ہی محدود بازار رہ جائے گا، ایسی صورت میں اس صنعت کا زوال یقینی ہے۔ سوال یہ ہے کہ گردستی پارچہ بافی کا گرنی کے پارچے سے، دستی کاغذ کا مشنری کے کاغذ سے مقابلہ ہو تو کیا پالیسی اختیار کی جائے گی؟ کیا پارچہ بافی، شکر، تیل اور کاغذ وغیرہ کے موجودہ کارخانوں کو بند کردیا جائے گا یا ان کے کاروبار کو گھٹا دیا جائے گا؟ کیا ان کارخانوں کے کاروبار کو محدود کردینا مناسب ہوگا؟ بڑی محنت و جانفشانی کے بعد ان کارخانوں کو جاری کیا گیا تھا۔ کیا یہ مناسب ہوگا کہ محض دیہی مصنوعات کی خاطر اس ساری جدوجہد پر پانی پھیر دیا جائے؟ اگر ان کارخانوں کو جاری رہنے دیا جائے تو دیہی مصنوعات سے ان کا مقابلہ لازمی ہے۔ اور مقابلہ کی صورت میں دیہی مصنوعات کی ناکامی یقینی ہے۔ یہ ہوسکتا ہے کہ کچھ دنوں کے لئے

عوام کو دستی پارچہ اور دستی کاغذ کے استعمال کی ترغیب دی جائے۔ لیکن انسانی زندگی میں معاشی محرکات کا بالآخر دباؤ پڑتا ہے، اس لئے اگر دیہی مصنوعات اور کارخانوں کی مصنوعات کا مقابلہ ہو تو دیہی مصنوعات کی ناکامی یقینی ہے۔ ایسی صورت میں اس منصوبے کا مقصد اولین فوت ہو جائے گا۔ اور جس دیہی نظام کا خاکہ پیش کیا گیا ہے اس پر پانی پھر جائے گا۔ ایک طرف تو بڑے پیمانہ پر اشیائے صارف پیدا کرنے والی صنعتوں کو جاری رکھنے کی تجویز پیش کی گئی ہے اور دوسری طرف دیہی مصنوعات کی ترقی و ترویج کے لئے مختلف تجاویز پیش کی گئی ہیں۔ لیکن ان دونوں میں جو مسابقت ہوگی اس کے تدارک کا کوئی طریقہ نہیں بتایا گیا ہے۔

اس منصوبے میں تعلیمی نظام سے متعلق جو تجاویز پیش کی گئی ہیں، ان کی بنیاد وردھا اسکیم پر رکھی گئی ہے۔ حالانکہ مسلمانوں نے اس اسکیم کی سخت مخالفت کی ہے۔ دس کروڑ باشندوں کی مرضی کے خلاف کسی تعلیمی اسکیم کو چلانا بہت ہی مشکل ہے۔ اعلیٰ تعلیم کے سلسلہ میں یہ بتلایا گیا ہے، کہ دو قسم کے جامعات ہوں گے ایک سرکاری اور دوسرے خانگی۔ لیکن یہ وضاحت نہیں کی گئی کہ اس تفریق کی کیا ضرورت ہے، ان دونوں میں کون سی چیزیں مابہ الامتیاز ہوں گی۔

تقسیم دولت اور تجارت خارجہ کے سلسلہ میں جو تجاویز پیش کی گئی ہیں، وہ بہت ہی مبہم اور زمانہ کے موجودہ رجحانات سے ہم آہنگ نہیں ہیں تقسیم دولت کے متعلق منصوبہ ساز کا ادعا یہ ہے کہ اس منصوبہ کے تحت نامناسب عدم مساوات آمدنی نہ ہوگی اور تقسیم دولت کا مسئلہ بہت آسانی سے حل ہو جائے گا لیکن اس کے متعلق تفصیلات پیش کرنے سے گریز کیا گیا ہے۔ ہم بتا چکے ہیں کہ بڑے پیمانہ پر اشیائے صارف پیدا کرنے والی صنعتوں (مثلاً پارچہ بافی، شکر و کاغذ) کو اس منصوبے کے تحت جاری رکھا جائے گا، اور ان پر صرف سرکاری نگرانی رہے گی۔ ایسی صورت میں اس کا امکان ہے کہ مزدوروں کی ایک بڑی تعداد، جو اس وقت ان کارخانوں میں

بر سر کار ہے، اس وقت بھی کارگذار رہے گی۔ چونکہ یہ کارخانے انفرادی ملکیت کے تحت کام کریں گے اس لئے عدم مساوات آمدنی کا پیدا ہونا ناگزیر ہے۔

اس منصوبے میں یہ بھی کہا گیا ہے کہ تجارت خارجہ کے پیمانہ کو گھٹا دیا جائے گا۔ لیکن اس کی عملی صورت کیا ہوگی، اس کے متعلق کچھ بھی نہیں بتایا گیا ہے۔ کیا مقدار تجارت کو گھٹا دیا جائے گا؟ یا یہ کہ نوعیت تجارت میں بنیادی تبدیلی کر دی جائے گی؟ جب تک ان مسائل پر مفصل روشنی نہیں ڈالی جائے گی، اس مسلک کے فوائد و نقصانات پر رائے زنی نہیں کی جا سکتی۔

تجارت داخلہ کے متعلق بھی ایک بہت ہی محدود نقطۂ نظر اختیار کیا گیا ہے۔ ہر موضع کو چونکہ خود مکتفی بنانے کی کوشش کی گئی ہے اور اسی لئے ان کے مابین تجارت کی ضرورت بہت ہی کم پیدا ہوگی لیکن یہ تصور بہت ہی رجعت پسندانہ ہے! اس زمانہ میں جب کہ حمل و نقل کی سہولتوں کے باعث مختلف ممالک کے مابین قریبی ربط پیدا ہو چکا ہے ایک ہی ملک کے مختلف خطوں کو ایک دوسرے سے علیحدہ رکھنا اور ان کے مابین تجارتی تعلقات پیدا نہ ہونے دینا تقریباً ناممکن ہے۔

نظام زر سے متعلق جو کچھ کہا گیا ہے وہ بہت ہی غیر واضح ہے۔ یہ نہیں بتایا گیا ہے کہ ہندوستان کے لئے کونسا معیار اختیار کیا جائے گا۔ اس کے زر کا تعلق سونے سے ہوگا یا کسی بیرونی زر سے۔

دیہی معیشت میں بارٹر کا طریقہ رائج کرنے کی سفارش کی گئی ہے لیکن اس میں جو دقتیں ہیں ان پر کس طرح عبور حاصل کیا جائے گا؟ ہمارے خیال میں اگر ہندوستان اپنے لئے ایک آزاد معیار زر اختیار کرے تو کوئی وجہ نہیں کہ ہم بارٹر جیسے پرانے طریقوں پر عمل کرنے کی کوشش کریں۔

محاصل کے متعلق بعض مفید تجاویز پیش کی گئی ہیں، مثلاً محصول نمک و آبکاری کی برخاستگی، محصول اموات و محصول وراثت کا نفاذ۔ ایک تجویز یہ بھی پیش کی گئی ہے کہ

غیر معاشی کھیتوں سے مالگذاری وصول نہ کی جائے۔ ہمارے خیال میں یہ تجویز مناسب نہیں ہے کیونکہ اس کی وجہ سے غیر معاشی کھیتوں کی تعداد میں اضافہ ہو جائے گا اور اس طرح ہماری زراعت کی حالت اور پست ہو جائے گی۔

اس منصوبے کو روبہ عمل لانے کے لئے اخراجات کا جو تخمینہ کیا گیا ہے وہ بہت ہی کم ہے۔ اس میں شک نہیں کہ ہندوستان ایک غریب ملک ہے اور وہ زیادہ اخراجات کا متحمل نہیں ہو سکتا، لیکن ہم اس چیز کو نظر انداز نہیں کر سکتے کہ ملک کی معاشی ترقی کے لئے ہمیں بہت کچھ کرنا ہے۔ صرف ۳۵۰۰ کروڑ روپے خرچ کر کے ہم کوئی معقول معیار زندگی حاصل نہیں کر سکتے۔

ان اخراجات کی پابجائی کے لئے من جملہ اور ذرائع کے ایک ذریعہ تخلیق شدہ زر بھی ہے، اس پر بھی وہ تمام اعتراضات عائد ہوتے ہیں جو بمبئی کے منصوبہ سازوں پر کئے گئے ہیں۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ اس منصوبے میں دیہی اصلاح سے متعلق بہت سی عمدہ و معقول تجاویز پیش کی گئی ہیں، لیکن جہاں تک ملک کی صنعتی ترقی، تقسیم دولت، تجارت خارجہ اور نظام زر کا تعلق ہے، یہ منصوبہ بہت ہی مبہم اور غیر واضح ہے۔ یہ صحیح ہے کہ دیہی اصلاح کے بغیر ہندوستان کی معاشی ترقی ناممکن ہے لیکن خود زراعت کی ترقی اور دیہاتوں کی فلاح و بہبود کے لئے یہ ضروری ہے کہ صنعتوں کو ترقی دی جائے اور ہندوستان کی بڑھتی ہوئی آبادی کا جو بوجھ ہماری زمینات پر پڑ رہا ہے، اس کو ہلکا کیا جائے۔ اگروال کے منصوبہ میں اس مسئلہ کو بالکل نظر انداز کر دیا گیا ہے۔ دیہی اور زرعی اصلاح کی تجاویز سے قطع نظر اس منصوبے میں جو سفارشات پیش کی گئی ہیں وہ بہت ہی مبہم ہیں اور ہندوستان کی معاشی ترقی کا جو خاکہ پیش کیا گیا ہے وہ بہ حیثیت مجموعی موجودہ معاشی رجحانات سے میل نہیں کھاتا۔

---

# معاشری مرضیات

از

جناب سید فخر الحسن ایم۔ اے لکچرار معاشیات جامعہ عثمانیہ

## معاشری مرضیات کی اصطلاح:

اکثر علوم فطریہ کی اصطلاحیں مختلف علوم عمرانی میں کسی نہ کسی مشابہت اور معنوی لگاؤ کے اعتبار سے استعمال کی جاتی ہیں، ان میں سے ایک "معاشری مرضیات" بھی ہے جسے ماہرین عمرانیات انسان کی اجتماعی زندگی کی ایسی حالت کے لئے استعمال کرتے ہیں جس کی نوعیت کم و بیش معنوی اعتبار سے مرض کی سی ہوتی ہے۔ جس طرح مختلف اعضاء جسمانی کے افعال میں ہم آہنگی نہ رہنے اور عدم مطابقت اور بگاڑ پیدا ہو جانے کی وجہ سے صحت کی شکل باقی نہیں رہتی اور مرض کی صورت پیدا ہو جاتی ہے، اس کے اظہار کے لئے معاشری مرضیات کی اصطلاح وضع کی گئی ہے، لیکن یہ اصطلاح محض ایک معنوی مشابہت کی بنا پر اختیار کی گئی ہے

ورنہ اس کا تعلق معاشرہ کے عضویاتی تصور سے نہیں جیسا کہ بعض علمائے عمرانیات مثلاً
کونتھ اسپنسر یا لیلنفلڈ وغیرہ کا خیال ہے کہ
معاشرہ بھی ایک جسم نامیاتی یا ذوی الاعضاء کی حیثیت رکھتا ہے۔

## معاشری مرضیات کا مفہوم:

انسان کی زندگی پر اگر غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ یہ پیدائش سے موت تک۔ مطابقت پیدا کرنے کی جد وجہد سے عبارت ہے۔ قدرت نے انسان کو چند خاص جسمانی اور دماغی صلاحیتیں دے کر پیدا کیا ہے جن کے ذریعہ وہ اپنے طبعی اور تمدنی ماحول کے ساتھ مطابقت پیدا کرنے میں سرگرم رہتا ہے اور ان ہی صلاحیتوں کے ذریعہ آج انسان اپنے ماحول کے ساتھ مطابقت کرنے میں مکمل طور پر تو نہیں لیکن بہت بڑی حد تک کامیاب نظر آتا ہے۔ ایسے افراد جن میں اپنے ماحول کے ساتھ مطابقت پیدا کرنے کی صلاحیتیں نہیں ہوتیں وہ تنازع للبقاء میں ناکام ثابت ہوتے اور فنا ہو جاتے ہیں۔ انسان کو ایک طرف، تو مختلف طبعی ماحول سے مطابقت پیدا کرنی ہوتی ہے اور دوسری طرف خود اپنے بنائے ہوئے ماحول سے جسے ہم تمدنی ماحول کہتے ہیں۔ اگر ایک طرف کرۂ زمین پر آب ہوا، موسم، قدرتی وسائل اور ایسے دیگر حالات کے اعتبار سے اختلاف پایا جاتا ہے تو دوسری طرف اس سے کہیں زیادہ اس کے تمدنی ماحول میں اختلاف پایا جاتا ہے ایسی صورت میں اگر بنی نوع انسان کی کچھ تعداد مطابقت پیدا کرنے کے لائق نہ ہو اور وہ ناکام رہ جائے تو کوئی تعجب کی بات نہیں بلکہ تعجب تو اس بات پر کیا جا سکتا ہے کہ ماحول کے ان گوناگوں اختلافات و نامساعدت کے باوجود انسان کی ایک بڑی تعداد کامیاب ہو جاتی ہے۔ انسان کی اس فطری صلاحیت کی داد دینی پڑتی ہے کہ اس نے (باستثنائے ان چند افراد کے جو غیر معمولی ذہانت و قابلیت رکھتے ہیں)

عام طور پر قدرت کے پیدا کردہ اس کائنات کی حقیقت کا بہت کم علم رکھنے اور فطری ماحول کا مقابلہ کرنے کے لئے جو حربے حیوانوں کو قدرت نے عطا کئے ہیں ان سے عاری ہونے کے باوجود اپنے مخالف ماحول کے ساتھ مطابقت پیدا کرنے اور ان پر قابو پانے میں کامیابی حاصل کرلی ہے۔ اور حیوانی دنیا کے مقابلے میں انسانی دنیا زیادہ آباد نظر آتی ہے، بہ قول اقبال "دوسرے حیوانات کے مقابلے میں انسان بہت ہی کمزور و ناتوان ہے، اپنے بچاؤ کے لئے وہ قدرتی حربوں سے مسلح نہیں کیا گیا، وہ بصارت شبینہ سے محروم ہے، اس کی قوت شامہ اور طاقت گریز بہت کم ہے لیکن پھر بھی زندگانی کی آزادیوں اور پہنائیوں کی جستجو میں اس نے اپنی ان تھک سرگرمیوں کو ہمیشہ وقف کئے رکھا ہے تاکہ قوانین قدرت کی کنہہ اور طرز عمل سے واقف ہوکر وہ رفتہ رفتہ ان اسباب پر حاوی ہوجائے جو خود اس کے ارتقا پر موثر ہیں۔" انسان اس میں شک نہیں اپنے فطری اور تمدنی ماحول کے ساتھ مطابقت پیدا کرنے میں بہت کچھ کامیاب نظر آتا ہے لیکن اس کے ساتھ کچھ ناکام بھی ہوتا رہتا ہے۔ جہد للبقا کے میدان میں انسان بعض حالات کے تحت کامیاب اور بعض حالات کے تحت ناکام بھی رہتا ہے۔

انسانی معاشرہ افراد پر مشتمل ہوتا ہے جو ایک دوسرے کے ساتھ معاشری تعلقات کے رشتے میں منسلک ہوتے ہیں اور ان تعلقات میں ایک نظم و ترتیب کی صورت بھی ہوتی ہے جس کے تحت افراد مطابقت پیدا کرکے جہد للبقا میں کامیاب ہوتے ہیں، لیکن معاشری تعلقات میں نظم و ترتیب کے ساتھ ساتھ بے نظمی اور بے ترتیبی بھی پیدا ہوتی رہتی ہے جس کے تحت افراد مطابقت پیدا نہیں کرسکتے۔ چنانچہ اگر معاشرہ کے اندر ایسے حالات پائے جائیں جبکہ (۱) نہ تو افراد معاشری زندگی کے ساتھ مطابقت پیدا کرکے معاشرے کے آزاد اور خود کفیل ارکان کی حیثیت سے اس کی بقا اور تدریجی ترقی میں مناسب حصہ لے سکیں اور (۲) نہ خود

معاشرے کی ہئیت ترکیبی ہی ایسی ہو کہ اس کے مختلف اجزاء میں مطابقت و ہم آہنگی پائی جانے کی وجہ سے افراد کی ضروریات پوری ہوسکیں تو یہ ایک مرضیاتی صورت کہلائے گی۔ بالفاظ دیگر معاشری مرضیات سے مراد پورے معاشرے کے مختلف اجزاء یا تمدنی ہئیت ترکیبی کے عناصر کے درمیان ایسی شدید بے نظمی و بے ترتیبی کا پیدا ہو جانا ہے جس کے معاشرے کی بقا معرض خطر میں پڑ جائے یا اس کے ارکان کی بنیادی ضروریات و خواہشات کی تکمیل میں ایسی شدید رکاوٹ پیدا ہونے لگے کہ نتیجتاً معاشری ربط باقی نہ رہ سکے۔"

اس تعریف سے معلوم ہوا کہ ایک صحت مند معاشرے میں مختلف تمدنی عناصر مثلاً سیاست، معیشت، مذہب، اخلاق، خاندان، رسم و رواج وغیرہ کے درمیان ایک ایسی ہم آہنگی اور ربط کی صورت پیدا ہوتی ہے کہ افراد کو ان کے ساتھ مطابقت پیدا کرنے میں کوئی خاص دشواری نہیں ہوتی، بر خلاف اس کے جہاں ان مختلف عناصر کے درمیان تضاد و بے نظمی کی ایسی صورت پیدا ہو جائے کہ افراد کو ان کے ساتھ مطابقت پیدا کرنے میں دشواری لاحق ہو تو پھر یہ مرضیاتی کیفیت ہوگی اور معاشرے کی بقا خطرے میں پڑ جائے گی، یا پھر یہ کہ معاشرت و تمدن ہی کچھ اسی قسم کا ہوگا کہ اس کے تحت افراد کو اپنی بنیادی ضروریات و خواہشات کا پورا کرنا دشوار ہو جائے۔ یہ ضروریات و خواہشات عام اس سے کہ حیاتیاتی ہوں یا معاشری۔ اس لئے کہ حیاتیاتی نقطۂ نظر سے دو بنیادی خواہشات ہیں، ایک غذا دوسری جنس میل، اگر ان دونوں کی تکمیل نہ ہوسکے پھر نہ انسان باقی رہ سکتا ہے اور نہ اس کی تکثیر عمل میں آسکتی ہے۔ رہیں معاشری خواہشات جن کی بنا کچھ تو حیاتیاتی ہوتی ہے اور کچھ معاشری۔ مثلاً سماج میں عزت و مرتبہ اور خاص طریق زندگی وغیرہ۔ چنانچہ اگر یہ خواہشات پوری نہ ہوں تو انسان

اپنی زندگی کو جینے کے لائق نہیں سمجھتا اور وہ اس کے لئے اجیرن ہو جاتی ہے

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ معاشرے میں مرضیاتی حالات کیوں پیدا ہوتے ہیں؟ اس کے دو اسباب ہیں، ایک تو یہ کہ افراد میں فطری طور پر معاشرے کے بدلتے ہوئے تصورات اور اداروں کا ساتھ دینے اور اس سے مطابقت پیدا کرنے کی صلاحیت نہیں ہوتی، مثلاً ایک ناتوان اور ضعیف العقل انسان ایک سیدھے سادے معاشرے میں آسانی کے ساتھ زندگی بسر کر سکتا ہے لیکن شہر کے پیچیدہ اور ترقی یافتہ معاشرے میں اس کے لئے زندگی بسر کرنا دشوار ہو جاتا ہے۔ اسی طرح اندھے، بہرے اور معذروں کے لئے ایک ایسا معاشرہ ہی زندگی کے لائق ہوگا جو مختصر سیدھا سادہ ہو اور جہاں انسانی ہمدردی اور باہمی امداد کے تحت خیر خیرات کا دستور پایا جائے۔ دوسرا سبب یہ ہے کہ خود معاشرہ دنیا کے بدلتے ہوئے حالات کا ساتھ نہ دے سکے۔ مثلاً معاشی نظام بہتر ترقی یافتہ اور پیچیدہ ہو جائے لیکن سیاسی نظام ایسا ہو جو بالکل سیدھے سادے معاشی نظام ہی سے مطابقت پیدا کر سکے تو پھر ایسی صورت میں افراد کے درمیان انصاف نہیں کیا جا سکتا۔ موجودہ زمانے کے بدلتے ہوئے حالات میں ہندوستان کے مشترکہ خاندان کا قدیم معاشری نظام مطابقت نہیں کر سکتا اور انفرادیت و آزادی کے تحت لوگ جس طرح اپنی زندگی کو کامیاب بنا سکتے ہیں اس میں شدید رکاوٹ پیدا ہو جائے گی۔ اس سلسلے میں ایک بات اور قابل توجہ ہے، وہ یہ کہ جہاں حالات میں بہت زیادہ اور تیزی کے ساتھ تغیرات نہیں ہوتے وہاں معاشری مرضیات کی صورت کم پیدا ہوتی ہے۔ بر خلاف اس کے جہاں حالات میں جلد جلد اور مختلف قسم کے تغیرات ہوتے رہتے ہیں وہاں معاشری مرضیات کے پیدا ہونے کا زیادہ امکان رہتا ہے۔ بالفاظ دیگر سکونیاتی حالات کے بجائے حرکیاتی حالات میں

معاشری مرضیات سے زیادہ دوچار ہونا پڑتا ہے تاوقتیکہ مختلف تمدنی عناصر میں ساتھ ہی ساتھ مناسب تبدیلی نہ ہوتی رہے اگر معیشت میں تبدیلی ہو جائے تو اُسی مناسبت سے سیاست و معاشرت وغیرہ میں بھی تبدیلی ضروری ہے ورنہ مرضیانی حالات کے نمودار ہو جانے کا قوی امکان رہتا ہے۔

## معاشری مرضیات کی اضافیت :

مندرجۂ بالا تشریح سے یہ معلوم ہوگیا کہ معاشری مرضیات سے مراد ایسے حالات ہیں جو دراصل معاشری بے نظمی و بے ترتیبی کے مرادف ہیں اور یہ ایسے اسباب کی بناء پر پیدا ہوتے ہیں جو معاشری صحت پیدا کرنے والے اسباب سے جداگانہ ہوتے ہیں لیکن یہ بات قابل لحاظ ہے کہ ان دونوں کا تعلق مختلف معیارات قدر سے ہے۔ مثلاً ایک طبقاتی معاشرے میں جمہوریت اور رائے عامہ کی کوئی قدر وقیمت نہیں ہوتی۔ ادنیٰ اور اعلیٰ دونوں طبقے کے افراد اپنی اپنی حالتوں میں مطمئن رہتے ہیں اور ان میں کسی قسم کی بے چینی کی صورت نہیں پائی جاتی، نہ تو ادنیٰ طبقے کے لوگ اپنی پستی کا احساس رکھتے اور نہ اعلیٰ طبقے کے لوگ اپنے آرام کے آگے ادنیٰ طبقے کی تکلیف کی کوئی پروا کرتے۔ امیر و غریب، آقا و غلام، جاہل و عالم، تندرست و بیمار کی تفریق کو رسم و رواج کی ایک ایسی منظوری حاصل رہتی ہے کہ لوگ اسی میں مگن رہتے ہیں اور جو کچھ ہے اسی کو فطری اور مناسب سمجھتے ہیں۔ کوئی بے چینی اور بے نظمی پیدا ہونے نہیں پاتی جس سے سماج کا شیرازہ بکھر جائے، لیکن برخلاف اس کے جہاں مساوات اور آزادی کی قدر وقیمت ہوتی ہے وہاں اس قسم کی تفریق اور ایسا امتیاز غیر اطمینان بخش بن جاتا ہے، افراد میں بے چینی کا جذبہ کام کرنے لگتا ہے جس کی وجہ سے "معاشری بے نظمی" نمودار ہو جاتی ہے۔ ایک ایسا معاشرہ جس کی بنیاد طبقے اور

ذات پات پر ہو وہاں ہم دیکھتے ہیں کہ ادنیٰ طبقے کی انتہائی غربت اور حد درجہ کی جہالت کو لازمی اور فطری شے تصور کیا جاتا ہے اور اس کے مبتلا اسے گوارا کرتے ہیں، لیکن جہاں مساوات و آزادی کی قدر کا احساس ہوتا ہے وہاں ایسی چیزیں گوارا نہیں کی جاتیں اور معاشرے میں بے چینی اور بے نظمی پیدا ہو جاتی ہے۔ غرض مرضیاتی حالات کی نوعیت اضافی ہوتی ہے جس کا تعلق مختلف معیارات قدر سے ہے۔

## معاشری مرضیات کے مفہوم پر تنقید:

معاشری مرضیات کے مفہوم کی جو کچھ بھی اوپر تشریح کی گئی اس سے کم و بیش اکثر علمائے عمرانیات اتفاق کرتے ہیں اور جس کو خاص طور پر پروفیسر گیلن، مشہور امریکی ماہر عمرانیات نے اپنی مختلف تصانیف میں پیش کرنے کی کوشش کی، لیکن واضح رہے کہ اس مسئلے پر خالص نظری طور پر بہت کم بحث کی گئی ہے جس کی بنا پر معاشری مرضیات کے بیان کردہ مروجہ مفہوم اور تعریف پر ابھی بہت کچھ تنقید کی جا سکتی ہے اور ہنوز یہ مسئلہ نظریاتی عمرانیات کا ایک قابل بحث باب بن سکتا ہے۔ میں یہاں پر اس کے ایک خاص نکتے پر خالص نظری بحث کرنے کی کوشش کروں گا۔

معاشری مرضیات کی تفہیم کے سلسلے میں ہمیں دو اہم باتیں معلوم ہوئیں جن پر ساری بحث کا دار و مدار ہے۔ ایک تو یہ کہ مرضیاتی حالات میں، تمدنی عناصر کے درمیان شدید بے نظمی ہوتی ہے جس کی وجہ سے معاشرے کی بقا خطرے میں پڑ جاتی ہے یا یہ شدید بے نظمی ایسی ہوتی ہے کہ افراد کی بنیادی ضروریات دخواہشات پوری نہیں ہوتیں۔ دوسری چیز یہ کہ معاشری مرضیات کی

نوعیت محض اضافی ہوتی ہے۔ کسی خاص معیار قدر کے تحت جب تک افراد اپنی
موجودہ حالت میں مطمئن رہتے ہیں مرضیاتی صورت پیدا نہیں ہوتی۔
ان دونوں باتوں کو اگر ہم پیش نظر رکھیں تو معلوم ہوگا کہ مختلف "معیارات قدر" کی
بناء پر کسی موجودہ حالت سے "عدم اطمینان" کا جو جذبہ پیدا ہوتا ہے وہی دراصل
کسی "شدید بے نظمی" کا موجب بنتا ہے اور جس کی بناء پر مختلف مرضیاتی مظاہر نمودار
ہو جاتے ہیں۔ بالفاظ دیگر کسی موجودہ حالات میں اگر "عدم اطمینان" کی صورت
نہ پائی جائے اور افراد انہیں گوارا کریں تو یہ چیز معاشرے کی صحت کے مرادف
ہوگی۔ میرا خیال ہے کہ معاشری مرضیات کی ماہیت و حقیقت کا پتہ چلانے کے لئے
یہ نقطۂ نظر صحیح نہیں۔ انسانی معاشرے اور نظام تمدن میں اکثر ایسے مظاہر
جن کا مطالعہ عام طور سے معاشری مرضیات کے تحت کیا جاتا ہے اور مسلمہ طور پر
مرضیاتی حیثیت رکھتے ہیں وہ بسا اوقات "عدم اطمینان" کے سبب سے پیدا
ہونے والی "بے نظمی" کا نتیجہ نہیں ہوتے اور نہ ان کا وجود کسی طرح افراد کے لئے
ناگوار خاطر ہوتا ہے بلکہ ان کے وجود کے ساتھ ساتھ افراد ہر طرح سے مطمئن
رہتے ہیں اور ان کو ایک لازمی شئے تصور کرتے ہوئے گوارا کرتے ہیں۔ چنانچہ ایک
طبقاتی معاشرے میں غربت و افلاس اور جہالت جیسی چیزیں پائی جاتی ہیں اور
افراد ان سے مطمئن رہتے ہیں۔ لیکن کیا ان چیزوں کو محض اس لئے کہ افراد میں ان کے
وجود سے کوئی بے چینی نہیں پائی جاتی معاشری مرضیات شمار نہیں کیا جا سکتا جو یقیناً
معاشری مرضیات کا یہ تصور خود فکر انسانی کی ایک بڑی مرضیات کے مرادف ہوگا۔
غربت وجہالت جیسی چیزیں ہر قسم کے معاشرے، ہر قسم کے معیارات قدر اور
ہر قسم کے حالات میں معاشری مرض شمار کی جائیں گی، اس لئے کہ ان کا وجود
معاشرے کی صحت و بقا کے لئے ہمیشہ خطرناک ثابت ہوگا۔ مختلف نظام تمدن اور
معاشرے میں ایسی بہت ساری چیزیں ملتی ہیں جن کو معاشری منظوری حاصل رہتی ہے

اور لوگ ان سے نہ صرف مطمئن اور بے پرواہوتے بلکہ بسا اوقات لازمی اور فطری بھی سمجھتے ہیں لیکن محض اس لئے کہ لوگ ان کے وجود سے غیر مطمئن نہیں ہیں اور خاص معیار قدر کی بنا پر ان کو معاشری منظوری حاصل ہے، ان کو مرضیاتی مظاہرے سے تعبیر نہ کرنا اور ان کی طرف سے بے توجہ ہوجانا عمرانی نقطۂ نظر سے بے عقلی کی بات ہوگی اور اس طرح کا نظریہ معاشرے کی بنیادی خواہشات و ضروریات پوری نہیں ہوتیں اور ان میں شدید رکاوٹ پیدا ہوتی ہے، پھر ایسی صورت میں مرضیات کا یہ مفہوم کس حد تک صحیح ہوسکتا ہے۔ خواہشات وضروریات کی تکمیل کا مفروضہ اور اطمینان کے مفروضے کے ساتھ اس کی اضافیت ایک تضاد پیدا کردیتی ہے۔

انسان کی اجتماعی زندگی کے وہ تمام مظاہر جن کو علمائے عمرانیات معاشری مرضیات شمار کرتے ہیں، مثلاً بیماری۔ اپاہج پن۔ طلاق۔ بیوگی۔ عصمت فروشی۔ آوارگی۔ جرم۔ غربت و افلاس۔ گداگری۔ بے روزگاری وغیرہ ان کے وجود کے ساتھ ساتھ لوگ لازماً غیر مطمئن نہیں رہتے، پھر آخر یہ تمام چیزیں مرضیات میں کیوں داخل کی جاتی ہیں؟ اگر ہم اس پر غور کریں تو معلوم ہوگا کہ اس سلسلے میں جو بنیادی چیز ہے وہ معاشرے کی بقا و ترقی، جس کی بنا پر افراد کی بنیادی ضروریات وخواہشات کی تکمیل کو خاص اہمیت دی گئی ہے ظاہر ہے کہ ایسی صورت میں کسی معیار قدر کی بنا پر اس کی اضافیت کو تسلیم کرتے ہوئے اس کو عدم اطمینان کے تابع کردینا اصل حقیقت کو ہی نظر انداز کردینے کے مرادف ہوگا۔ معاشرے کی صحت، ترقی اور بقا اور افراد کی بنیادی ضروریات وخواہشات کی تکمیل کا راز "اطمینان کی حالت" کے بجائے کم ترین حقوق انسانیت یا عمرانی انصاف کے اصول میں پنہاں ہے۔ لہذا میرے خیال میں اگر کسی معیار قدر سے اس کا

تعلق ہوسکتا ہے تو وہ کم ترین حقوق انسانیت کی حفاظت یا عمرانی انصاف ہے۔ اس کے علاوہ کوئی ایسا دوسرا معیار جس کا تعلق "اطمینان" سے ہو وہ غیر اطمینان بخش اور نادرست ہوگا۔ مختصراً اگر ہم معاشری مرضیات کی تعریف کرسکتے ہیں تو کم و بیش یہ کرسکتے ہیں کہ کسی معاشرے یا نظام تمدن کے مختلف عناصر میں ایسی شدید بے نظمی یا خود معاشرے یا نظام تمدن کی ایسی ہیئت ترکیبی جو زمانے کے مخصوص حالات میں اس کی ترقی و بقا کو خطرے میں ڈال دے یا افراد کے ان ضروریات و خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ پیدا کردے جن کے وہ انسانیت اور عمرانی انصاف کی بنا پر حقدار ہیں اور جس کی وجہ سے معاشرہ ترقی کرسکے اور افراد کی زندگی جینے کے لائق بن سکتی ہے"۔

---

# تنقید و تبصرہ

اسلام کے سیاسی تصورات :

مرتبہ غلام دستگیر رشید ۔ ناشر نفیس اکیڈیمی ۔ عابد روڈ ۔ حیدرآباد دکن
قیمت تین روپے چار آنے سکۂ عثمانیہ ۔ تین روپے بارہ آنے کلدار ۔

یہ چند مضامین کا مجموعہ ہے جس کو ابھی مولوی غلام دستگیر رشید صاحب ام ۔ اے نے اُردو داں طبقے کے لیئے مرتب کیا ہے ۔ فاضل مرتب کسی تعارف کے محتاج نہیں ہیں ۔ موصوف کی علمی سرگرمیوں سے اُردو داں طبقہ واقف ہے۔ اس ترتیب کا مقصد صرف یہ معلوم ہوتا ہے کہ اسلام کے سیاسی تصورات پر جو مختلف مضامین لکھے گئے تھے اور منتشر حالات میں تھے وہ یکجا ہو جائیں اور اس مضمون کے متلاشیوں کو بہ یک وقت میسر آجائیں اور ایک نظر میں تمام حالات معلوم ہو جائیں ۔ اسلام کے سیاسی تصورات کا مضمون فی نفسہ بہت اہم ہے اور ایک وسیع مطالعہ کا محتاج ہے ۔ اس پر اب تک کام نہیں ہوا ۔ جہاں ہر قوم اور ہر زمانہ کے سیاسی تصورات ، روشنی میں آ چکے ہیں کوئی وجہ نہیں

معلوم ہوتی کہ اسلام کے سیاسی تصورات تاریکی میں پڑے رہیں ۔ باوجود بے مائگی کے ہندوستان قدیم کے سیاسی تصورات پر دیکھتے دیکھتے کئی جلدیں تیار ہوگئیں، حالانکہ ان تصورات کی تدوین کے لئے جس تاریخ اور سرمایہ غور و فکر کی ضرورت ہے وہ سرے سے مفقود نہیں ہے ۔ اسلامی تصورات کا یہ حال نہیں ہے ۔ اس کے بہتیرے ماخذ موجود ہیں ۔ صرف محنت و جستجو کی ضرورت ہے ۔ ان تصورات کی تدوین سے ایک بہت بڑی علمی ضرورت پوری ہوگی، کیونکہ اسلامی تصورات کے سامنے نہ ہونے سے دنیا کی سیاسی تاریخ میں ایک بڑا فصل پڑا ہوا ہے ۔ بات یہ ہے کہ قرون وسطیٰ میں صرف مسلمانوں نے ہی اپنے سیاسی شعور کا ثبوت دیا اور سیاسی غور و فکر کا بڑا سرمایہ چھوڑا ہے ۔ یونانی مفکروں نے سیاسی غور و فکر کو جس منزل پر چھوڑا وہ وہیں ٹھیرے ہوئے تھے ۔ مسلمانوں نے نہ صرف اس کو آگے بڑھایا بلکہ اس میں بیش بہا اضافے کردئے ۔ قرون وسطیٰ کو جو زوال رومہ کے بعد شروع ہوتے ہیں یورپ کا ایک تاریک زمانہ ہے جس میں سوائے چند مذہبی عقائد کے کسی حقیقی غور و فکر کو موقعہ نہیں ملا ۔ اگرچہ یورپ کے تاریخ نگار قرون وسطیٰ کے بے مایہ خیالات کو ٹھونس کر بے جگہ پر کردیتے ہیں، لیکن واقعہ یہ ہے کہ ارسطو سے میکا دلی تک جس قدر زمانہ گذرا ہے وہ ایک خلا معلوم ہوتا ہے اور یہ خلا صرف اسلام کے سرمایۂ غور و فکر سے ہی پُر ہوسکتا ہے نہ کہ سینٹ پال، اکنیو بیاس اور دانتے جیسے تہی دامن مفکروں کے خیالات سے ۔ اگر ان مفکروں کا ماوردی، امام غزالی اور نظام الملک طوسی جیسے بزرگوں سے مقابلہ کیا جائے تو قطبین کا فرق محسوس ہوتا ہے ۔ حقیقت یہ ہے کہ اس تاریک زمانے میں صرف اسلام نے ہی سیاسی شعور کی مشعلیں روشن کیں ۔ نہ صرف سیاست کے بڑے کامیاب تجربے کئے بلکہ اپنے غور و فکر کو ایک سلیقے کے ساتھ مدون کیا ۔ لیکن اب ان تصورات کو ایک جگہ جمع کرنا آسان نہیں ہے، یہ صبر آزما کام ہے، اس کے لئے قرآن و حدیث،

تفسیر، کلام، فقہ اور اس کے تمام مکاتیب اور اسلام کی مکمل تاریخ اور صدیوں کا سیاسی عملدرآمد دیکھنا ضروری ہے۔ اس کے لئے برسوں کی محنت درکار ہے۔ اس بات کی ضرورت ہے کہ چند دماغ اس کام کے لئے بالکل وقف ہو جائیں اور پورے خلوص کے ساتھ یہ کام انجام دیں۔

اس وضاحت کے بعد اب اس مجموعۂ مضامین پر غور کرنا ہے کہ یہ مجموعہ کس حد تک یہ ضرورت پوری کر رہا ہے۔ اس کام کی حُسنِ سعی سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا۔ بعض لوگ اس خیال کے قائل نہیں کہ "تھوڑا، بالکل نہ ہونے سے تو اچھا ہے"۔ اور ہمارے فاضل مرتب بھی کچھ اسی کے قائل معلوم ہوتے ہیں کہ یہ تھوڑا کام بڑے کام کی نوید ثابت ہوگا۔ لیکن ہر میدان اور ہر علم میں یہ توقع پوری نہیں ہو سکتی اور بعض میدانوں میں اس کے برعکس اور مضر نتائج برآمد ہوں تو عجب نہیں۔ اسلام کے سیاسی تصورات کا یہی حال ہے، یہ ایک دوسری دنیا ہے اور اس میں ایسے ہی لوگ قدم رکھ سکتے ہیں جو تاریخ کے عالم ہوں اور دنیا کے سیاسی تفکر میں گہری نظر رکھتے ہوں، اور جو لوگ اس کام کا ارادہ کریں تمام تصورات کا گہرا مطالعہ کر کے طبعی ترتیب کے ساتھ مدون کر دیں۔ یہ دراصل مسلمانوں کے سیاسی شعور کی تاریخ ہوگی جو صدیوں میں پھیلی ہوئی ہے۔ ایسے منتشر مضامین جو خاص مواقع اور غرض سے لکھے گئے ہوں، وہ ہمیں کسی علمی منزل تک نہیں پہنچا سکتے۔ مصنف اور مضمون نگار کی ذہنیت میں بڑا فرق ہے۔ مصنف تو ایک مضمون اور علم کو ایک ترتیب کے ساتھ دنیا کے سامنے اس طرح پیش کرتا ہے کہ وہ علم اول سے آخر تک حل ہو جائے اور پڑھنے والوں کے سامنے مرتب معلومات کی صورت میں آ جائے۔ لیکن مضمون نگار صرف ایک محدود اور موقتی ضرورت پوری کرتا ہے اور اس کا دائرہ محدود ہوتا ہے۔ ان موقتی مضامین کے جوڑنے سے علمی ضرورت پوری نہیں ہوتی۔ اس مجموعے میں بعض مضامین تو واقع میں ٹھوس اور عالمانہ ہیں

اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مقالہ نگار سیاسی تفکر سے بہت واقف ہیں اور وہ اسلام کے سیاسی پس منظر سے کام لے کر اچھے نتیجے پر پہنچ رہے ہیں۔ لیکن ان کے نتائج محدود ہیں اور وہ کتابی ترتیب میں منضبط نہیں ہو سکتے۔ اور بعض مضامین تو بالکل واعظانہ ہیں۔ ان سے سیاسی تصورات پر مشکل سے روشنی پڑتی ہے۔ اس میں مولانا آزاد کے دو مضامین ہیں۔ ایک مضمون میں صرف خدائے تعالیٰ کے اقتدار اعلیٰ کو واضح کیا گیا ہے۔ ربانی اقتدار سے کس کو انکار ہو سکتا ہے لیکن یہ معلوم ہونا چاہئے کہ آخر اس اقتدار کا انسانی مملکت سے کیا رشتہ ہے۔ مملکت آخر انسانوں کی ہوتی ہے۔ دوسرے مضمون میں مسلمان کی حریت بتائی گئی ہے جو بالکل صحیح ہے، لیکن ساتھ ہی یہ بھی معلوم ہونا چاہئے کہ جب مسلمان انسانی معاشرے میں آجائے تو وہ حریت کس حد تک باقی رہتی ہے۔ قانونی جکڑ بندی اور اس حریت میں جس کو مولانا نے واضح کیا ہے کیا رشتہ ہے؟ اسی طریقے سے سعید حلیم پاشاہ کا مضمون ہے۔ یہ اس غرض سے لکھا گیا تھا کہ مسلمان نوجوانوں کو جو یورپ کے تمدن سے بری طرح متاثر ہو رہے تھے آگاہ کیا جائے کہ اسلام میں سیاست اور معاشرت کے ان سے زیادہ موثر اصول ہیں۔ لیکن اس میں جہاں اسلام کے سیاسی اصول بتائے گئے ہیں وہ بالکل غیر مرتب ہیں۔ ان سے اسلام کے سیاسی تصور کی کوئی وضاحت نہیں ہوتی۔ البتہ مودودی صاحب کا مضمون وسیع ہے۔ اس میں مملکت، حکومت اور اس کے اعضا وغیرہ پر بہت کچھ روشنی ڈالی گئی ہے، لیکن اس میں تاریخ کے حقایق سے مدد نہیں لی گئی۔ بات یہ ہے کہ اگر سیاسی تصورات حقایق تاریخ کی روشنی میں پیش نہ کئے جائیں تو وہ صرف روحانی بن کر رہ جاتے ہیں، وہ عملی راستہ نہیں بتا سکتے۔ اس کے علاوہ مملکت، حکومت اور حکومت کے اعضائے ترکیبی کا تناسب اور اس کا باہمی تعلق واضح نہیں ہوتا۔ اصلاً یہ بھی بالکل غیر علمی انداز میں لکھ دی گئی ہیں۔ اگر مقالہ نگار صاحب دنیا کے اور تصورات کو سامنے رکھ کر اسلام کے

تصورات پر قلم اٹھاتے تو اچھا ہوتا۔

آخر میں یہ کہنا ضروری ہے کہ لائق مرتب ان منتشر مضامین کو جوڑنے کے بجائے سیاسی تصورات کے عنوانات قلمبند کرکے متعلقہ علما سے مقالے لکھوا لیتے تو زیادہ اچھا ہوتا۔ مثلاً سیاسی تصورات کے حسب ذیل عنوانات ہو سکتے ہیں:

۱۔ سیاست اسلام کی ماہیت اور مذہب سے اس کا تعلق۔ ۲۔ مملکت کا تصور۔ ۳۔ مملکت کی ابتدا۔ ۴۔ مملکت کی انتہا اور اس کا مقصد۔ ۵۔ اقتدار اعلیٰ کی ماہیت اور اس کا تصور۔ ۶۔ قانون کی ماہیت۔ ۷۔ حقوق شہریت۔ ۸۔ حکومت کی ترکیب۔ ۹۔ حکومت کے اعضا اور ان کا باہمی تعلق۔۔ جب یہ مقالے تیار ہو جائیں تو پھر باہمی مشورے سے ضروری تراش خراش کے ساتھ ان کو باہم جوڑ لیا جا سکتا ہے۔ اس طریقے سے یہ ضروری کام علمی انداز میں ٹھکانے لگ سکتا ہے اور علم کی بڑی خدمت ہوگی۔

صدیقی

اسلام کے معاشی تصورات:

مرتبہ غلام دستگیر رشید، لکچرار نظام کالج۔ ناشر ادارۂ ادب جدید۔ حیدر آباد دکن۔ قیمت ۴ روپے کلدار۔

اس کتاب میں لائق مرتب نے مختلف علما، اور اہل قلم حضرات کے چھوٹے بڑے ایسے مضامین کو اکٹھا کر دیا ہے جن میں معیشت کے کسی ایک یا مختلف پہلوؤں پر اسلامی نقطۂ نظر سے بحث کی گئی ہے۔ اس مجموعہ کے چند اہم مضامین میں میرا خیال ہے کہ حضرت شاہ ولی اللہ علیہ رحمۃ کا مضمون "اسلامی قانون معیشت" خاص طور پر قابل مطالعہ ہے۔ اس لئے کہ معیشت کے بعض پہلوؤں پر بڑی نکتہ رس اور عالمانہ بحث کی گئی ہے جن سے موجودہ زمانے کے اپنی علمیت کے غرے میں

اسلامی معیار و اصول معیشت کو فرسودہ اور غیر علمی سمجھنے والے ماہر معاشیات کی سمجھ میں ہی شاید یہ بات آسکتی ہے کہ انسان کی اجتماعی اور عمرانی فوز و فلاح کے لئے اگر کوئی نظام معیشت مفید ہو سکتا ہے تو وہی جس کی بنیاد اسلام کے بتائے ہوئے قانون و اصول پر رکھی جائے۔ اسی طرح مولنا ابوالکلام آزاد کا مضمون "اسلام اور سوشلزم" بھی خاص طور پر مطالعہ کے قابل ہے جس سے اس امر کی وضاحت ہو سکتی ہے کہ موجودہ زمانے کی اشتراکیت اور سرمایہ داری کے بجائے اگر کوئی صحیح اور فطری نظام معیشت رکھتا ہے تو وہ ان دونوں کی ایک درمیانی شکل ہے جس کی بنیادی خصوصیات کا تعین اسلام نے کر دیا ہے۔ دیگر مضامین بھی اپنی بجائے خاص افادیت رکھتے ہیں اور اس طرح کتاب کا مطالعہ بحیثیت مجموعی عام اور خاص دونوں طبقے کے لئے مفید معلومات فراہم کر سکتا ہے۔

سید فخر الحسن

"ملت بیضاء پر ایک عمرانی نظر"

از علامہ اقبال مرحوم

مترجمہ مولنا ظفر علی خان۔ ناشر اقبال اکیڈمی لاہور۔ قیمت ۶ آنے۔

علامہ اقبال مرحوم کے ایک انگریزی لکچر کا یہ ترجمہ پہلے بھی ایک دو بار علیحدہ اور مجرد مضامین کے ساتھ شائع ہو چکا ہے لیکن اس کی کم یابی کے پیش نظر اقبال اکیڈمی لاہور نے پھر علیحدہ طور پر رسالے کی شکل میں شائع کیا ہے۔ یہ لکچر اگرچہ آج سے ۳۵ سال قبل دیا گیا تھا لیکن موضوع بحث پر جس نقطۂ نظر سے روشنی ڈالی گئی ہے اس اعتبار سے اس کی افادیت میں ہنوز کوئی کمی نہیں ہوئی ہے۔ بلکہ موجودہ حالات میں جبکہ بلحاظ قومیت مسلمانان ہند کا مسئلہ نہایت اہم بنا ہوا ہے اس لکچر کی

اہمیت اور افادیت زیادہ نظر آتی ہے۔ علامہ مرحوم نے اس میں قومی عروج و زوال کی
کنہیات پر روشنی ڈالتے ہوئے یہ بتانے کی کوشش کی ہے کہ مسلمان قوم کی
بقا و ترقی کا راز کن باتوں میں پنہاں ہے۔ اس سلسلے میں انھوں نے جو بنیادی
بات بتائی ہے وہ یہ کہ قوم محض افراد کے مجموعے کا نام نہیں بلکہ وہ اس سے بھی
بڑھ چڑھ کر ہے اور اس کی ایک جداگانہ زندگی ہوتی ہے جس کو مسلسل برقرار
رکھنے کا مسئلہ قوموں کے نزدیک سب سے زیادہ مہتم بالشان ہے۔ چنانچہ عمرانیات
کے اسی نظریے کے تحت مسلم جماعت کی عمرانی زندگی کی حقیقت سے متعلق تین امور سے
بحث کی ہے (۱) جماعت مسلمین کی ہئیت ترکیبی جس کی بنیاد دیگر قوموں کے مقابلے
میں بالکل جداگانہ ہے، یعنے زبان، وطن، النسل یا خاص مقاصد کے اشتراک کے
بجائے ایک ایسی انسانی برادری ہے جسے رسول اکرم صلعم نے قائم فرمائی تھی۔
چنانچہ ایک مسلمان اپنی قومیت کے لحاظ سے انگریزوں یا جرمنوں کی طرح انگلستان یا
جرمنی کے ساتھ نسبت رکھنے کے بجائے اسلام سے نسبت رکھتا ہے اور اس کی
قومیت کی بنیاد موجود فی الخارج ہونے کے بجائے معہود فی الذہن ہوتی ہے
(۲) اسلامی تمدن کی یک رنگی: مذہبی اعتقاد کی جس وحدت پر اسلامی قومیت کا
دار و مدار ہے اس کی حیثیت ایک مضاف کی ہے جس کا مضاف الیہ اسلامی
تہذیب کی یک رنگی ہے، لہذا اسلامی قومیت کا ایک زندہ رکن بننے کے لئے
اسلام پر بلا شرط ایمان لانے کے ساتھ ساتھ اسلامی تہذیب کی یک رنگی
قبول کرنا نہایت ضروری ہے (۳) اس سیرت کا نمونہ جو مسلمان کی قومی ہستی کے تسلسل
کے لئے ضروری ہے: انسان کی عمرانی تاریخ زمانے کے بدلتے ہوئے حالات کے
لحاظ سے مخصوص سیرت کو قابل قدر قرار دیتی رہی ہے جہد للبقا کے جس دور میں
جسمانی قوت کی ضرورت تھی اس وقت شجاعت انسانی سیرت کی سب سے قابل قدر
خصوصیت تھی جب ایک ایسا دور آیا کہ دماغی طاقت کی ضرورت لاحق ہوئی اور

جسے امریکی ماہر عمرانیات کی اصطلاح میں 'دورِ مروت' سے تعبیر کیا جاتا ہے تو پھر نشاطِ زندگی اور ایثار و فیاضی انسانی سیرت کی قابلِ قدر خصوصیتیں بن گئیں لیکن یہ دونوں سیرتیں مائل بافراط و غلو ہیں لہٰذا ایک تیسری سیرت کا پیدا ہونا ضروری تھا جس کی غایت ضبطِ نفس ہے اور جو زندگی پر زیادہ متانت کے ساتھ نظر ڈال سکتی ہے۔ یہی سیرت اسلامی قومیت کی سیرت ہے جس کا نمونہ عالمگیر کی ذات نے پیش کیا۔ لہٰذا قومی تسلسل کو ٹوٹنے سے بچانے کے لئے ایک ایسی ہی اسلامی سیرت کی تشکیل ضروری ہے جس میں دوسری سیرتوں کے اسلوب کے محاسن جمع ہوں۔

قومی سیرت کی تشکیل میں چونکہ تعلیم کو بہت بڑا دخل ہے اسی لئے علامہ مرحوم نے اس مسئلے پر بھی خاص روشنی ڈالی ہے اور یہ بتایا ہے کہ ہماری موجودہ تعلیم ہماری قومیت اور عمرانی ہستی کے تسلسل و بقا کی کفیل نہیں ہو سکتی۔ اس لئے کہ مسلمان طالب علم اسلامی روح اور اسلامی قومیت کے تصورات سے نابلد ہے۔ وہ اپنے دل میں اسلامی قومیت کی بقا اور تسلسل کی آرزوؤں کے بجائے معاشی اغراض اور جلبِ منفعت کی تمنائیں رکھتا ہے جس پر محض اس کی انفرادی ہستی کچھ دنوں باقی رہ سکتی ہے۔ لہٰذا ایک ایسے اسلامی درس گاہ کی ضرورت ہے جہاں کی تعلیم اسلامی سیرت کی تشکیل کر سکے۔ علی گڑھ۔ ندوہ۔ دیوبند' اس ضرورت کو پورا نہیں کر رہا ہے۔ اس سلسلے میں عورتوں کی تعلیم کا مسئلہ بھی بہت ہی اہم ہے لہٰذا علامہ مرحوم نے اس کی توضیح بھی کر دی ہے اور بتایا ہے کہ عورتوں کی تعلیم کی ابتدا بھی مذہب سے ہونی چاہیئے، اس کے بعد اسلامی تاریخ علم تدبیر خانہ داری اور اصول حفظ صحت پڑھایا جائے اور ایسے تمام مضامین جو ان کی نسائیت کی نفی کرنے، اور فرائض امویت کے ناقابل بنانے اور اسلامی سیرت سے آزادی دلانے والے ہوں ان کو نصاب تعلیم سے خارج کر دینا چاہیئے۔

آخر میں معاشی مسئلے پر بھی کچھ روشنی ڈالنے کی کوشش کی ہے۔ غرض یہ

مختصر سا رسالہ مسلمانوں کی قومی اصلاح اور ان کی بقاء و ترقی کے رستے میں ایک شمع راہ کا کام دے سکتا ہے، اور میرے خیال میں ہندوستان کے ان تمام مسلم مصلحین معاشرہ کے لئے ضروری ہے کہ وہ اس کا بہ نظر غور مطالعہ کریں جو قومی اور عمرانی اصلاح پر غور و فکر کر رہے ہیں اور اس کے لئے لائحہ عمل بھی تیار کرنا چاہتے ہیں۔

سید فخر الحسن

ابو جعفر منصور:

تالیف ابو القاسم رفیق دلاوری۔ شائع کردہ اقبال اکیڈیمی۔ لاہور۔ قیمت بے جلد عہ۸ ۔ صفحات ۱۵۱۔ تقطیع ۷"×۵"۔ ۱۹۴۴ء۔

بنو عباس کے دوسرے خلیفہ ابو جعفر کو عباسی خاندان میں کم و بیش وہی حیثیت ہے جو مثلاً دکن کے بہمنی خاندان میں سلطان محمد کی ہے۔ دلاوری صاحب نے اختصار، لیکن فی الجملہ جامعیت سے اس خلیفہ کے حالات قلم بند کئے ہیں۔ زبان دلچسپ اور بیان دلنشین ہے۔ کہیں کہیں اصل ماخذوں کے حوالے بھی دئے ہیں۔ دلاوری صاحب متوسط درجہ کے پڑھے لکھے طبقہ کی بڑی خدمت کریں گے اگر وہ تاریخ اسلام کے دوسرے اکابر جیسے مثلاً ہشام، مُتَوَکِّل، منصور سامانی اور ابن طُولُون وغیرہ کے حالات ایسے ہی دلچسپ انداز میں تحریر فرمائیں۔

زیر نظر کتاب کی کتابت و طباعت بھی اچھی ہے۔ اگر اس کے ساتھ دو ایک نقشے اور اشاریہ بھی ہوتا تو بہت اچھا تھا۔ امید ہے کہ یہ کتاب اپنی خوبیوں کی بناء پر کافی مقبول ہوگی۔

ا۔ ن۔ خ

کتاب الہند، جلد اول و دوم ۔ شائع کردہ انجمن ترقی اردو (ہند) دہلی۔
قیمت حصہ اول تین روپے وحصہ دوم مجلد چار روپے وغیر مجلد تین روپے۔

انجمن ترقی اردو قابل مبارک باد ہے کہ اس نے کتاب الہند جیسی مستند اور تاریخی معلومات کے لحاظ سے اہم کتاب کا عربی سے اردو میں ترجمہ کروایا۔ یہ ترجمہ سید اصغر علی صاحب نے کیا ہے اور مولوی سید عطا حسین صاحب نے اس پر نظر ثانی کی ہے۔

بیرونی، اسلامی علما میں عجیب و غریب شخص گذرا ہے۔ اس کی معلومات کا دائرہ بہت وسیع تھا۔ ایک طرف تو وہ ہئیت و ہندسہ جیسے علوم پر قلم اٹھاتا تھا تو دوسری طرف تاریخ پر۔ علم ہندسہ پر اس کی کتاب "قانون مسعودی" بہت مشہور ہے جسے اس نے اپنے مربی اور سرپرست مسعود غزنوی کے نام معنون کیا تھا۔ ویسے تو بیرونی نے سو سے زائد کتابیں لکھیں لیکن ان میں سب سے زیادہ اہمیت "کتاب الہند" کو حاصل ہے۔ اس کتاب میں اس نے اہل ہند کے مذہب و فلسفہ، ان کی تہذیب و تمدن اور رسوم و رواج وغیرہ پر نہایت دلچسپ معلومات جمع کردی ہیں۔ گیارھویں صدی عیسوی کے ہندوستان کی حالت کا صحیح نقشہ ہمیں اس کتاب میں مل جاتا ہے۔ چونکہ بیرونی کی ذہنی تربیت ماہر ہندسہ کی حیثیت سے ہوئی تھی اس واسطے اس کے انداز بیان میں لفاظی اور مبالغہ سے احتراز کیا گیا ہے۔ وہ ایک حق پسند محقق تھا جس بات کا مشاہدہ کرتا تھا اسے ٹھیک ٹھیک لکھ دیتا تھا۔ اس نے اس زمانے کے اہل ہند کی خوبیاں بھی گنائی ہیں اور ان کی کمزوریاں بھی بیان کی ہیں۔ اس کتاب کے لکھنے سے اس کا ایک مقصد یہ بھی تھا کہ مسلمان جو اس وقت ہندوستان میں فاتحوں کی حیثیت سے نئے نئے آرہے تھے اس ملک کے لوگوں کے حالات سے واقفیت حاصل کریں جس کے بغیر ان پر اچھی طرح حکومت نہیں کی جاسکتی تھی۔

جب علم حاصل ہوتا ہے تو بہت ساری غلط فہمیاں خود بخود دور ہو جاتی ہیں۔ اور ظاہر ہے کہ دسویں صدی عیسوی میں اہل ہند کی تہذیب کا بالکل ایک نئے طرز کی تہذیب سے تصادم ہوا۔ ضرورت اس کی تھی کہ فاتح مفتوح کو سمجھیں اور مفتوح فاتح کو۔

بیرونی نے اپنی کتاب کے شروع ہی میں لکھا ہے کہ "ان حالات کو جان لینے سے جن سے آپس میں غلط فہمیاں پیدا ہوتی ہیں۔ بہت ساری مشکلیں آسان ہو جائیں گی، اُس لئے کہ بے تعلقی کی حالت میں جو چیز نہیں معلوم ہو سکتی وہ میل جول کی حالت میں ظاہر ہو جاتی ہے۔" چنانچہ بیرونی نے بڑی جانفشانی سے ہندوؤں کے اس زمانے کے مروجہ علوم کو حاصل کرنے کی کوشش کی۔ برہمن لوگ کسی غیر برہمن کو آج کل وید پڑھانے کے روادار نہیں ہوتے تو اس زمانے میں تو نہ معلوم بیرونی کو کیسی کیسی دشواریاں نہ پیش آئی ہوں گی۔ لیکن اس کے دل میں علم حاصل کرنے کی لگن تھی جس کی بدولت اس نے سب کچھ برداشت کیا۔

بیرونی کا مشاہدہ صحیح اور اس کی رائے قوانین فطرت کے مطابق ہوتی ہے۔ چنانچہ وہ توہمات کا ذکر بڑی حقارت سے کرتا ہے۔ اس کی تنقید اور مسائل کی تنقیح و تجزیہ عقلی ثبوت پر مبنی ہوتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اگرچہ یہ کتاب اب سے تقریباً ساڑھے نو سو سال قبل لکھی گئی لیکن اپنے طریقۂ تحقیق کی وجہ سے جدید زمانے کی کتاب معلوم ہوتی ہے۔ کتاب الہند ہندوستان کی دسویں صدی عیسوی کی تاریخ پر ایک نہایت مستند ماخذ کا درجہ رکھتی ہے جس کا مطالعہ اس عہد کی تاریخ کے ہر طالب علم کے لئے لازمی ہے۔

ی۔ ح۔ خ

---

# مجلہ طیلسانین

۱ ۔ "مُجلۂ طیلسانین" جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن کا علمی و ادبی سہ ماہی رسالہ ہے۔ اس کا شمار حیدرآباد کے معیاری رسالوں میں ہوتا ہے۔ اسکے دو حصے ہیں، ایک حصہ عام اور دوسرا حصہ معاشیات ۔

۲ ۔ حصۂ عام میں ادبیات ۔ سیاسیات ۔ عمرانیات ۔ اخلاقیات ۔ نفسیات ۔ قانونیات ۔ فلسفہ ۔ دینیات اور جمالیات پر ماہرین کے مضامین شائع ہوتے ہیں ۔

۳ ۔ حصۂ معاشیات صرف معاشی عنوانات کے لئے وقف ہوتا ہے ۔ اس میں نظری اور عملی معاشیات پر اہل قلم کے مضامین شامل ہوتے ہیں۔ مقامی اور بیرونی مسائل حاضرہ پر ٹھیٹ علمی پیرائے میں بحث کی جاتی ہے ۔

یہ رسالہ رائل سائز کے ۲۰۰ صفحات پر مشتمل ہوتا ہے ۔ اعلیٰ مضامین اور اس قدر زیادہ حجم کے باوجود اس کا سالانہ چندہ مقامی خریداروں سے پانچ روپے سکۂ عثمانیہ اور بیرونی خریداروں سے پانچ روپے بارہ آنے سکۂ انگریزی، معہ محصول ڈاک۔ رکھا گیا ہے ۔ قیمت فی پرچہ (عہ) ہے ۔

انجمن طیلسانین عثمانیہ ۔ نمائش گاہ باغ عامہ ۔ حیدرآباد دکن ۔

ٹیلیفون نمبر (۲۵۵۳)

# سلطنت دہلی

اور

# اُس کا نظام عدل گستری

از

جناب عبدالحفیظ صدیقی۔ بی ایس سی۔ ال ال ام (عثمانیہ)

(بہ سلسلۂ گذشتہ)

## محکمۂ قضاء یا محکمۂ عدلیہ:

صدر مملکت اور آمر شریعت کی حیثیت سے سلطان کے تین فرائض ایسے تھے، جو عدل گستری سے وابستہ تھے۔ پہلے یہ کہ سلطان دین اسلام کا محافظ اور رعایا کے باہمی منازعتوں میں حَکَم تھا۔ دوسرے وہ نظام حکومت کا صدر تھا۔ تیسرے وہ فوجوں کا

اعلیٰ ترین افسر تھا۔[1] پہلی حیثیت میں تو سلطان دیوان قضاء کے توسط سے دادرسی کرتا تھا۔ دوسری حیثیت سے دیوان مظالم کے ذریعہ، اور تیسری حیثیت سے خود سلطان یا اس کے فوجی سپہ سالار فوجی عدالت (کورٹ مارشل) کا اجلاس کرتے تھے اور باغیوں کو سزا سناتے تھے۔ فوجی تعزیر کے لئے محمد تغلق نے دیوان سیاست کے نام سے ایک جداگانہ محکمہ قائم کیا تھا جس کے لئے خاص فقہا مقرر ہوتے تھے۔[2] لیکن یہ چیز قابل ذکر ہے کہ خود محمد تغلق نے جو بہت سخت گیر مشہور ہے، فقہاء کی رائے کے بغیر بطور خود کسی کو سزائے موت نہیں دی۔ دیوان قضاء میں دو قسم کے عہدہ دار تھے، ایک تو مفتی تھے جو اپنی فنی اور قانونی رائے دیتے تھے، اور دوسرے متفحص تھے جو امور متعلقہ اور واقعات کی چھان بین کرتے تھے۔[3] ان کے علاوہ عاملانہ عہدہ دار اور اہل عملہ بھی تھے جو "امیر" اور "متصرف" کہلاتے ہیں۔[4] اس چیز کی کوئی صراحت نہیں ملتی کہ فوجی گورنروں کو بغاوت وغیرہ کے جرائم میں کیا اختیارات حاصل تھے۔ چونکہ جنگی قیدی اور باغی عام طور پر دہلی بھیج دیے جاتے تھے،[5] اس لئے یہ قیاس ہوتا ہے کہ گورنروں کو سخت سزائیں دینے کا اختیار نہ تھا۔ جب کبھی دارالسلطنت سے ہدایت وصول ہوتی تو باغیوں کو صوبے میں بھی سزا دی جاتی تھی۔[6]

اسلامی حکمران کو یہ حق حاصل تھا کہ سزاؤں کی تخفیف کر دے۔ اگر غور کیا جائے تو خلفائے راشدین نے کبھی اس قسم کا کوئی حق استعمال نہیں کیا تھا۔ ان آٹھویں صدی عیسوی میں پہلی دفعہ امیر معاویہؓ نے یہ حق استعمال کیا۔[7] ہندوستان میں سلاطین دہلی نے تقریباً ہر قسم کے مقدمے میں یہ حق استعمال کیا۔ بچہ سرقے سے لے کر

---

[1] قریشی صفحہ ۱۴۹۔ [2] برنی صفحہ ۴۹۷۔ [3] برنی صفحہ ۴۹۷۔ [4] قریشی صفحہ ۱۵۰۔

[5] برنی صفحہ ۳۲۲، ۲۲۱۔ [6] قریشی صفحہ ۱۵۰۔ [7] امیر علی: اسپرٹ آف اسلام صفحہ ۲۶۔

قتل اور ڈکیتی وغیرہ کی سزاؤں میں بھی تخفیف کی[1]۔ سلاطین خاص صورتوں میں عدالت ابتدائی کے فرائض بھی انجام دیتے تھے۔ طاقتور امراء کے معاملات میں سلاطین ہی کو فصل خصومات۔ کرنا پڑتا، کیونکہ یہ امراء سوائے سلطان کے کسی اور شخص کا فیصلہ نہیں مانتے تھے[2]۔

سلطان کی حیثیت اعلیٰ ترین حاکم عدالت کی تھی، اور اس حیثیت سے وہ محکمۂ عدلیہ کی دیکھ بھال کرتے اور عدلیہ کے عہدہ داروں کا تقرر کرتے تھے تاکہ وہ ان عہدہ داروں یعنے قاضیوں کے ذریعہ انصاف ستانی کر سکیں اور شاہ انگلستان کی طرح صرف سلطان ہی عدالتیں قائم کر سکتے تھے[3]۔

## دیوان مظالم :

دیوان مظالم ایک منظم ادارے کی شکل میں حضرت خلیفۂ چہارم کے زمانے سے چلا آتا ہے[4]۔ عباسی خلفاء نے کبھی بطور خود اس کی صدارت کی اور کبھی اپنے وزیروں کو اس کام کے لئے مامور کیا[5]۔ دلی میں سلطان کی عدم موجودگی میں امیر داد دیوان مظالم کی صدارت کرتا تھا[6]۔ بہ قول ابن بطوطہ، سلطان ہر دوشنبہ و پنجشنبہ کو مقدمات کی سماعت کے لئے بیٹھتا تھا[7]۔ طریقۂ کارروائی یہ تھا کہ پہلے "حاجب" کے پاس شکایت جاتی تھی۔ اگر "حاجب" کے اجلاس سے اطمینان بخش فیصلہ

---

[1] ۔ بشیر احمد ص ۷۹ ۔ [2] ۔ بشیر احمد ص ۸۰-۸۱ ۔ [3] ۔ مقابلہ کیجئے ہدایہ اور بلاکسٹن کی شروحات، جلد ۱ ص ۲۶۶ ۔ [4] ۔ قریشی ص ۱۵۰ ۔

[5] جرجی زیدان کے حوالے سے قریشی ص ۱۵۰ ۔

[6] ۔ مقابلہ کیجئے منہاج ص ۲۴۰-۲۴۱ ۔ اور قریشی ص ۱۵۰ ۔

[7] ۔ قریشی ۔ فیروز بھی جو بعد میں سلطنت کا وارث بنا حاجب مقرر ہوا تھا ۔

نہ ہوتا تو پھر مستغیث قاضی ممالک کے پاس پیش ہوتا[1]۔ اس کے بعد آخری مرافعہ سلطان کے پاس ہوتا تھا اور مظلوم بہت آسانی سے بادشاہ کے پاس رسائی حاصل کر سکتے تھے[2]۔ صبح الاعشی میں "مظالم" کی عدالت کا ایک دلچسپ نقشہ کھینچا گیا ہے[3]: سلطان ایک اونچے سنہری تخت پر بیٹھتا اور اس کے اطراف محافظ دستہ اور عہدہ دار ہوتے۔ سلطان کے برابر میں قاضی ممالک بیٹھتا جو سلطان کو قانونی مشورے دیتا تھا۔ جب عدالت کے جوان آغاز کارروائی کا اعلان کرتے تو پھر مستغیث اپنی شکایتیں لیکر آگے بڑھتے۔ جس دن سلطان اجلاس نہ کرتا تو حاجب عرضیاں وصول کرتے اور صدر حاجب کے پاس روانہ کردیتے اور بالآخر یہ سلطان کے حضور میں پیش کی جاتی تھیں[3]۔ سلطان سکندر لودی کے زمانے میں وزیر ہی دیوان مظالم کی صدارت کرتا تھا اور وزیر کے قانونی مشورے کے لئے قاضی موجود ہوتے جن کو بارہ ماہرین فقہ کی مدد حاصل رہتی[4]۔ جب سلطان دورے پر باہر نکلتا تو اس وقت بھی لوگوں کو عرضیاں پیش کرنے کی اجازت تھی۔

## دیوان قضاء

دیوان قضاء کا مخصوص کام گو دیوانی مقدموں کی سماعت تھا، لیکن محکمۂ سیاست اور دیوان مظالم سے بھی اس کا کچھ تعلق ہوتا تھا۔ دراصل "قضاء" قانون عام (کامن لا) اور "سیاست" و "مظالم" انتظامی قانون کی

---

[1] ۔ قریشی ص ۵۰ ۔ [2] ۔ قریشی ص ۱۵۰ (بحوالۂ ابن بطوطہ) ۔

[3] ۔ قریشی ص ۱۵۰، ۱۵۱ ۔

[4] ۔ قریشی ص ۱۵۱ (ماخوذ از داؤدی و مجامع الاخبار) ۔

اساس تھی[1]۔ دیوان قضاء اور مملکت کے عدلیہ کا صدر قاضی ممالک ہوتا تھا جس کو قاضی القضاۃ بھی کہتے تھے[2]۔ سلاطین دہلی کے عہد میں صدر الصدور کا اہم عہدہ بھی اسی سے وابستہ ہوگیا۔ چونکہ قاضی القضاۃ کی خدمت بہت اہم اور بڑی ذمہ داریوں کی حامل تھی، اس کے ساتھ ایک "نائب قاضی" بھی ہوتا تھا جو بجائے خود غیر معمولی قابلیت رکھتا تھا[3]۔ قاضی القضاۃ کو محمد تغلق کے زمانے میں سالانہ ساٹھ ہزار تنکہ مشاہرہ ملتا تھا۔ محکمۂ عدلیہ اور محکمۂ امور مذہبی کے تمام اموراس سے متعلق تھے۔ یہ تحت کی عدالتوں کے مرافعے سماعت کرتا تھا اور مقامی قاضیوں کا تقرر بھی کرتا تھا[4]۔ شروع میں تو یہ ہوا کہ قاضی القضاۃ ہی دہلی میں عدالت ابتدائی کا کام انجام دیتا تھا لیکن بعد میں دارالسلطنت کے لئے ایک علیحدہ قاضی مقرر ہوگیا۔ اس عہدہ پر ابن بطوطہ کا بھی تقرر ہوا تھا اور اس کو بارہ ہزار تنکہ سالانہ دئے جاتے تھے[5]۔ ابن بطوطہ کی مدد کے لئے مزید دو قاضی مقرر تھے۔ دارالسلطنت کے قاضی کو بڑی اہمیت حاصل تھی اور خود سلطان نے ابن بطوطہ کو عہدۂ قضاء پر فائز کیا اور خود قاضی کے سامنے کھڑے ہوکر قاضی کو "ہمارے سرکار" اور "آقا" سے خطاب کیا[6]۔

## صدر جہاں یا صدر کُل

نظام عدلیہ میں ایک اور عہدہ تراشا گیا تھا جس کو صدر کل یا صدر جہاں کہتے تھے۔ چیف جسٹس یا قاضی القضاۃ دراصل ۱۲۰۶ سے ۱۲۴۸ء تک

---

۱۔ قریشی ص۱۵۱۔
۲۔ قریشی ص۱۵۱۔ بشیر احمد ص۱۰۔
۳۔ برنی ص۳۵۱۔
۴۔ قریشی ص۱۵۱۔
۵۔ قریشی ص۱۵۱۔
۶۔ قریشی ص۱۵۱ (بحوالۂ ابن بطوطہ)۔

سلطنت کے محکمۂ عدلیہ کا صدر بنا رہا ، لیکن اس کے بعد سلطان ناصر الدین نے ۱۲۴۸ء میں صدر جہاں ، کا ایک اور اعلیٰ عہدہ قائم کیا اور قاضی القضاۃ منہاج سراج کو یہ خدمت دی گئی[1]۔ سلطان ناصر الدین نے جب دیوان مظالم قائم کیا تو منہاج سراج کو ہی اس کا صدر نشین بنایا تھا ۔ اسی زمانے سے صدر جہاں محکمۂ عدلیہ کا صدر سمجھا جانے لگا[2]۔ اور " محکمۂ امور مذہبی " بھی اسی کی زیر نگرانی تھا[3]۔ عدلیہ کی حد تک اس کے فرائض تقریباً وہی تھے جو انگلستان کے لارڈ چانسلر کو حاصل ہیں[4]۔ خاص صورتوں میں صدر جہاں عدالت شاہی میں مقدموں کی سماعت کرتا اور ابتدائی مقدموں کا کام بھی کرتا تھا[5]۔ صدر جہاں کی سفارش سے قاضیوں کا تقرر ہوتا تھا اور اسی کے دفتر سے احکام تقرر جاری ہوتے تھے[6]۔ جب قاضی منہاج سراج ۱۲۴۸ عیسوی میں صدر جہاں بنایا گیا تو قاضی القضاۃ کے عہدے پر قاضی ضیاء الدین فائز ہوا جو محکمۂ عدلیہ کا اکثر کام انجام دیتا تھا[7]۔ صدر جہاں کی شکل میں قاضی القضاۃ سے ایک نیا عہدہ بنانا مقصود تھا[8]، لیکن بعد میں علاؤ الدین خلجی نے قاضی صدر الدین عارف کی ذات میں یہ دونوں عہدے ضم کر دیئے[9]۔ پھر فیروز تغلق نے عارضی طور پر ان دونوں عہدوں کو علیحدہ رکھا[10]۔ لیکن عام طور پر قاضی القضاۃ اور صدر جہاں کے دونوں عہدوں پر ایک ہی شخص فائز ہوتا تھا ۔

---

۱ ۔ بشیر احمد ص ۱۰۵ ۔ ۲ ۔ برنی ص ۵۰۸ ۔

۳ ۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو قریشی باب ( ۹ ) ۔

۴ ۔ بشیر احمد ص ۱۰۵ ۔ ۵ ۔ بدایونی جلد ۱ ص ۲۳۹ ۔ ۶ ۔ بشیر احمد ص ۱۰۵ ۔ ۷ ۔ بشیر احمد ص ۱۰۵، ۱۰۶ ۔

۸ ۔ بشیر احمد ص ۱۰۶ ۔ ۹ ۔ فرشتہ ص ۱۲۱ پر لکھتا ہے : قاضی صدر الدین عارف کہ قضائے ممالک وخطاب صدر جہانی داشت ۔ بعد ازو قاضی جلال الدین ....

۱۰ ۔ برنی ص ۵۷۹ - ۵۸۰ ۔

صدرجہاں کا عہدہ تاحیات ہوتا تھا[۱] اور فرمان تقرر[۲] کے لحاظ سے اس کے چار اہم فرائض تھے۔ پہلا فرض تو قضا دینے فصل خصومات تھا، دوسرا عطائے خطابات، تیسرا امامت، اور چوتھا "احتساب کل امور شرعی"۔ اور بقول برنی[۳] صدرجہاں عدلیہ کے عہدہ داروں اور محکمۂ تعلیم کے تمام امور کی نگرانی کرتا تھا۔ اور شرعی امور میں پوری طرح مطلق العنان تھا۔ صدر کے محکمہ سے علما کو وظیفے ملتے اور غریبوں کو زمینیں دی جاتیں اور ان عطیوں سے متعلق تمام شکایتیں بھی صدرجہاں کے پاس ہی آتیں[۴]۔ صوبوں میں صدر صوبہ اور اضلاع میں صدر سرکار اس کی نمائندگی کرتے تھے[۵]۔

صدرجہاں یا اس کے محکمہ کو دیوان سیاست سے کوئی تعلق نہ تھا کیونکہ یہ ایک عارضی عدالت تھی جو صرف محمد تغلق کے زمانے میں قائم ہوئی اور اس کے جانشینوں کے ہاتھوں برخاست ہوگئی۔ چونکہ صدرجہاں کے بہت وسیع اختیارات اور فرائض تھے اور وہ ہر وقت عدالت میں حاضر نہیں رہ سکتا تھا، اس لئے قاضی القضاۃ اور اس کے مددگار قاضی ان تمام مرافعوں کی سماعت کرتے تھے جو دیوان مظالم میں یا دیوان اسالت میں صوبجاتی قاضیوں یا گورنروں کے فیصلوں کی ناراضی سے آتے تھے۔

## قاضی

ہر شہر اور ہر قصبہ میں قاضی مقرر ہوتے تھے اور ملک کے نظم و نسق کا سب سے پہلا اور اہم فرض یہی سمجھا جاتا تھا کہ قاضیوں کا تقرر کیا جائے[۶]۔ صدرجہاں کے بعد

---

۱۔ بشیر احمد ص ۱۰۲ ۔ ۲۔ منہاج ص ۱۶۵ ۔ ۳۔ برنی ص ۵۱۶ ۔ ۴۔ برنی ص ۵۸۰ ۔
۵۔ بشیر احمد ص ۱۰۲ ۔ ۶۔ ۷۔ قریشی ص ۱۵۲ ۔

قاضی القضاۃ ہی سلطنت کا سب سے اعلیٰ عہدہ دار سمجھا جاتا تھا۔ قاضی القضاۃ کا تقرر خود سلطان کرتا تھا اور اس خدمت پر ایسے لوگوں کو مقرر کیا جاتا تھا جو بلند کردار اور فقہی معلومات میں "علامۂ روزگار" ہوتے تھے[۱]۔ بادشاہوں نے قاضی القضاۃ کو خدمت سے علحدہ بھی کیا ہے یا نیچی خدمت پر بٹھا دیا۔ چنانچہ[۲] قاضی جلال الدین کاشانی کو سلطان معز الدین بہرام نے خدمت سے علحدہ کیا تھا اور قاضی عماد الدین شکور خانی کو ۴۸ عیسوی برطرف کیا گیا[۳] سلطان معز الدین بہرام نے قاضی شمس الدین کو بغاوت کے الزام میں موت کی سزا دی[۴]۔

قاضی القضاۃ کے فرائض میں عدلیہ کے کام کے علاوہ یہ چیز بھی داخل تھی کہ سلطان کے سامنے عہدے کی قبولیت کا حلف اٹھائے[۵] اور سلطان کی تخت نشینی کے وقت موجود رہے[۶]۔ قاضی القضاۃ اور دار الخلافہ کے دیگر قاضی کبھی کبھی سلطان کو مدعو بھی کرتے تھے[۷] سلطنت کے قواعد یا قوانین بناتے وقت قاضی القضاۃ سے مشورہ کیا جاتا تھا[۸]۔ بعض اوقات قاضی القضاۃ کو سفارشی مہم پر بھی روانہ کیا جاتا تھا[۹]۔ بعض دفعہ قاضی القضاۃ کے تحت تعلیمی ادارے بھی رکھے گئے[۱۰]۔

ابتدائی زمانے میں تو قاضی کے فرائض صرف فصل خصومات سے متعلق تھے، لیکن رفتہ رفتہ اس کے فرائض اور اختیارات میں توسیع ہوتی گئی، چنانچہ یتیموں اور اور مجنونوں کی جائداد کی نگرانی وصایا کا سرانجام اور اوقاف کی نگرانی بھی اس سے

---

[۱] ۔ صفحہ ۳۵۱، ۳۵۲، ۵۷۹، ۵۸۰ ۔ [۲] ۔ منہاج صفحہ ۱۹۳ ۔ برگس جلد ۱ صفحہ ۲۲۵ ۔

[۳] ۔ الیٹ جلد ۲ صفحہ ۳۴۹ ۔ [۴] ۔ برگس جلد ۱ صفحہ ۲۲۵ ۔

[۵] ۔ بشیر احمد صفحہ ۱۰۹ ۔ [۶] ۔ اسٹیوارٹ صفحہ ۱۰۱ ۔

[۷] ۔ بشیر احمد صفحہ ۱۰۹ ۔ [۸] ۔ بشیر احمد صفحہ ۱۰۹ ۔

[۹] ۔ منہاج صفحہ ۲۲۳ ۔ [۱۰] ۔ بشیر احمد صفحہ ۱۰۶ ۔

متعلق ہو گئے۔ بلکہ قاضی بیواؤں کے عقد ثانی کا بھی انتظام کرتا تھا۔ نیز سڑکوں اور جائداد لاوارث کا انتظام بھی اس سے متعلق ہو گیا تھا[1]۔ متنازعہ جائدادوں کے متعلق یہ حکم تھا کہ وہ قاضی کے پاس اماناً رکھی جائیں[2]۔ مقامی گورنر اور عہدہ داروں کو تاکید تھی کہ وہ قاضی کے ساتھ پورا تعاون کریں اور قانون کی عظمت قائم رکھیں۔ قاضی اپنے فیصلوں کی نظر ثانی بھی کر سکتا تھا۔

سلطنت دہلی کے بہت سے قاضی القضاۃ[3] غیر معمولی قابلیت کے لوگ تھے۔ بہ قول برنی، قاضی صدر الدین عارف جو صدر جہاں اور قاضی القضاۃ تھا، اس قدر وسیع معلومات رکھتا تھا اور اتنا مردم شناس تھا کہ اس کی عدالت میں کوئی شخص جھوٹ کہہ سکتا اور نہ حیلہ حوالہ کرتا[4]۔ سلطان علاؤ الدین خلجی اور قاضی مغیث الدین میں کئی دفعہ کشمکش ہو گئی، چنانچہ ایک مرتبہ سلطان نے قاضی مغیث سے دیوگیر کے مال غنیمت کے متعلق پوچھا کہ دولت کس کی ملک ہے؟ قاضی نے کہا شرعاً بیت المال کی ملک ہے کیونکہ اسلامی فوج نے حاصل کیا ہے۔ اس پر علاؤ الدین نے پوچھا کہ بیت المال پر میرا اور میرے ورثا کا کیا حق ہے۔ قاضی نے جواب دیا کہ اگر آپ خلفائے راشدین کے نقش قدم پر چلیں تو آپ کو اسی قدر حصہ کا حق ہے جتنا کہ ہر سپاہی یا افسر لیتا ہے۔ لیکن اگر آپ ضرورت سے زیادہ حصہ لے لیں تو پھر آپ کو خدا کے سامنے جواب دینا پڑے گا[5]۔ علائی عہد کے ایک اور قاضی علاء الملک بہت مشہور ہیں۔ جب سلطان نے ساری دنیا فتح کرنے کا منصوبہ سوچا اور ایک نئے مذہب کی

---

[1] قریشی ص۱۵۲۔ [2] قریشی ص۱۵۲۔

[3] مشہور قاضیوں کی فہرست جو اس عہدے پر مامور تھے، ملاحظہ ہو بشیر احمد ص۱۱۴۔

[4] برنی ص۱۱۰۔

[5] محمد اللہ ص۵۹۔ فرشتہ جلد ۱ ص۱۱۱۔

ایجاد کا خیال کیا تو قاضی نے کہا کہ مذہب اور قانون آسمانی ہدایتوں سے وجود میں آتے ہیں، بادشاہوں کے منصوبوں سے نہیں بن سکتے۔ سلطان کو چاہیئے کہ صرف ہندوستان کی حد تک اپنے کو مستحکم کرلے[1]۔ محمد تغلق نے قاضی القضاۃ کی عدالت سے اپنا ایک مقدمہ اٹھا لیا، کیونکہ عدالت نے اس کی طرفداری سے انکار کر دیا تھا[2]۔

## عدالت قاضی القضاۃ کے دیگر عہدہ دار:

(۱) مفتی:۔ مشہور فقیہہ ہوتے تھے جو قاضی کو قانونی مشورہ دیتے۔ مفتی اور قاضی میں اختلاف ہو تو سلطان سے مشورہ کیا جاتا تھا[3]۔

(۲) پنڈت:۔ ہندوؤں کے دیوانی معاملات میں مفتیوں کی طرح پنڈتوں کو مقرر کیا جاتا تھا[4]۔

(۳) محتسب[5]:۔ عام اخلاق کی نگہداشت کرتے تھے اور کمزوروں کو ظالموں کے ظلم سے بچانے کی کوشش کرتے تھے[6]۔ دراصل بغداد میں ایک محکمہ "الحسبہ" قائم تھا[7] جو قانون ملک اور عام احکام کی پابندی اور نفاذ کرواتا تھا[8]۔ اس کے مطابق دلی میں بھی یہ محکمہ قائم ہوا۔ محتسب کا یہ فرض تھا کہ وہ مسجدوں میں دورہ کرے کہ آیا نماز برابر ہوتی ہے یا نہیں[9]۔ شاہراہ عام یا عام مقامات پر کسی شخص کو نشہ کی حالت میں

---

۱۔ محمد اللہ ص ۵۹۔ ۲۔ بدایونی جلد ۱ ص ۲۲۹۔

۳۔ بشیر احمد ص ۱۱۵۔ ۴۔ بشیر احمد ص ۱۱۵۔

۵۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو خدا بخش ص ۲۹۲-۲۹۶۔ قریشی ص ۱۵۵-۱۶۴۔ برنی ص ۱۴۱۔

۶۔ قریشی ص ۱۵۵-۱۵۶۔ ۷۔ بشیر احمد ص ۱۱۶۔

۸۔ خدا بخش ص ۲۹۲-۲۹۶۔

۹۔ خدا بخش ص ۲۹۳۔

نہ آنے دے۔ منشیات یا آلات موسیقی عام طور پر فروخت نہ ہونے دے۔[1] محتسب یہ بھی دیکھتے تھے کہ کوئی شخص ناپ تول وغیرہ میں کسی کو کوئی فریب یا دھوکہ تو نہیں دے رہا ہے۔[2] محتسب قرض داروں کو مجبور کرتے تھے کہ قرض خواہوں کے قرض ادا کریں اور اگر مدیون انکار کرتے تو معاملہ قاضی کے پاس جاتا تھا۔ قاضی اور محتسب میں بڑا فرق[3] یہ تھا کہ قاضی کے پاس جب تک معاملہ مقدمہ کی شکل میں نہ آتا، وہ دخل نہیں دیتا تھا۔ اور محتسب لوگوں کے معاملات میں دخل دیتا تھا۔[4] نیز محتسب عاملہ کا عہدہ دار تھا اور قاضی عدلیہ کا۔[5]

(۴) قاضی القضاۃ کی مدد کے لئے ایک اور عہدہ دار "دادبک"[6] بھی ہوتا تھا۔[7] دادبک صوبوں میں بھی متعین تھے اور یہ دراصل قاضیوں کے انتظامی مددگار تھے۔ دادبک کا فرض یہ تھا کہ ہر شخص جس کے نام عدالت سے حاضری کا حکم نامہ دیا جائے، برابر عدالت میں حاضر رکھا جائے۔ نیز عرضیوں کو ترتیب کے ساتھ رکھے[8] اور موجودہ زمانے کے سررشتہ دار عدالت کا کام کرے۔[9]

## امیر داد:

عدلیہ کے مطالعہ کے سلسلے میں ایک اور اہم عہدہ دار غور طلب ہے،

---

۱۔ خدابخش ص ۲۹۴۔ ۲۔ قریشی ص ۱۵۶۔

۳۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو خدابخش ص ۲۹۲-۲۹۳۔ ۴۔ خدابخش ص ۲۹۳۔

۵۔ خدابخش: اورینٹ خلیفس ص ۲۹۲۔ ۶۔ برنی ص ۱۴۱

۷۔ راورٹی: طبقات ناصری ص ۶۹۔

۸۔ راورٹی ص ۶۹۔

۹۔ بشیر احمد ص ۱۱۹-۱۲۰۔

جو امیر داد کہلاتا تھا۔ دار السلطنت میں امیر داد ایک اہم شخصیت کا مالک تھا اور سلطان کی عدم موجودگی میں یہ عدالت مظالم کی بھی صدارت کرتا تھا۔[۱] اور جب سلطان دار السلطنت میں موجود ہوتا تو امیر داد عادل نہ ہوتا بلکہ اس کا کام عاملانہ اور انتظامی شکل اختیار کرتا تھا۔[۲] عام طور پر امیر داد بلند کردار اور قابلیت کے لوگ ہوتے تھے اور ان کی تنخواہ بھی زیادہ ہوتی تھی، کیونکہ یہ گورنروں اور سپہ سالاروں کی شکایتیں سننے کے مجاز ہوتے تھے۔[۳] محمد تغلق کے عہد میں امیر داد کو پچاس ہزار "تنکہ" سالانہ دیے جاتے تھے۔[۴] صوبوں اور فوجوں میں امیر داد کے نائب کام کرتے تھے۔[۵] امیر داد کا بڑا کام یہ ہوتا تھا کہ قاضیوں کے فیصلوں کی تعمیل کروائے اور قاضی جو سزا سناتے تھے اس کا نفاذ کرے۔[۶] اگر امیر داد کو یہ شبہ ہوتا کہ قاضی نے فیصلے میں کوئی غلطی کی ہے تو وہ قاضی کو اس طرف متوجہ کر سکتا تھا۔ نیز قانون کے متفقہ فیصلے یا اعلیٰ عدالت کے فیصلے تک تعمیلی کارروائی ملتوی رکھتا تھا۔[۷] کوتوال، پولس اور محتسب پر بھی اس کو اقتدار حاصل تھا۔[۸] امیر داد کے دفتر میں وہ تمام دستاویزات اور وثیقے محفوظ ہوتے تھے جن کو قاضی کی توثیق حاصل ہو جاتی۔[۹]

محکمۂ عدلیہ کے اس مختصر سے مطالعہ کے بعد یہ دیکھنا ہے کہ سلطنت دہلی میں کونسی عدالتیں تھیں اور ان کی نوعیت کیا تھی۔ اس کے لئے مناسب یہ ہے کہ سلطنت کی انتظامی تقسیم کو پیش نظر رکھا جائے۔ یعنے یہ دیکھنا چاہیئے کہ (۱) دار السلطنت

---

۱۔ قریشی ص ۱۵۳ ۔ ۲۔ مہاج ص ۲۷۴-۲۷۶ ۔

۳۔ آداب الملوک اور کفایۃ الملوک کے حوالے سے قریشی ص ۱۵۳ ۔

۴۔ قریشی ص ۱۵۳ ۔ ۵۔ برنی ص ۳۵۸-۳۶۱ ۔ ۶۔ قریشی ص ۱۵۳ ۔

۷۔ قریشی ص ۱۵۳ (ماخوذ از آداب الملوک)۔

۸۔ قریشی ص ۱۵۳ ۔ ۹۔ قریشی ص ۱۵۳-۱۵۴ ۔

(۲) صوبوں یا اقطاع (۳) ضلع یا سرکار (۴) پرگنے اور (۵) دیہات کی عدالتیں کون کونسی تھیں. نیز یہ کہ (۶) فوج کی عدالت کس نوعیت کی تھی۔

## (۱) دارالسلطنت کی عدالتیں:

مرکز میں بشیر احمد نے حسب ذیل عدالتیں بتائی ہیں[۱]:۔

| عدالت | نوعیت | عہدہ دار |
|---|---|---|
| (۱) دیوان مظالم | فوجداری مرافعوں کی اعلیٰ ترین عدالت | صدر جہاں |
| (۲) دیوان رسالت | دیوانی 〃 〃 〃 〃 | 〃 |
| (۳) عدالت شاہی | ہر قسم کے مقدمات پیش ہوتے | سلطان |
| (۴) عدالت قاضی القضاۃ | 〃 〃 〃 〃 〃 | قاضی القضاۃ |
| (۵) عدالت صدر جہاں | امور مذہبی سے متعلق مقدمات | صدر جہاں |
| (۶) دیوان سیاست | تعزیری جرائم سے متعلق عارضی طور پر قائم ہوئی تھی۔ | محمد تغلق |

بشیر احمد کے نقشے کے مطابق دارالسلطنت میں چھ قسم کی عدالتیں موجود تھیں، لیکن، جیساکہ اوپر تفصیل سے بیان کیا گیا ہے، صدر جہاں یا صدر الصدور کا عہدہ جب قاضی القضاۃ کے عہدے سے الگ رہا، صرف اسی وقت یہ نقشہ صحیح تھا۔ اور جب صدر جہاں اور قاضی القضاۃ، دونوں عہدوں پر ایک ہی شخصیت کام کرتی تھی، اس وقت اس نقشے میں صدر جہاں اور قاضی القضاۃ کا فرق باقی

---

[۱] ۔ بشیر احمد ص ۱۰۴۔

نہیں رہتا۔ فوجداری اور دیوانی قسم کے مقدموں کے لئے علیحدہ علیحدہ عدالتیں یعنے "مظالم" اور "قضا" تو موجود تھیں لیکن "مظالم" کی، بہ قول قریشی صرف سلطان صدارت کرتا تھا اور سلطان کی عدم موجودگی میں امیرداد دیوان مظالم کا صدر ہوتا تھا[1] لیکن بشیر احمد نے صدر جہاں کو مظالم کا صدر بتایا ہے، حالانکہ صدر جہاں نے ہمیشہ اس کی صدارت نہیں کی۔ نیز دیوان رسالت کی بجائے نقشہ میں دیوان قضاء لکھنا چاہئے تھا، کیونکہ دیوان رسالت تو قرون وسطیٰ کا دفتر معتمدی تھا جس کی صدارت دیوان انشا یا نائب دیوان انشا کرتا تھا؛ چنانچہ خود ابوالفضل بیہقی ان دونوں عہدوں پر فائز رہا ہے۔ چونکہ صدر جہاں یا صدرالصدور اور قاضی القضاۃ سلطنت دہلی میں عام طور پر ایک ہی شخص رہا[2]۔ اس لئے یہ کہنا صحیح ہوگا کہ دیوان قضا کا عہدہ دار قاضی القضاۃ ہی تھا۔ عدالت شاہی ہر سلطان کے زمانے میں قائم رہی اور اس میں ابتدائی اور مرافعہ دونوں نوعیت کے مقدمے آتے تھے۔ البتہ عدالت قاضی القضاۃ اور عدالت صدر جہاں ایسی عدالتیں تھیں جو صدر جہاں کے قاضی القضاۃ سے علیحدہ عہدہ دار ہونے کی صورت میں قائم رہیں۔ دیوان سیاست کو ایک عارضی عدالت سمجھنا چاہئے کیونکہ یہ صرف محمد تغلق کے زمانے میں ہی قائم تھی اور محمد تغلق نے اپنے کو اعلیٰ ترین حاکم عدالت سمجھا تھا[3] اس لئے دیوان سیاست کا تذکرہ بھی اس نقشے میں مناسب نہیں معلوم ہوتا۔

واحد حسین نے سلطنت دہلی کی حسب ذیل عدالتیں بتائی ہیں[4]:-

| عہدہ دار | عدالت |
|---|---|
| سلطان | (۱) عدالت شاہی |
| میر عدل | (۲) چیف کورٹ آف جسٹس |
| قاضی القضاۃ | (۳) عدالت قاضی القضاۃ |
| قاضی | (۴) عدالت تحت متعلق امور مذہبی |
| عادل یا قاضی | (۵) عدالت تحت متعلق قانون ملک (کامن لا) |

[1] قریشی ص ۱۵۳۔ [2] قریشی ص ۱۵۱۔ [3] محمد اشرف ص ۵۹-۶۰۔
[4] اڈمنسٹریشن آف جسٹس ڈیورنگ مسلم رول ان انڈیا (کلکتہ ۱۹۳۴ء) ص ۲۹۔

لیکن یہ تقسیم بھی صحیح نہیں معلوم ہوتی۔ مجموعی طور پر دیکھا جائے تو سلطنت دہلی کی عدالتیں جو دارالسلطنت میں تھیں، حسب ذیل ہیں :۔

| عدالت | نوعیت | عہدہ دار |
|---|---|---|
| (۱) عدالت شاہی | ابتدائی و مرافعہ | سلطان |
| (۲) دیوان مظالم | مرافعہ فوجداری | سلطان یا امیر داد (یا بہ قول بشیر احمد صدر جہاں) |
| (۳) دیوان قضاء | دیوانی مرافعہ | صدر جہاں یا قاضی القضاۃ |
| (۴) عدالت امور مذہبی | معاملات امور مذہبی | " " " " |
| (۵) عدالت ماتحت مظالم | ابتدائی قسم کے فوجداری مقدمات | قاضی یا مددگار امیر داد |
| (۶) عدالت ماتحت قضاء | ابتدائی قسم کے دیوانی مقدمات | قاضی |
| (۷) دیوان ریاست | متعلق محکمۂ احتساب | محتسب |
| (۸) عدالت قاضی اُردو | فوجی چھاؤنی کی عدالت | قاضی اُردو[۲] |

یہ نقشہ سلطنت دہلی کے تقریباً ہر سلطان کے زمانے میں صحیح بیٹھتا ہے۔

## دیوان ریاست :

اس موقع پر دیوان ریاست کا مختصر سا تذکرہ بھی ضروری ہے۔

یہ دراصل محتسب کی عدالت تھی جہاں ان بیوپاریوں کو سزا دی جاتی تھی جو ناپ تول میں دھوکہ دیتے یا کھانے پینے کی چیزوں میں کچھ ملا دیتے تھے[۱]۔ مارکٹ کا

---

[۱] بدایونی جلد ۱ صفحہ ۱۷۰۔ [۲] قریشی صفحہ ۱۲۰۔

پورا انتظام ایک ماتحت افسر کرتا تھا جو رئیس کہلاتا تھا۔ رئیس اشیاء کی مناسب قیمتیں مقرر کرتا اور بیوپاریوں اور خریداروں دونوں کا مفاد پیش نظر رکھتا[1]۔ محتسب کا یہ محکمہ دیوان ریاست یا دیوان عدل کہلاتا تھا۔ خلافت میں تو "معادل" کا یہ فرض تھا کہ دستاویزات کی رجسٹری کرے اور کوئی شخص عدالت میں بطور گواہ کے پیش ہو تو اس سے متعلق عدالت کے لئے ضروری معلومات فراہم کرے[2]۔ لیکن سلطنت دہلی نے "معدل" کا یہ فرض "داد بک" کے تفویض کر دیا اور "عدل" کا لفظ دیوان ریاست سے متعلق ہوگیا۔ دیوان ریاست کا قیام معاشی نظام پر قابو رکھنے کا اچھا حربہ تھا اور اس کی صحیح افادیت علاؤالدین خلجی کے عہد میں نظر آتی ہے۔ ان تئے اشیاء کی قیمتوں کا تعین اور مارکٹ پر قابو رکھنے کے لئے یعقوب نامی ایک افسر کو رئیس مقرر کیا تھا[3]۔

## (۲) صوبوں یا اقطاع کی عدالتیں حسب ذیل تھیں[4]:

| عدالت | نوعیت | عہدہ دار |
|---|---|---|
| (۱) عدالت ناظم صوبہ | ابتدائی و مرافعہ | گورنر |
| (۲) عدالت قاضی صوبہ | ابتدائی و مرافعہ متعلق امور مذہبی و قانون ملک | قاضی صوبہ |
| (۳) گورنر کی مجلس عدالت | صوبہ کی اعلیٰ ترین عدالت مرافعہ | گورنر وغیرہ |
| (۴) عدالت دیوان صوبہ | عدالت مال۔ ابتدائی و مرافعہ | دیوان صوبہ |
| (۵) عدالت صدر صوبہ | امور مذہبی | قاضی صوبہ اور صدر صوبہ (متفقہ اجلاس) |

---

[1] ۔ قریشی ص ۶۰-۶۱ ۔ [2] ۔ قریشی ص ۱۶۱ ۔

[3] ۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو قریشی ص ۱۶۱-۱۶۲ ۔ [4] ۔ بشیر احمد ص ۱۱۶ ۔

صوبوں میں گورنر یا ناظم صوبہ، سلطان کی نمائندگی کرتا تھا، اور یہی سلطان کی طرح ابتدائی استغاثے اور مرافعوں کی سماعت کرتا تھا۔ ابتدائی مقدموں میں تو یہ تنہا اجلاس کرتا تھا، اور جب اس کے فیصلوں سے تشفی نہیں ہوتی تو مقدمہ باز دارالسلطنت کی عدالت مرافعہ میں چارہ کار اختیار کرتے تھے۔ لیکن جب گورنر کے پاس صوبے کے دیگر عہدہ داروں کے فیصلوں کے خلاف مرافعہ ہوتا تو اس کی سماعت کے لئے ایک مجلس منعقد ہوتی جو قاضی صوبہ اور گورنر پر مشتمل ہوتی۔ اس مجلس میں نہ صرف تمام صوبہ داری عدالتوں کے مرافعے پیش ہوتے تھے بلکہ خود قاضی صوبہ کے فیصلوں کے مرافعے بھی آتے تھے۔ اور شاید ایسی صورت میں قاضی صوبہ مجلس کا رکن نہ ہوتا۔ مجلس کے فیصلوں سے بھی تشفی نہ ہو تو دارالسلطنت کی عدالت مرافعہ میں چارہ کار تھا۔[1] مالگزاری سے متعلق مقدمات گورنر یا دیوان کے پاس آتے تھے اور قاضیوں کو اس سے کوئی تعلق نہ تھا۔[2]

صوبے کا سب سے بڑا قاضی، قاضی صوبہ تھا اور اس کو دیوانی و فوجداری دونوں قسم کے اختیارات حاصل تھے۔[3] قاضی، صوبے کے تمام نظام عدلیہ کا ذمہ دار اور اعلیٰ افسر تھا۔ اس کے اختیارات غیر محدود تھے اور اضلاع سے اس کے پاس مرافعے آتے تھے۔ قاضی صوبہ کا درجہ صوبہ کے گورنر کے بعد سمجھا جاتا تھا، مگر یہ گورنر کا ماتحت نہ تھا۔ جو کارروائیاں مذہب کے خلاف ہوتی تھیں، ان کے انسداد کے لئے مخصوص عدالتوں کا قیام عمل میں آتا تھا اور قاضی صوبہ ان عدالتوں کی صدارت کرتا تھا۔[4]

قاضی صوبہ کا انتخاب دارالسلطنت کا قاضی القضاۃ یا صدر جہاں کرتا

---

[1] بشیر احمد ص ۱۱۷ ۔ [2] بشیر احمد ص ۱۱۷-۱۱۸ ۔
[3] بشیر احمد ص ۱۱۸ ۔ [4] بشیر احمد ص ۱۱۸ ۔

اور سلطان کے فرمان سے اس کا انتخاب عمل میں آتا تھا۔ قاضی کے تقرر کی شرط یہ تھی کہ وہ جیّد عالم اور فقیہہ ہو۔ اور بہ قول برنی "شرط قضا علم مجرد نیست۔ بلکہ از لوازم شرط قضا تقویٰ است...... نجات بادشاہ نہ باشد تا نصاب بہ متقی ترین علماء بلاد ممالک خود نہ دہد[1]۔ قاضیوں کا ایک صوبے سے دوسرے صوبے کو تبادلہ بھی ہوا کرتا۔ نیز قاضی کا تنزل بھی ہو سکتا تھا اور وہ برطرف بھی کیا جاتا تھا[2]۔ اضلاع کے قاضیوں کا انتخاب قاضی صوبہ ہی کرتا اور گورنر کے پاس ان کے تقرر کی سفارش ہوتی تھی[3]۔ صوبے کے قاضی ترقی کر کے قاضی القضاۃ کی خدمت پر فایز ہو سکتے تھے[4]۔

دیگر عہدہ دار جو قاضی صوبہ کے ماتحت تھے، مفتی۔ محتسب۔ پنڈت اور داد بک ہیں[5]۔ دیوان صوبہ[6]، مالیہ[7] اور مالگزاری کا عہدہ دار تھا اور اس کے فیصلوں کی ناراضی سے گورنر یا سلطان کے پاس مرافعہ ہوتا تھا۔ صدر صوبہ[8]، صوبوں میں صدر جہاں کی نمایندگی کرتا تھا اور محکمۂ امور مذہبی اس سے متعلق تھا۔ اور ایسے انتظامی معاملات جو قاضی سے غیر متعلق رکھے گئے تھے، صدر صوبہ کے پاس آتے تھے۔

---

[1] ۔ برنی صفحہ ۳۵۲ ۔

[2] ۔ قاضی تاج الدین کو اودھ کی قضاوت سے معزول کیا گیا۔ ملاحظہ ہو برنی صفحہ ۳۴۸ ۔ قاضی جلال الدین کاشانی کو بدایون کی قضاءت پر منتقل کر دیا گیا۔ ملاحظہ ہو الیٹ جلد ۳ صفحہ ۱۴۵ ۔

[3] ۔ بشیر احمد صفحہ ۱۱۹ ۔

[4] عباسی خلافت کا بھی یہی طریقۂ عمل تھا۔ ملاحظہ ہو امیر علی صفحہ ۱۸۸ ۔

[5] بشیر احمد صفحہ ۱۱۹ ۔ [6] ۔ بشیر احمد صفحہ ۱۲۰ ۔

[7] ۔ فینانس ۔

[8] ۔ بشیر احمد صفحہ ۱۲۰ ۔

## (۳) ضلع یا سرکار کی عدالتیں:[1]

| عہدہ دار و عدالت | اختیار سماعت |
|---|---|
| (۱) قاضی . . . . . . . . . . | (۱) تمام قسم کے دیوانی و فوجداری مقدمے (۲) پرگنہ کے (الف) قاضیوں، (ب) کوتوالوں اور (ج) دیہی پنچایتوں کے فیصلوں کے مرافعے۔ |
| (۲) دادبک . . . . . . . . . . | معمولی قسم کے دیوانی مقدمے۔ مرافعہ قاضی صوبہ کے پاس ہوتا۔ |
| (۳) فوجدار . . . . . . . . . . | معمولی قسم کے فوجداری مقدمے، مرافعہ ناظم صوبہ کے پاس ہوتا۔ |
| (۴) صدر . . . . . . . . . . | زمینات اور رجسٹری وغیرہ کے جھگڑے۔ صدر صوبہ کے پاس مرافعہ ہوتا۔ |
| (۵) عامل . . . . . . . . . . | مالگزاری کے منازعات۔ دیوان صوبہ کے پاس مرافعہ ہوتا۔ |
| (۶) کوتوال . . . . . . . . . . | معمولی قسم کے تعزیری مقدمات۔ پولس کے مقدمات۔ مرافعوں سے متعلق کوئی مواد نہیں ملتا۔ |

قاضی کو دیوانی اور فوجداری ہر قسم کے مقدموں کی سماعت کا اختیار تھا:۔
امور واقعاتی اور امور قانونی دونوں میں قاضی کو فیصلے کا اختیار تھا البتہ امور قانونی میں

---

[1] بشیر احمد ص ۱۲۰-۱۲۱۔

وہ مفتی کا مشورہ حاصل کرتا تھا۔ تعزیری جرائم میں قاضی سزائے موت بھی دے سکتا تھا۔[1]
قاضی سرکار کے دیگر فرائض حسب ذیل تھے[2]:-

(۱) شادیوں کا رجسٹری میں اندراج کرنا (۲) وقف اور امانتوں سے متعلق مقدمات کی سماعت (۳) لاوارث جائداد، کمسن، مفقود الخبر اور مجنونوں سے متعلق مقدمات کی سماعت (۴) جیل خانوں کی نگرانی۔

دیگر عہدہ داروں میں، جو قاضی سرکار کے ماتحت تھے، مفتی، پنڈت، محتسب، اور داد بک شامل ہیں[3]۔ قاضی سرکار کی عدالت میں حسب ذیل عملہ کام کرتا تھا:-

(۱) کاتب۔ جو بیانات اور شہادت قلمبند کرتا تھا۔

(۲) فقیہ۔ جو فتوے اور نظائر لکھتا تھا۔

(۳) ناظر۔ جو عدالت کے تمام انتظامی امور کا ذمہ دار تھا۔

(۴) ماتحت منشیاں۔

(۵) برقنداز۔ یعنے چوکیدار اور نگران کار۔

نیز علاؤالدین خلجی کے زمانے سے اخبار نویس بھی مقرر ہونے لگے اور ان کا کام یہ تھا کہ عدالت کی روزانہ روئداد لکھا کریں تاکہ معائنہ کے لئے جو عہدہ دار دورہ کرتے ہیں، ان کے سامنے عدالت کا پورا کام آجائے[4]۔

سرکار میں فوجدار کو گورنر مقرر کرتا تھا اور اس کا کام یہ تھا کہ جن اشخاص پر کسی جرم کا یا کسی اور قسم کا شبہ ہو، ان کو پابند رکھے۔ یہ دراصل مقامی فوجوں کو کمان کرتا تھا اور اس کا کام عاملانہ تھا[5]۔

---

[1] ۔ بشیر احمد ص ۱۲۱ ۔ [2] ۔ بشیر احمد ص ۱۲۲ ۔ [3] ۔ بشیر احمد ص ۱۲۲ ۔
[4] ۔ بشیر احمد ص ۱۲۳ ۔ [5] ۔ بشیر احمد ص ۱۲۳ ۔

## (۴) پرگنے کی عدالتیں:[1]

(۱) قاضی پرگنہ ........ (۱) تمام قسم کے دیوانی و فوجداری مقدمے
(۱) مقدمات متعلق امور مذہبی
(۲) کوتوال ........... معمولی قسم کے تعزیری مقدمے

قاضی پرگنہ کو قاضی سرکار کے تمام اختیارات حاصل تھے۔ فرق صرف اس قدر ہے کہ قاضی پرگنہ کو مرافعہ کے اختیارات حاصل نہ تھے۔ قاضی سرکار کی طرح قاضی پرگنہ کے تحت بھی مفتی، محتسب وغیرہ تھے۔ پرگنوں میں کوئی فوجدار نہ تھا۔ سب سے بڑا پولیس کا عہدہ دار کوتوال تھا اور یہ معمولی قسم کے تعزیری مقدموں کی سماعت بھی کرتا تھا۔

## (۵) دیہات کی عدالت:

دیہات میں پنچایت دیہی عدالت کا کام دیتی تھی اور اس کا سرپنچ ناظم یا فوجدار کی طرف سے مامور ہوتا تھا۔ مقامی نوعیت کے تمام ابتدائی اور فوجداری مقدمات پنچایت کے سامنے آتے تھے۔[2]

## (۶) فوج کی عدالتیں:

ہر فوجی چھاؤنی کے لئے قاضی اردو یا قاضی عسکر مقرر ہوتا تھا اور فوجی چھاؤنی کی حد تک اسے پورا اختیار سماعت حاصل تھا۔ اس قاضی کے اختیارات وہی ہوتے تھے جو قاضی پرگنہ کو حاصل تھے۔[3] نیز فوجی چھاؤنیوں میں قاضی کے علاوہ امیر داد کے نائب مقرر ہوتے تھے۔[4]

---

[1] بشیر احمد ص ۱۲۳۔ [2] بشیر احمد ص ۱۲۴-۱۲۵۔ [3] بشیر احمد ص ۱۲۵۔ [4] برنی ص ۳۵۸ ۳۶۱۔ نیز دیکھئے قریشی ص ۱۵۳۔

# دہلی کے نظام عدل گستری کی خصوصیتیں

سلطنت دہلی کے نظام عدل گستری کے اس مطالعہ کے بعد اس نظام کی بعض خصوصیتیں ہماری آنکھوں کے سامنے آجاتی ہیں۔ مثلاً یہ کہ دہلی کے بہت سے ادارات بغداد کے ادارات سے بہت مشابہت رکھتے ہیں۔ اور جیسا کہ ہم اوپر دیکھ چکے ہیں، سلاطین دہلی نے غزنویوں، اور پھر ان کے توسط کی عرب حکومت نیز سامانیوں وغیرہ کے تجربوں سے بھی فائدہ اٹھایا اور براہ راست خلافت بغداد سے بھی متاثر ہوئے۔ اس سے بظاہر یہ خیال ہوسکتا ہے کہ سلاطین دہلی کو تمام بنے بنائے ادارات مل گئے اور سلاطین کو اس میں کچھ اضافہ کرنا نہیں پڑا لیکن حقیقت یہ ہے کہ ان سلاطین نے بغداد وغیرہ سے ادارات کے اسلوب تو ضرور حاصل کئے تھے لیکن ان کو جوں کا توں نہیں رکھا بلکہ ان کو ہندوستانی ماحول میں ضروریات کے مطابق ڈھال دیا اور سچ تو یہ ہے کہ اس زمانے میں جب کہ دنیا کی اکثر حکومتیں نظم ونسق میں ناکام تھیں اور انتشار پھیلا ہوا تھا، ان سلاطین نے بڑی کامیابی سے ایک بہترین نظم ونسق قائم کیا اور پھر اسلامی عدل گستری کے اداروں میں، جو ان کو باہر سے ملا تھا بہت سے اضافے بھی کئے۔

## خصوصیتیں:

(۱) ایسے لوگوں کے لئے جو خلاف اخلاق اور خلاف شرع زندگی گذارتے تھے، محتسب مقرر کئے گئے اور ان کے فرائض اتنے وسیع تھے کہ افراد مملکت کی خانگی زندگی کے تمام پہلوؤں پر حاوی تھے۔

(۲) قاضی اور مملکت کے دیگر عہدہ دار محض سرکاری ملازمت کی خاطر نہیں بلکہ

اپنے ضمیر کو سامنے رکھ کر اور خدا سے ڈر کر نظم ونسق میں حصہ لیتے تھے۔

(۳) دیہی پنچایتوں کو سلاطین نے قائم رکھا اور قدیم دیہی نظم ونسق سے پورا فائدہ اٹھایا۔

(۴) محمد تغلق کے زمانے میں ایک نیا محکمہ "دیوان سیاست" بنایا گیا جو سنگین جرائم کی سزائیں دیتا تھا۔

(۵) فیروز تغلق نے تعزیری سزاؤں میں جو حسب شرع مقرر تھیں، ترمیم کی اور ایک نئے ضابطہ قانون کی بنا ڈالی۔[۱]

(۶) عدالتوں کی کارروائیوں سے واقف ہونے اور عدالتوں کو صحیح راستے پر چلانے کے لئے سلاطین عدالتوں سے باخبر رہتے تھے اور اخبار نویس عدالتوں کی روزانہ روئداد لکھ کر سلطان کو عدالتوں سے باخبر رکھتے تھے۔

(۷) ہندوؤں سے متعلق دیوانی مقدموں میں پنڈتوں سے کام لیا جاتا تھا۔ بغداد میں غیر مسلموں کے معاملات میں بھی یہی طریقۂ عمل تھا۔[۲]

(۸) ایسے قاضی جو نا اہل یا بدکردار ثابت ہوئے خدمت سے الگ کر دیے گئے۔[۳]

(۹) وزیر یا وزیر اعظم کو خاص مقدموں میں اختیار سماعت حاصل تھا۔ بغداد میں بھی یہی طریقہ رائج تھا۔[۴]

(۱۰) سلاطین دہلی نے ہندوستان کے قدیم نظم ونسق سے فائدہ اٹھایا۔

(۱۱) سلاطین نے رسم ورواج کو بھی نظام عدل گستری میں جگہ دی جس کا اثر یہ ہوا کہ رفتہ رفتہ ہندوستانی رسوم مسلمانوں کی زندگیوں پر قابل لحاظ اثر کرنے لگے۔

(۱۲) عدلیہ کو عاملہ سے حتی الامکان علیحدہ رکھنے کی کوشش کی گئی۔

---

[۱] بشیر احمد صفحہ ۱۲۷ [۲] امیر علی صفحہ ۱۸۸-۲۱۲ [۳] سیاست بنام خواجہ احمد وغیرہ شمس سراج عفیف صفحہ ۵۰۸ وغیرہ۔
[۴] بشیر احمد صفحہ ۱۲۸۔

# پندرھویں صدی کے بعد اسلامی دنیا کی حالت

جناب محمد ابونصر خالدی صاحب، ایم اے (عثمانیہ)

پندرھویں اور سولھویں صدی عیسوی اسلام کی فوجی کامیابیوں کا نہایت شاندار زمانہ ہے۔ ایک طرف تو اسلامی فوجوں نے بازنطیہ فتح کرکے دنیا کو دھمکی دینا شروع کردیا اور دوسری طرف عثمانی سلطنت کے پہلو بہ پہلو دو زبردست اسلامی قوتوں کو بھی عروج ہونے لگا یعنی ایران میں خاندان صفویہ کو اور ہندوستان میں بابر کی اولاد کو جو عام طور پر شاہان مغلیہ کہلاتے ہیں۔ ساتھ ہی یہی دو صدیاں پوری اسلامی دنیا کی قسمت کے لئے فیصلہ کن ثابت ہوئیں۔ پورے ایک ہزار سال سے مسلمانوں کو مغربی ایشیا کی تہذیب میں جو بلند مرتبہ حاصل تھا وہ اب ختم ہوگیا اور ترقی کی لوا برداری مغربی یورپ کے حصہ میں آئی۔ جن واقعات کا ہم نے ذکر کیا ہے ان سے ظاہر ہے کہ اس مظہر کو صرف اس طرح نہیں سمجھا جاسکتا کہ ایک ہزار سال تک تہذیبی جد وجہد کرنے کے بعد مسلمانوں میں قدرتاً کمزوری پیدا ہوئی تھی۔ یہ خیال بھی صحیح نہیں ہے کہ عرب و ایران اس وقت تک وہ سب کچھ کرچکے تھے جو وہ کرسکتے تھے اور یہ کہ ترکوں میں

کسی قسم کے تخلیقی کام کی صلاحیت نہیں تھی۔ قدیم تہذیب کے زوال سے کچھ ہی پہلے رومی مصنف یہ خیال کرنے لگے تھے کہ غیر معمولی بار پڑنے کی وجہ سے دنیا از کار رفتہ ہوگئی ہے زمین کی زرخیزی ختم ہوگئی ہے اور معدنیں خالی ہوگئیں ۔ آبادی کم ہورہی ہے حتیٰ کہ کسی کو سپاہیوں کی کافی تعداد بھی مہیا نہیں ہورہی ہے اور نہ کافی ملاح و کاشت کار مل رہے ہیں۔ لیکن پندرھویں صدی عیسوی کے اسلامی ادب میں ہم کو اس قسم کی شکایتیں نہیں ملتیں اور اگر ہم اس دور کے سیاسی واقعات سے اندازہ لگائیں تو معلوم ہوگا کہ اس قسم کی شکایت کا کوئی عذر و حیلہ بھی ان کے پاس نہ تھا۔ تہذیب کو ترقی دینے اور اس کی رہبری کرنے کے لئے اسلامی دنیا میں اب بھی تازہ قوت و صلاحیت موجود تھی۔ بایں ہمہ وہ نصرانی یورپ سے مسابقت نہ کر سکی کیوں کہ تیرھویں صدی عیسوی کے بعد سے یورپ میں شہری زندگی، تجارت اور صنعت و حرفت میں بہت تیزی سے ترقی ہورہی تھی۔ بخلاف مغربی ایشیا کے جہاں کے مہذب ملکوں پر وحشیوں کے قبضہ کی وجہ سے مملکت اور مختلف طبقوں کی کشمکش نے کوئی پیچیدہ صورت اختیار کر لی تھی۔ پندرھویں صدی عیسوی میں یورپی اصول فن کو وہ فتوحات حاصل ہوئیں جن کی وجہ سے بعد میں یورپ کو تمام دنیا پر سیاسی و تمدنی اقتدار حاصل ہوا۔ مشرق بعید اور غالباً مشرق قریب میں بھی بارود کی صنعت ایک مدت سے معلوم و مصروف تھی اور شاید جنگلوں میں استعمال بھی ہوتی تھی۔ لیکن آتشیں اسلحہ صرف یورپ ہی میں ایجاد ہوئے۔ یورپی صناعوں کے ذریعہ ان کے مسلمان ہمسائے بھی بہت جلد اس ایجاد سے واقف ہوگئے۔ چناں چہ قسطنطنیہ کے محاصرہ میں ترکوں نے آتشیں اسلحہ بکثرت استعمال کیئے۔ پندرھویں صدی عیسوی میں مسلمانوں کے فنون حرب کسی طرح اہل یورپ سے کم درجہ نہیں تھے لیکن دور و دراز کی اسلامی تہذیب کی انتہائی حد سائبیریا میں سولھویں صدی عیسوی کے نصف آخر تک آتشیں اسلحہ سے کوئی واقف

نہ تھا اور اسی وجہ سے روسیوں کو یہ علاقہ فتح کرنے میں بہت سہولت ہوئی۔ بارود کے استعمال کی طرح فن جہاز سازی میں اہل یورپ کی کامیابیوں سے بھی اس کشمکش میں بڑی مدد ملی۔ راس امید کی دریافت کے بعد جب یورپی جہاز بحر ہند تک پہنچ گئے تو اس وقت مسلمانوں کی حالت ایسی نہیں تھی کہ اہل یورپ کے خلاف جنگ آزمائی کر سکے۔ اس لیئے ان کو ہندوستان و چین کی بحری تجارت اہل یورپ کے حوالہ کرنی پڑی۔ مسلمان فوراً اس نقصان کی تلافی نہ کر سکے۔ سولھویں صدی عیسوی کے نصف اول میں ترکی میں اس بات کو اچھی طرح محسوس کیا جاتا تھا کہ سمندروں پر اہل یورپ کے تسلط سے مسلمانوں کو کس قدر زبردست خطرہ پیدا ہو گیا ہے جس طرح کسی زمانہ میں اہل یورپ نے عربوں کی تقلید کی تھی اسی طرح اب مسلمانوں نے یورپی نمونہ پر بحریہ تیار کرنے کی طرف قدم اُٹھایا۔ یہ بات دلچسپی سے خالی نہیں کہ اسلامی ترکی میں بحریہ کے صدر کو یورپی لفظ　　　　۔ کپودوں پاشا سے موسوم کیا جاتا ہے اور اس کے برعکس تمام نصرانی یورپ میں　　　　کا لفظ استعمال کیا جاتا ہے جو عربی لفظ امیر البحر کی بگڑی ہوئی شکل ہے۔ صرف ایک مرتبہ یعنے ۱۵۳۸ء میں ہندوستانی ساحلوں پر چڑھائی کرنے کے لیئے ترکی سلطان ایک بحریہ تیار کرنے میں کامیاب ہوا لیکن یہ کوشش ناکام ہوئی اور اس قسم کی کوشش دوبارہ پھر کبھی نہیں کی گئی یورپ کی فن جہاز سازی میں کامیابی اور امریکہ کی دریافت کی وجہ سے عالم گیر تجارت کے پرانے راستے بے کار ہو گئے، اور اب بحری تجارت کا دور شروع ہوا۔ کاروانی تجارت جس کی وجہ سے سمرقند اور ہرات جیسے شہروں کو ترقی و مرفہ الحالی نصیب ہوئی تھی بالکل ختم تو نہیں ہوئی لیکن اب اس کی پہلی سی اہمیت باقی نہیں رہی۔

اسی صدی میں یورپی اصول فن نے تمدن کو ایک زبردست ایجاد یعنے طباعت سے مالامال کر دیا۔ چین میں فن طباعت سے لوگ اس سے مدتوں پہلے

واقف ہو چکے تھے۔ خود اہل یورپ بھی اس فن سے غالباً چین ہی میں روشناس ہوئے تھے۔
چین سے یہ فن مشرق بعید کے ملکوں میں داخل ہوا۔ اسی ملک کی دوسری قوم یعنے
کوریا کے رہنے والوں نے متحرک دھاتی حروف ایجاد کر لیئے تھے۔ اس حیثیت سے
یہ لوگ اہل چین اور اہل یورپ دونوں کے پیشرو تھے۔ چینیوں کے ذریعہ
اہل ایران بھی فن طباعت سے اچھی طرح واقف تھے چنانچہ رشید الدین نے
اپنی کتاب میں اس کا ذکر تفصیل سے کیا ہے۔ بایں ہمہ مشرق بعید کی دنیا نے
اس ایجاد سے وہ فائدہ نہیں اُٹھایا جو اہل یورپ نے اُٹھایا۔ اس زمانہ میں
مسلمانوں نے بھی اس سے کوئی استفادہ نہیں کیا۔ یورپ میں پندرھویں صدی عیسوی میں
خواندہ لوگوں کی تعداد نسبتاً بہت کم تھی بریں ہم نہ صرف بہت سی ادبی کتابیں بلکہ
علمی کتابیں بھی طبع کی گئیں حتیٰ کہ سولھویں صدی عیسوی میں اہل یورپ نے علمی اغراض
کے لیئے مشرقی زبانوں کی کتابیں چھاپنی شروع کردیں۔ اسلامی دنیا خصوصاً ترکی میں
طباعت کے فن سے استفادہ کرنے کی ابتدا اٹھارھویں عیسوی جاکر شروع
ہوئی۔ مسلمانوں نے اہل یورپ کے آتشیں اسلحہ تو بلا پس وپیش اختیار کر لیئے
لیکن کافروں کی دوسری ایجادوں خصوصاً فن طباعت کو رائج کرنے کے لیئے
مذہبی حاکموں کا مخصوص فتویٰ حاصل کرنا ضروری تھا اس لیئے کہ مطبوعہ کتابوں کے
استعمال سے مدرسہ کی زندگی میں انقلاب پیدا ہو چکا تھا۔ اور مذہب و مدرسہ میں
جو قریبی تعلق تھا وہ ظاہر ہے۔

چین اور مغربی یورپ کا موازنہ اس حقیقت کو اچھی طرح ثابت کردیگا کہ
فنی کارنامے بجائے خود معاشری زندگی میں ترقی کا باعث نہیں ہوئے۔ چین کی
مثال سے معلوم ہو سکتا ہے کہ بارود سے واقف ہو کر بھی فوج تیار نہ کرنا،
قطب نما سے واقفیت کے باوصف جہازرانی میں مصروف نہ ہونا اور طباعت کا
فن جاننے کے باوجود رائے عامہ کو تشکیل نہ دینا ممکن ہے۔ یورپ میں

نشاۃ ثانیہ کے ساتھ ساتھ معاشی و تمدنی زندگی میں بھی عام ترقی ہوتی گئی اور اس چیز نے اسلامی تہذیب کو دوسرے درجہ پر لا ڈالنے میں اہل یورپ کی بڑی مدد دی۔ غرض اگر یہ عام ترقی نہ ہوئی ہوتی تو صرف چھاپے کے رواج سے یورپ میں وہ نتائج نہ نکلتے جو اس صورت میں نکلتے۔ رفتہ رفتہ مسلمانوں کو مجبوراً اسلامی زبانوں اور ادب و تاریخ کے مطالعہ کے لیے بھی اہل یورپ کا دست نگر ہونا پڑا۔ اسی سترھویں صدی عیسوی میں یورپی ہئیت داں چین میں مسلمانوں کی جگہ لے رہے تھے اور یورپ میں مشرقی مخطوطوں کی تعداد اتنی زیادہ ہو چکی تھی کہ مشرق کا سفر کیے بغیر ایک فرانسیسی عالم اسلامی علوم کا انسائیکلو پیڈیا تیار کر دیتا ہے۔[1]

یہ خیال کرنا سخت غلطی ہوگی کہ پندرھویں صدی عیسوی کے بعد اسلامی دنیا جہالت کے غار میں پڑ گئی تھی اور یہ کہ اس نے قدر و قیمت کی کوئی چیز پیدا نہیں کی۔ سولھویں اور سترھویں صدی عیسوی کی ترکی سلطنت صرف اپنی فوجی قوت ہی کی وجہ سے مشہور نہیں تھی۔ قسطنطنیہ اسلامی دنیا کا ایک سب سے زیادہ اہم تہذیبی مرکز بن گیا تھا۔ یہاں کے کتب خانوں میں فارسی کے جو مخطوطات تھے اس کے اعتبار سے سینٹ پیٹرز برگ اور لندن کے بعد اسی کا درجہ تھا۔ اس زمانہ کا تہذیبی کام صرف گزشتہ زمانہ کی کتابوں کے مطالعہ تک ہی محدود نہیں تھا۔ ایک نئی قسم کا فن تعمیر جدید اصول پر قائم کیا گیا جو ایرانی طرز سے بہت مختلف تھا۔ سولھویں صدی عیسوی کے بہترین یونانی الاصل ترکی کارستان کی بنائی ہوئی عمارتیں فنی شان و شوکت کے اعتبار سے نشاۃ ثانیہ کے بعد یورپی فن تعمیر کے مقابلے میں امتیازی شان رکھتی تھی۔ خود سنان کا خیال تھا کہ اس کی بنائی ہوئی عمارتوں میں بہترین عمارت ریڈریا نوپل میں سلطان سلیم ثانی (۱۵۶۶ء تا ۱۵۷۴ء) کی مسجد ہے۔

---

[1] ۔

کاتب چلپی یا حاجی خلیفہ سترھویں صدی عیسوی میں گزرا ہے۔ اس نے دوسری کتابوں کے علاوہ ایک مکمل کتاب کشف الظفری بھی تالیف کی تھی جس میں اس نے علوم دفنون کی تمام شاخوں سے بحث کی ہے۔ حاجی خلیفہ کی دوسری کتابوں میں علم جغرافیہ پر ایک تالیف خصوصی اہمیت رکھتی ہے۔ اس میں سب سے پہلی مرتبہ اس بات کی کوشش کی گئی ہے کہ یورپی جغرافیائی ادب کا مسلمانوں کی جغرافیائی معلومات سے مقابلہ وموازنہ کیا جائے۔ اس وقت تک یورپ میں اس قسم کی کوئی کوشش نہیں ہوئی تھی۔ اس صدی میں علائی چلپی نے اپنے سفر کے حالات ایک کتاب میں جمع کر دیئے ہیں۔ گو اس میں کچھ ایسی باتیں بھی درج ہیں جن کا کہیں وجود نہیں تھا۔ تاہم اپنی حد تک مکمل اور ہر جہتی معلومات پر مشتمل ہونے کی حیثیت سے یہ سفرنامہ ان تمام کتابوں سے بلند مرتبہ ہے جو عرب جغرافیہ نویسوں نے لکھی تھیں۔

اٹھارھویں صدی عیسوی کی ابتداء میں ایران میں عباس اعظم کی شاندار حکومت کا آغاز ہوا۔ اس دور حکومت کی یادگاریں دارالسلطنت اصفہان اور دوسرے شہروں میں آج تک باقی ہیں۔ عباس کے ایک ہم عصر اطالوی سیاح کے الفاظ میں شاہ کے عہد حکومت میں بنے ہوئے شاہی چوک اور چہار باغ کی سڑکیں نصرانی شہروں کے بہترین بازاروں اور سڑکوں سے کس طرح کم درجہ نہیں تھے۔ حالیہ قاچاری خاندان نے بھی مرکزی حکومت کو قوی کرنے کے علاوہ شہری زندگی کو ترقی دینے کی بھی کوشش کی۔ اس زمانہ میں نہ صرف دارالسلطنت طہران بلکہ شہر تبریز نے بھی ترقی کر کے بڑا شہر بن گیا ہے باایں ہمہ کہ اٹھارھویں صدی عیسوی میں تبریز پر زوال آچکا تھا۔ سترھویں صدی عیسوی میں ہندوستان میں شاہان مغلیہ کی حکومت صفویوں کی حکومت سے بھی زیادہ شاندار رہی۔ یہاں ہندی اثرات کے تحت ایرانی فن تعمیر نے ایک نئی شکل اختیار کر لی تھی۔ مغلوں کی بنائی ہوئی عمارتیں

اس زمانہ میں سب سے زیادہ شان دار سمجھی جاتی تھیں۔ شاہان مغلیہ کے تصرف میں جتنی دولت تھی وہ فرانس کے چودھویں لوی کے سالانہ موازنہ سے کہیں زیادہ تھی حال آن کہ تمام یورپ میں فرانس ہی سب سے زیادہ مال دار ملک تھا۔

ترکستان میں بھی، جہاں سولھویں صدی عیسوی کی ابتداء میں وحشی ازبکوں نے تیموریوں کی سلطنت پر قبضہ کر لیا تھا۔ وحشت و بربریت کو تہذیب پر پورا غلبہ حاصل نہیں ہوا۔ جیسا کہ شیر دار اور تلیکری کے مدرسوں کی عمارتوں سے ظاہر ہے۔ سمرقند میں تیمور اور آل تیمور کے دور کی تعمیری روایات سترھویں صدی عیسوی میں بھی باقی تھیں اگرچہ بعد کو کاشی کاری کا فن باقی نہیں رہا۔ جس کی وجہ سے یہاں کی عمارتوں کی شان دو بالا ہو جاتی تھی۔ اس عہد میں بھی بخارا میں بہت سے شان دار کتب خانے موجود تھے اور اس زمانے کے مورّخ اپنی کتابوں میں شائین اور راواقین کے فلسفہ کا ذکر کرتے ہیں۔ ازبکوں کے تسلط سے خوارزم میں تجارت اور تمدنی زندگی درہم برہم ہو گئی تھی۔ بریں ہم بڑی بڑی نہریں تیار ہو جانے کی وجہ سے فن زراعت میں بھی کچھ نہ کچھ ترقی ضرور ہوئی۔ انیسویں صدی عیسوی میں فرغانہ میں خوقند قانون کے زیر حکومت نہ صرف آب رسانی کے نہایت زبردست کام انجام پائے بلکہ بڑے بڑے جدید شہر بھی بسائے گئے۔ ترکستان کے جن حصوں کو چینیوں نے فتح کر لیا تھا وہاں کے اسلامی فن تعمیر پر چینی اثر پڑنا لازمی تھا۔ چنانچہ جس طرح ہندوستان میں شاہان مغلیہ کے دور حکومت میں ایک مخلوط طرز تعمیر وجود میں آیا اسی طرح ترکستان میں نہ صرف سرکاری عمارتیں بلکہ مسجدیں بھی مخلوط طرز تعمیر کی ہونے لگیں۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اسلامی دنیا کا اکثر اوقات جو یہ نقشہ کھینچا جاتا ہے کہ اس زمانہ سے پوری اسلامی دنیا اس وقت تک خواب غفلت میں پڑی رہی جب تک کہ انیسویں صدی عیسوی میں اہل یورپ نے اسے دوبارہ

بیدار نہیں کیا۔ بڑی حد تک یہ رائے مبالغہ آمیز ہے اور اس لیئے گمراہ کن ہے۔ البتہ صرف اتنی بات صحیح ہے کہ اسلامی تہذیب جن موافق حالات میں پیدا ہوئی تھی وہ حالیہ زمانہ میں مفقود ہیں۔ اس عہد کی اسلامی قوتوں کو مجبوراً حربی معاملات کو سب سے مقدم رکھنا پڑا اور آبادی کی انہی عناصر کی حمایت کرنی پڑی جن سے ان کو فوجی امداد مل سکتی تھی۔ اگرچہ ایسا کرنے میں ان کو بعض وقت تہذیبی مقاصد کو قربان کرنا پڑتا تھا۔ عثمانلی خاندان ابتداء میں مذہب سے بالکل بے پرواہ اور درویشوں کی آزادخیالی سے متاثر تھا۔ لیکن حالات کے دباؤ سے مجبور ہو کر ان کو مسلمانوں کی حربی روایات پر زیادہ زور دینا پڑا۔ ۱۵۹۳ء عیسوی میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا سبز جھنڈا پہلی مرتبہ میدان مصاف لایا گیا۔ (مشہور ہے کہ یہ پرچم دمشق میں دستیاب ہوا تھا۔ مگر تعجب ہے کہ ابتدائی ماخذوں میں اس کی موجودگی کا کوئی ذکر نہیں ملتا) ان حالات کے تحت مملکت کو آزادخیالی کے خلاف مذہب کے حامیوں کی اور کاشتکاروں اور شہری باشندوں کے خلاف البانیوں اور کردوں جیسی جنگجو قوموں کی طرفداری کرنی لازمی تھی۔

ایران میں بھی اسی قسم کے رجحانات تھے جہاں صفوی خاندان کے بانی نے شیعیت کو مملکت کا مذہب قرار دے کر مغرب میں عثمانلی ترکوں اور مشرق میں ازبکوں کے خلاف اعلان جنگ کرنے کا بہانہ بنایا اس لیئے کہ ایران کے یہ دونوں ہمسائے سُنّی مذہب کے پیرو تھے۔ سولھویں صدی عیسوی سے شیعہ سُنّی کشمکش نے سخت تعصب آمیز رنگ اختیار کر لیا حالانکہ قرون وسطیٰ میں بھی یہ بات پیدا نہیں ہوئی تھی۔ اسلامی تاریخ میں پہلی مرتبہ شیعوں اور سُنّیوں نے اپنے اپنے مذہبی عالموں کے فتووں کی بناء پر ایک دوسرے کو کافر بنانا شروع کیا۔ صفویوں کا خیال تھا کہ ایران کو بچانے کا تنہا ذریعہ شیعیت ہی ہو سکتی ہے۔

اٹھارھویں صدی عیسوی کے خاندانی جھگڑوں کے زمانہ میں سکوں پر بعض وقت
ایک شیعی امام کا نام کندہ ہوتا تھا۔ جو نویں صدی عیسوی کی ابتداء میں گزرے تھے۔
اور مشہد میں دفن تھے۔ مذہب کے حامیوں نے راسخ العقیدہ ترکی کی بہ نسبت آزاد خیال
ایران میں زیادہ قوت حاصل کی اور عامۃ الناس میں ترکی سے زیادہ وحشیانہ
اور بے لگام مذہبی جوش پیدا کیا۔ مغلوں کے زیر حکومت صرف ہندوستان کے
حالات مختلف تھے۔ اس مُلک کی اسلامی حکومت مال و دولت اور مذہبی رواداری
دونوں میں ہم عصر یورپ سے بہت برتر تھی۔ بایں ہمہ ہندی مسلمان بھی تہذیبی
کاموں میں اہل یورپ کا مقابلہ نہ کرسکے لیکن اس کے اسباب کی نوعیت جداگانہ ہے۔
شاہان مغلیہ کی سلطنت مشرقی ایشیائی مملکت کے نمونہ کی تھی، دولت کی فراوانی
اس قدر تھی کہ اس کو بیرونی دنیا سے تعلقات رکھنے کی بہت کم ضرورت پڑتی تھی۔
ہندوستان کے انگریز حکمران بھی تسلیم کر چکے ہیں کہ مغلوں کے زمانے کے مقابلے میں
ملک کی زرعی صلاحیت خود ان کے زمانہ سے بہت زیادہ تھی۔ انگریزوں کا
خاص کام جس پر وہ فخر کرسکتے ہیں یہ ہے کہ انھوں نے ملک کو بحری تجارت سے
روشناس کرایا اور اس کو ترقی دی اور یہ کہ کلکتہ، بمبئی، اور مدراس ایسے
تجارتی شہر تعمیر کیئے جن سے سابق کا کوئی ہندوستانی بندرگاہ مقابلہ نہیں کرسکتا۔

اس طرح تہذیبی قیادت مسلمانوں کے ہاتھ سے نکل کر نصرانیوں کے ہاتھ میں
چلی گئی۔ یورپ میں ہر وہ چیز پیدا کی گئی جو موجودہ زندگی کو قرون وسطیٰ کی زندگی سے
ممتاز کرتی ہے۔ اب تہذیب کا دھارا روز بروز شمال سے جنوب اور مغرب سے
مشرق کی طرف چلنے لگا نہ کہ جنوب سے شمال یا مشرق سے مغرب کی طرف۔
یہ ایک ایسی حقیقت ہے جو مغربی یورپ کی تاریخ کے لیئے ہر دوسری چیز سے
زیادہ اہمیت رکھتی ہے اور اس سے روس کی تہذیبی ذمہ داریوں کی حدود
معین ہوتی ہیں۔ قدیم زمانہ کی طرح قرون وسطیٰ میں بھی بحیرۂ اسود کے شمالی ساحل

تہذیبی اور عموماً سیاسی حیثیت سے جنوبی ساحل کا محتاج رہا ہے۔

اٹھارھویں صدی عیسوی میں شمالی ساحل پر ایسے شہر آباد ہوئے جن کا مقابلہ جنوبی ساحل کے شہر نہیں کر سکتے۔ قرون وسطیٰ کی تہذیبی برکتیں بخارا و جنیوا سے والگا کے کنارے پہنچی تھیں۔ انیسویں صدی عیسوی میں وادئی والگا کے تاتاریوں نے روس کے ذریعہ یورپی تہذیب کا علم حاصل کرکے، ترکستان میں اپنے ہم مذہبوں میں روشنی پھیلانے کا کام اپنے ذمے لیا۔

---

# حیدرآباد میں ریلوں کی تاریخ

از

جناب محمد ثناء اللہ صاحب ایم اے (عثمانیہ)

(۱)

ریاست حیدرآباد میں ریلیں جاری کرنے کا خیال ۱۸۶۱ء میں پیدا ہوا جبکہ حکومت بمبئی نے یہ تحریک پیش کی کہ شولاپور تا حیدرآباد ایک لائین کی پیمائش کی جائے۔ اس تحریک پر سرکار عالی نے ۵۰۰۰ روپے کا پیش کش کیا تاکہ حکومت بمبئی کے مصارف پیمائش پورے ہوسکیں لیکن اس تحریک کے دس سال بعد یعنے ۱۸۷۱ء میں مملکت حیدرآباد میں پہلی ریل تعمیر کی گئی۔ یہ لائین شولاپور سے تنگبھدرا تک چلی گئی تھی۔ جی۔ آئی۔ پی ریلوے کمپنی نے اس لائین کے شمال مغربی حصہ (یعنے شولاپور تا رائچور) کی تکمیل کی اور مدراس ریلوے نے اس لائین کے جنوبی حصہ (تنگبھدرا تا رائچور) کو مکمل کیا۔ اس لائین نے بمبئی اور مدراس کو

ملانے کا کام کیا۔ اس میں ریاست حیدرآباد کا کوئی دخل نہ تھا، کیونکہ ایک طرف تو اُس کی مالک حکومت ہند تھی تو دوسری طرف انتظام جی۔ آئی۔ پی ریلوے کمپنی اور ایم۔ ایس۔ ایم کے ذمہ تھا۔

حیدرآباد کی تاریخ ریلوے میں ۱۸۷۴ء ایک یادگار سال رہے گا اس لئے کہ اسی سال سے حقیقی معنوں میں نظام اسٹیٹ ریلوے کی بنیاد پڑتی ہے۔ جبکہ واڑی تا سکندرآباد لائین کی تعمیر شروع ہوئی۔ تاخیر کی وجہ یہ تھی کہ جب مقامی تاجروں نے گلبرگہ تا حیدرآباد ریلوے لائین کی شاخ جاری کرنے کا تہیہ کیا تو اس وقت کے رزیڈنٹ سر جارج یول اور پھر ان کے جانشین سر رچرڈ ٹیمپل نے حیدرآباد میں ریلوں کی اہمیت کو محسوس کرتے ہوئے حکومت ہند کی توجہ اس جانب مبذول کرائی کہ اس معاملہ کو اپنے ہاتھ میں لے لیا جائے۔ حکومت ہند کی منظوری اور تصفیہ طلب امور طے پانے تک ۱۳ سال گذر گئے، حالانکہ ریلیں جاری کرنے کا خیال ۱۸۶۱ء میں پیدا ہو گیا تھا۔ نومبر ۱۸۶۹ء میں میجر میڈ اور مسٹر رینالڈس کی قیادت میں ہاتھیوں پر ایک دورہ کیا گیا تاکہ ریلوے کی سڑک معلوم کی جائے۔ بلارم سے نلگنڈہ، گلگنتا پلی چیتاپور شاہ آباد سے ہوتے ہوئے یہ لوگ واڑی پہنچے اور پھر یہاں سے گلبرگہ کا بھی دورہ کیا۔ واپسی ناندور اور کوکٹ پلی سے عمل میں آئی یہ دورہ ایک مہینہ تک جاری رہا۔

اب سوال یہ تھا کہ جنکشن گلبرگہ ہو یا شولاپور لیکن فوجی [illegible] کو پیش نظر رکھتے ہوئے واڑی کا انتخاب ہوا۔

دوسری مشکل یہ تھی کہ "حیدرآباد ٹرمینس" کہاں بنایا جائے۔ [illegible] در پیش تھیں۔ ایک صورت یہ تھی کہ افضل گنج ایک تجارتی مرکز ہے [illegible] اسی کو "ٹرمینس" بنایا جائے۔ یہ انجینیروں کی غور کردہ رائے تھی [illegible]

یہ تھی کہ "ٹرمینس" قلعہ گولکنڈہ کے ایک میل کے احاطہ میں ہو۔ اس کی حمایت سرکارِ عالی نے کی لیکن حکومت ہند نے تیسری صورت جو اختیار کی وہ یہ تھی کہ ترملگری کو جو سکندرآباد کنٹونمنٹ میں واقع ہے مرکز بنایا جائے۔ بالآخر سکندرآباد کو "ٹرمینس" بنایا گیا۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ حکومت ہند نے فوجی ضروریات کو مقدم رکھا۔ ۷ اکتوبر ۱۸۷۴ء کے "ٹائمس آف انڈیا" نے صاف صاف لکھا کہ

"The object was to avoid the guns of the Nizam's fortress of Golconda, and get the trains within the influence of our own Secunderabad. The direct route would have been not only the shortest but the best from an engineering point of view, and it would have cost a lakh or two less than the one actually taken."

حکومت ہند کے نزدیک پٹری کا مسئلہ بھی اہم تھا میجر میڈ جو سپرنٹنڈنگ انجینیر تھے بڑی پٹری کے حامی تھے۔ ان کا خیال تھا کہ اگر بڑی پٹری ڈالی جائے تو برطانوی ہند سے گردشی اثاثہ (رولنگ اسٹاک) وغیرہ راست منگوایا جا سکتا ہے۔ نیز حکومت ہند کا خیال تھا کہ اگر کبھی برطانیہ اور ریاست کے تعلقات خراب ہوں اور جب کبھی ضرورت درپیش ہو تو بڑی پٹری ہونے کی صورت میں نقل و حمل میں آسانی رہے گی۔ لیکن سرکارِ عالی نے چھوٹی پٹری پر زور دیا اس لئے کہ چھوٹی پٹریوں میں اخراجات کم ہوتے ہیں۔ بالآخر حکومت نے ۳ اکتوبر ۱۸۷۱ء میں بڑی پٹری اختیار کرنے کا تصفیہ کیا۔

---

لہ۔ دیکھئے "حیدرآباد افیسرس" مرتبہ مولوی سید مہدی علی صاحب۔

جب یہ تمام مسائل سلجھ گئے تو جی۔آئی۔پی ریلوے کمپنی اور سرکار عالی کے
ابین ۸ر اکتوبر ۱۸۷۴ء کو ایک معاہدہ ہوا جس کے شرائط یہ تھے:۔

(۱) جی۔آئی۔پی ریلوے کمپنی گردشی اثاثہ (رولنگ اسٹاک) انجن وغیرہ
جو لائین کے چلانے کے لئے ضروری ہوں مہیا کرے گی۔

(۲) سرکار عالی کمپنی کو ۱۲۶۰ روپے فی میل کے حساب سے دے گی
بشرطیکہ جی۔آئی۔پی ریلوے چھ مہینے تک راست ایک پیاسنجر گاڑی
اور ایک مال گاڑی پابندی سے لے جانے کا انتظام کرے اور
زاید ریلیں لے جانے پر زاید ادائی ہوگی جو خام آمدنی کے کم از کم
نصف حصہ پر مشتمل ہوگی۔

(۳) کمپنی نے گردشی اثاثہ وغیرہ کے لئے جو رقم قرض لی ہے اس کا سود
½ فیصد سرکار عالی کو دینا ہوگا۔

(۴) ششماہی حسابات کی ادائی کے لئے سرکار عالی کو چھ ہفتوں کی مدت
دی جاتی ہے اور اگر یہ مدت ختم ہو جائے تو سرکار عالی کو پانچ فی صد
سالانہ کے حساب سے سود دینا ہوگا۔

۸ر اکتوبر ۱۸۷۴ء کو معاہدہ طے پانے کے بعد ۹ر اکتوبر ۱۸۷۴ء سے
واڑی تا سکندرآباد (۱۲۱) میل طویل لائین چالو کی گئی۔ اس معاہدہ پر
۳۱ر دسمبر ۱۸۷۵ء یعنے ۱۵ مہینوں تک عمل ہوتا رہا۔ اس کے بعد ایک نیا
معاہدہ ہوا جس کی رو سے جی۔آئی۔پی ریلوے کمپنی کو خام آمدنی کا ۶۲ فیصد
حصہ دیئے جانے کا وعدہ کیا گیا۔

یکم جنوری ۱۸۷۹ء کو حکومت ہند نے جی۔آئی۔پی ریلوے کمپنی سے
انتظام اپنے ذمہ لے لیا۔ ۱۸۸۴ء کے اختتام تک حکومت ہند نے اس کام کو
سنبھالا لیکن اس کے بعد انتظام نظامس [illegible] ریلوے کمپنی کے

سپرد کیا گیا۔ گو معاہدہ ۲۷ دسمبر ۱۸۸۳ء میں طے پایا لیکن ۸ مئی ۱۸۸۵ء سے کمپنی نے حقیقی کام شروع کیا۔

اب سنہ ۱۸۸۵ء تک ریلوے کی مالی حالت پر ایک تبصرہ ضروری ہے۔ ابتداء میں اندازہ لگایا گیا تھا کہ واڑی تا سکندرآباد ریلوے لائین کی تعمیر میں (۱۲۰۰۲۵۲۱) روپے حالی خرچ ہوں گے۔ لیکن اس تخمینہ کے مطابق جو سر سالار جنگ بہادر کے حکم پر تیار ہوا تھا حقیقی اخراجات (۱۲۷۹۵۶۴۸) روپے حالی ہوئے۔ گردشی اثاثہ جو آگے چل کر خرید اگیا اس کے اخراجات (۸۰۰۰۰۰) ہوئے اس طرح سے کل مصارف تقریباً (۱۴۸۰۰۰۰۰) روپے حالی ہوئے یا (۱۲۱۰۰۰) روپے فی میل ہوئے۔[1]

یہاں یہ واضح کر دینا ضروری ہے کہ چونکہ سامان کی خریدی کے وقت فرانس اور جرمنی میں جنگ جاری تھی اس لئے پٹریاں وغیرہ مہنگی پڑ گئیں۔ جو لوہے کی پٹری دو سال پیشتر ۷ یا ۸ پونڈ میں ملتی تھی وہی جنگ کی وجہ سے ۱۴ پونڈ ۵ شلنگ میں فروخت ہو رہی تھی۔ اس طرح جنگ کی وجہ سے قیمتوں میں غیر معمولی اضافہ ہو جانے سے اندازہ لگایا گیا ہے کہ دس لاکھ روپے حالی زیادہ خرچ ہوئے۔

اس کے علاوہ کچھ شرح تبادلہ کی وجہ سے بھی نقصان رہا۔ پہلے شرح ۱۰۰ سو روپے کلدار مساوی ۶-۱۴-۱۱۶ روپے حالی رہی اور جب ریلوے حکومت ہند کے تحت چلائی جا رہی تھی اس وقت شرح تبادلہ ۱۰۰ سو روپے کلدار مساوی (۱۱۸) روپے حالی تھی۔

لیکن نقصان کی ایک اساسی وجہ یہ تھی کہ راستہ اختیار کرنے میں

---

[1] دیکھئے رپورٹ بابتہ سنہ ۱۸۷۴ء تا ۱۸۸۵ء۔ مرتبہ سردار دلیر جنگ بہادر۔

فوجی اغراض کو ملحوظ رکھا گیا اور تجارتی اغراض و مفاد عامہ کو پس پشت ڈال دیا گیا۔ واڑی تا سکندر آباد لائین ایسے مقامات سے گذرتی ہے جہاں سے نہ اچھی تعداد میں مسافر سفر کرتے ہیں نہ اشیاء کی حمل و نقل ہوتی ہے۔ اس کی وجہ سے یہ لائین قطعاً نفع بخش نہ ہوسکی۔ ایک اور وجہ یہ بھی تھی کہ "معاون سڑکیں" بالکل نہیں تھیں۔ "معاون سڑکوں" سے فائدہ یہ ہوتا ہے کہ ان کی وجہ سے مال ریلوے اسٹیشن تک پہنچ سکتا ہے۔ اگر سڑکوں سے اسٹیشنوں تک مال لانے کا کرایہ بڑھا ہوا ہو تو لوگ اپنی اشیاء کو اسٹیشن تک لانے کی زحمت ہی نہ کریں گے۔ اس لئے جب تک حیدر آباد کی معاون سڑکوں میں اضافہ نہ ہو تب تک اس لائین کے نفع بخش ہونے میں شبہ معلوم ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ واڑی، سکندر آباد کے مقابلہ میں (۳۵۸) فٹ پستی میں واقع ہے۔ چڑھاؤ کی وجہ سے بعض واگنوں کو خالی لانا پڑتا ہے۔ اس لئے جب نقصان ہی نقصان نظر آنے لگا تو سردار دلیر جنگ بہادر نے سوچا کہ اگر سنگرینی اور چاندہ جیسے مقامات میں ریل جاری کی جائے اور ان کا استحصال کیا جائے تو ایک جگہ تو کوئلہ ملے گا اور دوسری جگہ غلہ زیادہ مقدار میں حاصل ہوگا۔ اس طرح نئی لائین نفع بخش ثابت ہوسکتی ہے۔

ریلوے کے جاری ہونے سے محکمۂ فوج کو یکم جولائی ۱۸۷۵ء سے ۳۱ دسمبر ۱۸۸۵ء تک (۲۰۰۵۷۴) روپیوں کا فائدہ ہوا۔ اگر رعایت نہ برتی جاتی تو حکومت کو (۹۹۳۵۸۷) روپے (محکمۂ ریلوے کو) ادا کرنے پڑتے لیکن حکومت نے صرف (۵۱۸۵۸۵) روپے ادا کئے۔

(جن اشیاء کی نقل و حمل ہوئی ان میں اہم غلہ اور دالیں ہیں۔ غلہ اور دالوں سے ۱۸۷۹ء میں (۱۰۰۵۳۵) روپے اور ۱۸۸۴ء میں (۱۴۹۳۹۵) روپے حاصل ہوئے۔ یہ حاصل کی ہوئی آمدنی زیادہ ہوتی اگر جوار کی فصل اچھی ہوتی۔ نمک سے جو آمدنی حاصل ہوئی وہ ۱۸۷۹ء مک (۶۵۸۵۷) روپیوں کے

مقابلہ میں ۱۸۸۵ء میں (۱۸۱۹۳) روپے رہی۔ بیجوں سے ۱۸۷۹ء کے (۱۷۰۵۲) روپیوں کے مقابلہ میں ۱۸۸۵ء میں (۱۸۵۹۹) روپے فائدہ ہوا۔ روئی، شکر، پھلوں کی آمدنی میں اضافہ ہوتا گیا اور فوجی اسٹورس اور مسالے کی آمدنی ۱۸۸۵ء میں اپنی انتہا پر تھی۔ افیون کی مقدار آئے دن گھٹتی رہی۔ ۱۸۸۲ء میں پہلی مرتبہ ۳۳ ٹن افیون جس سے (۸۰۲) روپے فائدہ ہوا اگن میں لائی گئی لیکن ۱۸۸۵ء میں صرف پانچ روپے فائدہ ہوا۔ ریشم کی نقل وحمل میں بھی بہت کمی ہوئی۔ ۱۸۸۲ء کے ۳۶ ٹن ریشمی پارچہ کے مقابلہ میں مقدار ۱۸۸۵ء میں گھٹ کر ۱۹ ٹن رہ گئی۔[۱]

## معاہدہ ۱۸۸۳ء :

۲۷ دسمبر کو جو معاہدہ سرکار عالی اور نظامس گارنٹیڈ اسٹیٹ ریلوے کمپنی کے مابین ہوا وہ ایک تاریخی اہمیت رکھتا ہے۔ اس لئے کہ ریلوے کی سرکاری خریدی تک اس معاہدہ پر عمل ہوتا رہا ہے۔ معاہدہ کی اہم دفعات کو حسب ذیل عنوانات کے تحت پیش کیا جاسکتا ہے:۔

### فرائض :

واڑی تا سکندرآباد لائن کمپنی کے حوالہ کردی جائے گی۔ کمپنی نے ایک سنگل لائن (۶ً - ۵ً) بنانے کا ذمہ لیا اور یہ بھی واضح کیا گیا کہ یہ لائن حیدرآباد سے ورنگل اور ورنگل سے بجواڑہ تک جاری رہیگی۔ اس لائن کا طول ۲۱۰ میل ہوگا۔ اس لائین کا دوسرا حصہ ورنگل سے چاندہ تک پھیلا ہوا رہے گا جس کا طول ۱۶۰ میل ہوگا۔ اس طرح کل ۳۷۰ میل کی لائین تعمیر ہوگی۔ یہ بھی طے پایا کہ

---

[۱] دیکھئے رپورٹ مرتبہ سردار دلیر جنگ بہادر

پایا کہ یہ کام متعلقہ زمینات ملنے کے تین سال بعد ختم ہو جائے گا۔ اس کے بعد یہ بھی طے ہوگیا کہ کمپنی لائنوں، انجنوں اور دیگر متعلقہ سامان کو چالو حالت میں رکھے گی ۔ اس کا بھی تصفیہ کیا گیا کہ اگر سرکار عالی یا حکومت ہند ضرورت محسوس کرے تو کمپنی کی لائنوں پر دوسری کمپنیوں کی ریلیں بھی چلائی جاسکتی ہیں ۔ آخر میں یہ طے پایا کہ کمپنی بمبئی یا حیدر آباد میں جیسے بھی وہ مناسب سمجھے ایک دفتر قائم کرے گی ۔

## رعایتیں :

سرکار عالی کمپنی کو لائن کی تعمیر اور دیگر تعمیری کاموں کے لئے زمین مفت مہیا کرے گی اور تعمیر سے متعلقہ سامان پر کوئی محصول کروڑ گیری عاید نہیں کرے گی ۔ یہ بھی طے پایا کہ کمپنی کو دوسری ریلوے لائنوں کے ساتھ اتصال پیدا کرنے اور ان پر اپنی ریلیں چلانے کا اختیار حاصل ہوگا۔ کمپنی سرکار عالی اور حکومت ہند کے طلا و سیم (مسکوکہ و غیر مسکوکہ) اور تانبے کے سکوں کو خاص خاص نرخوں پر لے جائے گی اور ڈاک اور ڈاک خانہ و فوج کے عہدہ داروں کو کم کرایہ پر لے جائے گی ۔

## میعاد :

زمین، لائن و دیگر کارہائے تعمیر کا اجارہ یا کسی دوسرے قسم کا حق ۹۹ سال کے لئے ہوگا ۔ اس کے بعد موجودہ ریلوے حکومت کے تصرف میں آجائے گی ۔ میعاد ختم ہونے پر کمپنی اپنے سامان کو واجبی قیمت پر فروخت کرے گی اور اختلافات کی صورت میں قیمتوں کا تعین ثالثوں کے ذریعہ ہوگا۔ میعاد تو ۹۹ سال مقرر کی گئی لیکن اگر سرکار عالی چاہے تو ریلوے کو یکم ماہ جنوری

۱۹۱۴ء یا ۱۹۳۴ء یا ۱۹۵۴ء کو خرید سکتی ہے، بشرطیکہ اس کی اطلاع ایک سال پیشتر دی جائے۔ اس طرح اگر ریلوے قبل از وقت حاصل کی جائے تو کمپنی کو اسٹرلنگ میں واجب الادا رقم کے علاوہ ۲۵ فیصد بونس بھی دینا ہوگا۔

## مالیات

کمپنی کے سرمایہ کی اجرائی حسب ذیل طریقہ پر ہوگی: اس لاین کے دوسرے حصہ (یعنے ورنگل تا چاندہ) کی تعمیر کے سوائے دوسرے اغراض کے لئے بیس لاکھ پونڈ کے حصص اور پندرہ لاکھ کے قابل انفکاک یا ڈیگیج ڈبینچر جس کا سود سالانہ ۴ فیصد ہوگا جاری کئے جائیں گے۔ اور اس لاین کے دوسرے حصہ کے لئے اسی قسم کے پانچ لاکھ پونڈ ڈبینچر اور زاید سرمایہ کی رقم (جو ۵ لاکھ پونڈ سے زیادہ نہ ہوگی) کی اجرائی ہوگی۔ کمپنی اپنے حصص کی عام اجرائی کے وقت سردار دلیر جنگ بہادر یا دوسرے مختار کل کو پانچ لاکھ پونڈ کے کامل القیمت حصص دیدے گی۔ یہ بھی طے پایا کہ کمپنی ایک مالی حساب رکھے گی جس میں اس کی خام آمدنی اور لائینوں کے چلانے کا خرچ درج کیا جائے گا۔ یہ مالی حساب ہر ششماہی۔ ۳۰ رجون و ۳۱ رڈسمبر یا کسی ایسی تاریخ تک مرتب ہوگا جو وقتاً فوقتاً سرکار عالی اور کمپنی کے درمیان قرار پائے۔ سرکار عالی کو ان حسابات کی تنقیح و تصحیح کا اختیار حاصل رہے گا۔ اور تصحیح تین ماہ کے اندر ہو جانی چاہیے۔ اس کا بھی تصفیہ کیا گیا کہ دو لاکھ پونڈ کی رقم جس کو کمپنی امانتاً نیشنل پروینشیل بنک آف انگلینڈ میں) رکھے گی دو ٹرسٹیوں کے حوالہ کی جائے گی جن میں سے ایک سرکار عالی اور دوسرا کمپنی کی جانب سے مقرر کیا جائے گا۔ رقم مذکور ٹرسٹیوں کے نام سے انگلستان یا برطانوی ہند کے کسی پبلک اسٹاک یا فنڈ یا دستاویزات میں لگائی جائے گی اور یہ رقم ایک قسم کی دستاویز سے دوسری قسم کی دستاویز میں

تبدیل کی جاسکے گی۔ یہ بھی طے پایا کہ ریلوے کی جمعیت کوتوالی اور مجسٹریٹ کی تنخواہوں کا (۱/۴) حصہ کمپنی دے گی اور (۳/۴) حصہ سرکار عالی ادا کرے گی۔

۱۸۸۳ء کے بعد ریلوے کی تعمیر تیزی سے جاری رہی اور حسب ذیل جدول سے اس کا پتہ چلتا ہے :۔

| سال | مقام | میلانہ |
|---|---|---|
| ۸ر اپریل ۱۸۸۶ء | سکندرآباد تا ورنگل | ۸۷ |
| ۱ر جنوری ۱۸۸۸ء | ورنگل تا ڈورنکل | ۵۳ |
| ۱ر جنوری ۱۸۸۸ء | ڈورنکل تا سنگرینی کالریز | ۱۰۶ |
| ۱۵ر اگست ۱۸۸۸ء | ڈورنکل تا بوناکلو | ۳۲ |
| ۱۰ر جنوری ۱۸۸۹ء | بوناکلو تا حدود انگریزی | ۲۳ |

اس طرح معاہدۂ ۱۸۸۳ء کے طے پانے کے بعد ۱۸۸۹ء تک ۱۲۱ میل کی لاین تعمیر ہوئی۔

## معاہدۂ ۱۸۹۷ء :

۱۸۸۳ء[له] کے معاہدہ کے بعد دوسرا اہم معاہدہ ۱۸۹۷ء کا ہے اس معاہدہ کو ۱۸۸۳ء کے معاہدہ کا ضمیمہ کہنا چاہیے۔ یہ معاہدہ طامس جارج رابنسن (سرکار عالی کے ایجنٹ) اور ریلوے کمپنی کے مابین عمل میں آیا۔

## فرائض :

کمپنی ریلوے کی ایک سنگل لاین جس کا طول (۳۸۰) میل ہوگا (چھوٹی پٹری)

---

له۔ اس عہدنامہ کا سرکاری نام "عہدنامہ تعمیر حیدرآباد گوداوری ریلوے فیمابین سرکار عالی و ہزہائینس دی نظامس گارنٹیڈ ریلوے کمپنی مورخہ ۱۶ر مارچ ۱۸۸۷ء" ہے۔

حیدرآباد سے منماڑ تک بنائے گی اور اس لاین کو جملہ مطلوبہ اراضی پر قبضہ پانے کی تاریخ سے چار سال میں مکمل کردے گی۔ کمپنی لاین کو درست حالت میں رکھے گی اور کافی گردشی اثاثہ مہیا کرے گی۔ اس پر واجب ہوگا کہ (سوائے ناگہانی حادثہ یا کسی دوسرے غیر اختیاری سبب سے مجبوری کی حالت میں) روزانہ کم از کم ایک ٹرین چلائے اور اس طرح سرکار عالی اور نیز حکومت ہند کی ڈاک کے لانے لے جانے میں واجبی سہولت پیدا کرے گی۔ کرایوں کو معین کرنے کے لئے سرکار عالی کی منظوری لینی پڑے گی اور یہ کرایے موجودہ لاین کے کرایوں سے زیادہ نہ ہوں گے۔ اس کو دوسری ریلوے کمپنیوں کے ساتھ تبادلہ ٹرافک وغیرہ کا انتظام کرنا پڑے گا۔ کمپنی سکندرآباد یا حیدرآباد میں ایک دفتر اور ایک ایجنٹ (یا کمیٹی) رکھے گی۔

## رعایتیں:

سرکار عالی سامان آلات وغیرہ پر کوئی محصول کروڑگیری عاید نہیں کرے گی۔ کمپنی کو ایک اور رعایت جو دی گئی وہ یہ تھی کہ اس کو دوسری لینوں سے متصل کرنے اور ان پر ریلیں چلانے کا حق حاصل ہو۔ کمپنی نے سرکار عالی کی رعایتوں کا خیال کرتے ہوئے یہ وعدہ کیا کہ وہ ڈاک خانہ اور فوج کے عہدہ داروں کو مفت لے جائے گی۔

## میعاد معاہدہ:

ریلوے بعد ادائی رقم ۱۹۱۴ یا ۱۹۳۴ یا ۱۹۵۴ء میں خریدی جاسکتی ہے۔ اگر کمپنی کی جانب سے عہد شکنی ہو تو سرکار عالی کمپنی کو چھ ماہ کا نوٹس دے کر معاہدہ ختم کرسکتی ہے۔ معاہدۂ ہذا کے اختتام پر زمینات مکانات وغیرہ

سرکار عالی کو واپس کر دئیے جائیں گے اور سرکار عالی انجن گردشی اثاثہ وغیرہ واجبی قیمت پر خرید سکے گی ۔ لائن کے مکمل ہو جانے کے بعد سرکار عالی کمپنی کو پٹہ یا دوسرے قسم کا کوئی حق یا استحقاق اتنی مدت کے لئے عطا کرے گی جو مدت (۹۹) سالہ کے (چونکہ معاہدۂ ۱۸۸۳ میں مدت (۹۹) سال مقرر کی گئی تھی) باقی ماندہ مدت کے مساوی ہوگی ۔

## مالیات :

کمپنی کا سرمایہ قابل انفکاک ڈبینچروں کے ذریعہ فراہم کیا جائے گا۔ یہ رقم بالاقساط نیشنل پروانشیل بنک آف انگلینڈ یا کسی اور بنک میں جو اس وقت کمپنی کا بنک ہے جمع کرائی جائے گی ۔ سرکار عالی سرمایہ ڈبینچر پر جو (۲۵) لاکھ پونڈ سے زیادہ نہ ہوگا ۔ ۲ سال تک کمپنی کو سالیانہ ادا کرے گی کمپنی سرکار عالی کو سالیانہ مذکور مع سود مقررہ ختم مدت پر واپس دیدے گی ۔ کمپنی ایک مالی حساب رکھے گی جو ہر چھ ماہ میں (۳۰ رجون اور ۳۱ رڈسمبر تک) مرتب کیا جائے گا. سرکار عالی کو حسابات کی تنقیح کرنے کا اختیار حاصل رہے گا. اگر سرکار عالی اور کمپنی کے درمیان کسی رقم کے متعلق جو خرچ ہو چکی ہو یا ہونے والی ہو اختلاف ہو تو اس کے تصفیہ کے لئے بتوسط رزیڈنٹ بہادر یہ مسئلہ حکومت ہند کے صیغہ ریلوے میں پیش کیا جائے گا۔ اور اس کا فیصلہ (فریقین پر) قطعی اور واجب التعمیل ہوگا ۔

معاہدہ کے بعد دو سال کے اندر ۱۸۹۹ تا ۱۹۰۰ "حیدرآباد گوداوری ریلوے لائن" کی تکمیل ہوئی جو کہ ۳۸۰ میل طویل تھی ۔ سکندرآباد تا منماڑ لائن سے علاقہ مرھٹواری کو آباد کرنے میں بہت مدد ملی اور یہاں کی پیداوار کو بمبئی کی منڈی تک پہنچانے میں آسانی ہوگئی ۔ اس ریلوے کی تعمیر کے بعد نئی ریلوں کی تعمیر کا مسئلہ ایک عرصہ تک ملتوی رہا ۔

# ۱۹۱۱ تا ۱۹۳۰ء

اعلیٰحضرت بندگان عالی کی تخت نشینی کے بعد سے نئی ریلوں کی تعمیر شروع ہوجاتی ہے۔ اس مبارک دور کا آغاز پورنا ہنگولی لاین سے ہوتا ہے جس کا مقصد ہندوستان کی چھوٹی پٹری کی ریلوں میں اتصال پیدا کرنا تھا۔ یہ لاین ۱۵ رمئی ۱۹۱۲ء چالو کردی گئی لیکن جس مقصد کے تحت اس لاین کا آغاز ہوا وہ پورا نہ ہوسکا۔ ۱۹۱۶ء میں سکندرآباد تا کرنول لاین کی تعمیر کا کام شروع ہوا۔ اس کا ایک حصہ بھی ونپرتی روڈ تک ۱۵ رفبروری ۱۹۱۷ء میں مکمل ہوا۔ جنگ عظیم کے بعد کسادبازاری کا دور دورہ شروع ہوا۔ اس کے علاوہ مالی دقتوں کی وجہ سے بھی یہ کام پانچ سال تک ملتوی رہا۔ اس لاین کی تعمیر حدود انگریزی تک یکم ستمبر ۱۹۲۸ء سے پہلے ختم نہ ہوسکی۔ اس کے دو ماہ بعد کرنول ڈورناچلم لاین ایم۔ ایس۔ ایم ریلوے سے حاصل کرلی گئی اور سکندرآباد تا ڈورناچلم لاین سے جنوبی ہند کی چھوٹی پٹری کی ریلوں سے اتصال پیدا ہوگیا۔ تقریباً اسی زمانہ میں قاضی پیٹھ بلہارشاہ لاین کا آغاز ہوا جس کی وجہ سے شمالی اور جنوبی ہند کے درمیان بڑی پٹری کے ذریعہ قریب ترین راستہ مہیا ہوگیا۔ اس کی تکمیل چار حصوں میں ۱۹۲۴ء اور ۱۹۲۸ء کے درمیان ہوئی۔ ۱۶ رڈسمبر ۱۹۲۸ء کو اعلیٰحضرت بندگان اقدس نے اس لاین کا افتتاح فرمایا۔ مانجرا کی زرخیز وادی کے استحصال کے لئے وقارآباد، محمدآباد بیدر لاین (۷۵ میل) مکمل ہوئی اور ۳ رجنوری ۱۹۳۰ء سے چالو کردی گئی۔ یہاں یہ بات قابل ذکر ہے کہ ۱۹۱۲ء سے ریلوں کی تعمیر سرکارعالی کے سرمایہ سے ہوئی، البتہ ان کی تعمیر اور انتظام "این جی ایس ریلوے کمپنی" کے سپرد رہا۔

# ۱۹۳۰ء کے بعد ریلوے کی ترقی

۱۹۳۰ء کے بعد سے ریلوے کے تعمیری پروگرام میں کوئی قابل لحاظ اضافہ نہیں ہوا، صرف دو لاینوں کی تعمیر ہوئی۔ ۱۹۳۲ و ۱۹۳۳ء میں محمد آباد بیدر سے پرلی ویجناتھ تک لاین دو حصوں میں مکمل کر دی گئی جس کا طول ۱۰۹ء۶۸ میل تھا۔ اس لاین سے تجارتی فائدے حاصل ہوئے، مثلاً پربھنی کی روئی اور بیدر کے سامان اور گھی کی تجارت کو بہت فروغ ہوا۔ یکم نومبر ۱۹۳۸ء میں جنکم پیٹھ بودھن لاین کی تعمیر ہوئی جس کا طول ۱۲ء۰۴ میل تھا۔ اس لاین سے بودھن کی شکر کی نقل و حمل میں آسانی ہوگئی۔ بودھن شکر کا کارخانہ اب حیدرآباد کی معیشت میں ایک خاص اہمیت رکھتا ہے۔ اس طرح آغاز سے ۱۹۳۹ء تک ریلوں کا مجموعی میلانہ ۱۳۶۰ء۶۰ میل رہا۔

۱۹۳۰ میں ریلوے کی جو حالت تھی اس کا اندازہ حسب ذیل جدول سے ہوگا

| مدات | (۲) بڑی پٹری | (۳) چھوٹی پٹری | (۴) جملہ |
|---|---|---|---|
| مجموعی میلانہ | ۵۷۸۶۴۳ | ۶۵۹۶۹۰ | ۱۲۳۸۶۳۳ |
| مسافرین سے آمدنی | ۴۰۰۸۸۸۶ | ۳۹۵۸۶۲۶ | ۸۰۳۷۵۱۳ |
| اشیاء کی نقل و حمل سے آمدنی | ۹۴۴۵۲۷۶ | ۵۴۴۱۰۹۷ | ۱۴۸۸۶۳۷۳ |
| خام آمدنی | ۱۴۰۵۶۶۹ | ۹۷۴۵۵۲ | ۱۵۰۳۱۲۵۱ |
| خام آمدنی فی ٹرین میل | ۷۶۳۸ | ۵۶۴۵ | ۱۲۶۸۳ |
| مصارف رواں | ۵۱۶۹۳۰۸ | ۴۹۶۳۱۸۵ | ۱۰۱۳۲۵۹۳ |
| خالص آمدنی | ۸۸۸۷۲۹۱ | ۴۷۸۲۳۶۷ | ۱۳۶۶۹۶۵۸ |

لہ۔ دیکھئے

اگر ان اعداد کا مقابلہ ریلوے کے ابتدائی سال یعنی ۱۸۷۴ء سے کیا جائے تو پتہ چلے گا کہ تقریباً ۶۰ سال کے عرصہ میں حیدر آباد میں کتنی عظیم الشان ترقی ہوئی ہے۔ ۱۸۷۴ء میں ریلوے کا مجموعی میلانہ ۱۲۱ میل تھا ۔ ۱۹۳۰ء میں مجموعی میلانہ ۱۲۳۸۶۰۳۳ ہو گیا۔

اگر صرف مجموعی میلانہ کے لحاظ سے دیکھا جائے تو دنیا کے ممالک میں ممالک متحدہ امریکہ کا نمبر اول آتا ہے۔ لیکن محض مجموعی میلانہ سے ریلوے کی ترقی کا پتہ نہیں چلتا جب تک کہ میلانہ کو رقبہ اور آبادی کی روشنی میں نہ دیکھا جائے۔ اگر مجموعی میلانہ رقبہ کے تناسب سے دیکھا جائے تو بلجیم کا درجہ سب سے بڑھ جاتا ہے۔ اس لئے کہ وہاں ہر سَو مربع میل کے لئے ۴ میل کی ریلیں ہیں۔ انگلستان اور جرمنی میں ہر سَو مربع میل کے لئے ۲ میل کی ریلیں ہیں۔ ہندوستان میں ہر سَو مربع میل کے لئے ۲ میل اور حیدر آباد میں صرف ۰۱ء۸ میل ریلیں ہیں۔ اگر آبادی کے تناسب سے میلانہ کا مطالعہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ ہر ایک لاکھ کی آبادی کے لئے کنیڈا میں ۴۶۵ میل۔ ممالک متحدہ امریکہ میں ۱۱۰ میل۔ اور حیدر آباد میں ۹ میل کی ریلیں ہیں۔ حسب ذیل جدول سے آبادی کے لحاظ سے میلانہ میں اضافہ کا پتہ چلتا ہے:۔

| سال | آبادی | میلانہ | میلانہ ہر ایک لاکھ کی آبادی کے لئے |
|---|---|---|---|
| ۱۸۸۱ء | ۹۸۴۵۵۹۴ | ۱۲۱ | ۱۶۰۲ |
| ۱۹۳۱ء | ۱۴۴۳۶۱۴۸ | ۱۲۳۸ | ۸۶۰۵ |
| ۱۹۳۹ء | ۱۲۳۳۲۶۴۴ | ۱۴۹۳ | ۹۶۰۱ |

نوٹ: آخری مد میں مردم شماری کے اعداد ۱۹۴۱ء کے ہیں، اس لئے کہ مردم شماری ہر دس سال کے بعد ہوتی ہے۔ گو ۱۹۴۱ء کی مردم شماری اور ۱۹۳۹ء کے مجموعی میلانہ سے سنوں میں یکسانیت نہیں رہی لیکن اس سے کوئی خاص فرق نہیں پڑتا۔

حیدر آباد کے رقبہ (۸۲۶۹۸ مربع میل) کے لحاظ سے دیکھا جائے تو ۳۸ تا ۱۹۳۹ء میں میلانہ کا فیصد ہر (۱۰۰) مربع میل کے لئے ۱۰۸۰ء ا رہا۔

مجموعی میلانہ کے ساتھ ساتھ خام آمدنی میں بھی اضافہ ہوا۔ ۱۸۷۴ء میں ریلوے کی خام آمدنی ۱۳۴۰۱۷ روپے (سکہ عثمانیہ) تھی، لیکن ۱۹۳۰ء میں خام آمدنی بڑھ کر ایک کروڑ ۵۰ لاکھ تک پہنچ گئی۔ اس طرح ۱۹۳۰ء میں خالص آمدنی ایک کروڑ ۶۳ لاکھ سے زیادہ تھی، لیکن ۱۸۷۴ء میں ۷۹۴۳ روپے تھی۔ ۱۸۷۴ء میں تعمیری مصارف ۱۴۵۹۶۴۸ روپے تھے اس میں سائیڈنگ کی رقم شامل نہیں ہے۔ سائیڈنگ کی رقم کو شامل کرنے کے بعد ۱۲۱۰۰۰ روپے فی میل رقم صرف ہوئی، لیکن ۱۹۳۹ء تک ریلوے کے تعمیری مصارف ۱۴۹۷۷۰۰۰ روپیوں تک رہے۔

---

# حیدرآباد میں ریل کی سرکاری خریدی

(۲)

۸ر ڈسمبر ۱۸۸۳ء کے معاہدہ کی رو سے یکم جنوری ۱۹۳۴ء کو کمپنی کی ریلوے پر سرکار عالی کو ملکیت حاصل کرنے کا حق تھا لیکن ان فوائد کے پیش نظر جو ریلوے پر بعجلت ممکنہ ملکیت حاصل کر لینے سے ریاست کو حاصل ہو سکتے تھے ضروری تھا کہ کوئی تدبیر ایسی نکالی جائے جس سے کمپنی کو اپنی ملکیت سے دست کش ہونے کی ترغیب ہو اور ساتھ ہی ساتھ سرکار عالی کا بھی کوئی نقصان نہ ہو۔

اس امر پر غور کرنے کے لئے کہ بطور ترغیب کیا خاص "آفر" دیا جانا چاہیئے سرکار عالی نے ریلوے کے دو ماہرین کی خدمات حاصل کیں، ان کے سپرد دو کام کئے گئے، انہیں نہ صرف آفر سے متعلق مشورہ دینا تھا بلکہ یہ بھی معلوم[1]

---

[1] دیکھئے نوٹ صدرالمہام بہادر فینانس۔

کرنا تھا کہ کمپنی کی طرف سے ریلوے کی نگہداشت اطمینان بخش طور پر ہوئی تھی یا نہیں ۔ مالی امور سے متعلق مشورہ دینے کے لئے سر فریڈرک گانٹلٹ منتخب کئے گئے ۔ آخر کے تصفیہ میں حسب ذیل اعداد کا خاص طور پر لحاظ رکھا گیا :۔

| | پونڈ |
|---|---|
| (۱) وہ رقم جو ۱۹۳۴ء میں ریلوے خریدی جانے کی صورت میں معاہدہ کے تحت منجانب سرکار عالی واجب الادا ہوگی ۔ | ۵۹۳۴۸۳۳ |
| (۲) اندازہ آمدنی جو یکم اپریل ۱۹۳۰ء سے ۳۱ ر ڈسمبر تک کمپنی کو وصول ہوتی اور جو خریدی ریلوے کے بعد بحق سرکار عالی رہے گی ۔ | ۲۱۱۸۱۸ |
| (۳) انگلش انکم ٹکس کی بچت یعنے وہ رقم جسے ریلوے خرید ۔ لئے جانے کے باعث سرکار عالی کے طرف سے ادا کرنے کی ضرورت نہ رہے گی ۔ | ۳۸۰۵۴۵ |

مسٹر الف فریمن نے حسب خواہش صدر المہام فینانس ۱۹۳۰ تا ۱۹۳۴ء کی بابت آمدنی کے حسب ذیل دو تخمینہ جات مرتب کئے :۔

| | |
|---|---|
| (۱) موافق حالات میں زیادہ سے زیادہ آمدنی | ۲۶۶۷۵ لاکھ روپے (۲۱۶۲۱۳۸) پونڈ |
| (۲) مخالف حالات میں کم سے کم آمدنی ۔ | ۲۶۷۴۵ لاکھ روپے (۱۹۴۴۵۴۵) پونڈ |

ان دو تخمینہ جات سے مسٹر لائیڈ جونس (کمپنی کے ایجنٹ) کے اعداد کی تائید ہوتی ہے جن کو سر فریڈرک گانٹلٹ نے بھی نہایت واجبی ظاہر کیا ۔ آخر کار

---

لہ ۔ دیکھئے مصنفہ ایس ۔ ٹی ۔ آینگار ۔

ایک کمیٹی منعقد کی گئی جس میں سرکار عالی کے مامور کردہ ماہرین و معتمد فینانس اور صدر المہام فینانس (بہ حیثیت صدر) شریک تھے۔ اس کمیٹی میں متفقہ طور پر یہ قرار پایا کہ بتاریخ یکم اپریل ۱۹۳۰ء معاہدہ ختم کرنے کے لئے ... ریلوے کی قیمت کے طور پر ۸۳ لاکھ پونڈ کا آفر دیا جانا چاہیئے۔ باب حکومت کی متفقہ سفارش پر کمیٹی کو آفر دئیے جانے کی منظوری بارگاہ خسروی سے بذریعہ فرمان مبارک مؤرخہ ۸ ررجب سنہ ۱۳۴۸ ہجری (مطابق ۱۰ ر ڈسمبر ۱۹۲۹ء) ہوئی۔

آفر سے متعلق اعداد مرتب کرنے میں ان جملہ ترمیمات و تجدیدات کا کافی لحاظ رکھا گیا جن کی یکم جنوری ۱۹۳۴ء سے پہلے ضرورت پڑتی تھی مسٹر فریمن نے اپنی رپورٹ میں یہ ظاہر کیا کہ ریلوے لاین کا معاینہ ہر سال حکومت ہند کے مقرر کردہ عہدہ دار کے تفویض رہا ہے۔

یہاں تک تو آفر کا مسئلہ رہا، اب دوسرا سوال آفر کے طریقۂ ادائی سے متعلق تھا، اس سلسلے میں سرکار عالی اور کمپنی کے مابین یہ طے پایا کہ آفر (یعنے ۸۳ لاکھ) کا ایک حصہ بتاریخ یکم اپریل نقد ادا کیا جائے اور بقیہ رقم بحق حصہ داران سالانہ (۵ ½) فیصد سود والے سہ سالہ "ڈبنچرز" جاری کر کے ادا کی جائے۔ سر آسبرن اسمتھ مینجنگ گورنر امپیریل بنک نے سرکار عالی کو تقریباً (۶) فیصد پر رقم دلانے کا وعدہ کیا۔

اندازہ لگایا گیا کہ ریلوے کی قبل از وقت خریدی سے زائد از ۴۵ لاکھ سکۂ ع (۳۰۳۰۰۰ پونڈ) کا مالی فائدہ ہوگا۔ سرکار عالی کے پیش نظر یہ بھی خیال تھا کہ آگے چل کر "محاصل ریلوے" میں تقریباً ایک کروڑ سکۂ ع کا سالانہ اضافہ ہوگا اور جو رقم خریدی پر صرف کی گئی اس پر ۶ فیصد سود سالانہ بھی لگایا جائے تو سرکار عالی کا خیال تھا کہ تقریباً ۱۱ سال میں رقم خریدی پوری بے باق ہو جائے گی۔

این۔جی۔ایس ریلوے کمپنی نے بالآخر سرکار عالی کے آفر کو منظور کرلیا اور ضروری دستاویزات کی حسب ضابطہ تکمیل بتاریخ ۸ر مارچ ۱۹۳۰ء میں آئی۔

تیسرا سوال یہ تھا کہ ریلوے سرکار عالی کے ملکت ہو جانے کے بعد اس کا طریقۂ انتظام کیا ہونا چاہیئے۔ باب حکومت کی متفقہ سفارش پر بارگاہ خسروی سے بذریعۂ فرامین مبارک مزینہ ۱۰ر ربیع الثانی ۱۳۴۸ ہجری و ۸ر رجب ۱۳۴۸ ہجری یہ تصفیہ فرمایا گیا کہ ایک ایجنٹ اور اس پر ایک ریلوے بورڈ ہو جو باب حکومت سرکار عالی کے تابع رہے گا۔ حیدرآباد ریلوے بورڈ کے صدر صدرالمہام فینانس مقرر کئے گئے۔ صدرالمہام فینانس کو ریلوے کے حسابات کی تنقیح اور ارکان ریلوے بورڈ (مقیم لندن) سے تبادلہ خیالات کے پورے اختیارات دئے گئے۔ یہ بھی طے پایا کہ صدرالمہام فینانس کے ساتھ دو اراکین رہیں گے جن کو فی کس سالانہ (۱۲۰۰) پونڈ معاوضہ ادا کیا جائے گا، ان دونوں کا تقرر (۵) سال کے لئے ہوگا اور صدرنشین کی عدم موجودگی میں ان میں سے ایک بورڈ کا صدر ہوگا اور دوسرا بحیثیت مینجنگ ڈائرکٹر۔ سر ریجنالڈ گلانسی اور مسٹر لائیڈ جونس علی الترتیب صدر (صدرنشین کی عدم موجودگی میں) اور مینجنگ ڈائرکٹر مقرر کئے گئے اگر سرکار عالی پسند فرمائے تو ایک یا دو ارکان کو بہ معاوضہ سالانہ ایک ہزار پونڈ فی رکن معمور کرنے کی گنجائش رکھی گئی۔ اسی سلسلہ میں سر رابرٹ ہائٹ (کمپنی کے ڈائرکٹر) کا تقرر ایک سال کے لئے کیا گیا اور مسٹر لائیڈ جونس کا نام دوسری جائداد کے لئے تجویز کیا گیا۔

## اعتراضات:

بعض لوگوں کا خیال تھا کہ اس لین دین میں سرکار عالی کو مالی نقصان ہوا ہے۔ ان کی دلیل یہ تھی کہ جب قبل از وقت خریدی سے محاصل میں اضافہ عوام کا فائدہ یا دیگر فوائد ہونے والے ہیں تو یہ ۱۹۴۴ء کے بعد بھی ہوسکتے تھے، پھر کیوں

اتنی عجلت سے کام لیا گیا اگر ۱۹۳۴ء ہی میں ریلوے خریدی جاتی تو کمپنی کو از روئے معاہدہ سامان ریلوے میں ترتیب و تجدات کرنی پڑیں یعنی ریلوے کی قبل از وقت خریدی سے یہ مالی بار سرکار عالی پر پڑا۔ مگر اس کے جواب میں یہ کہا گیا کہ مسٹر فرین نے جو اعداد پیش کئے ان میں ترمیمات و تجدیدات کا بھی لحاظ رکھا گیا تھا۔ دوسرے یہ کہ اگر ۱۹۳۴ء میں ریلوے خریدی جاتی تو کمپنی عمداً تجدیدات و ترمیمات کے لئے کم کام کرتی اور دیگر معاملات میں تنگ نظری سے کام لیتی لیکن ریلوے کے قبل از وقت خرید لینے سے یہ خطرہ دور ہوگیا اور ریلوے پر نگرانی اور توسیع کے مواقع ہاتھ آگئے۔

دوسرا اعتراض یہ تھا کہ جو بونس (عطیہ) حق ملکیت سے ریلوے قبل از وقت دست بردار ہونے کے لئے دیا گیا وہ ضرورت سے زیادہ تھا، لیکن اس کا جواب یہ دیا جاسکتا ہے کہ اس قسم کا بونس دینا کوئی غیر معمولی چیز نہیں۔ حکومت ہند نے بھی ریلوں کی خریدی کے وقت اسی قسم کا بونس دیا۔

تیسرا اعتراض یہ تھا کہ جو رقم سرکار عالی نے اس وقت حاصل کی وہ بازاری شرح پر حاصل کی گئی جس سے سرکار عالی کو زیر بار ہونا پڑا۔ یہ اعتراض بالکل بجا تھا۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ ریلوے کی قبل از وقت خریدی کا سودا بہت مہنگا پڑا اور کساد بازاری کی وجہ سے ریلوے کی خام آمدنی گھٹتی گئی یہاں تک کے ریلوے کو نفع کی بجائے نقصان اٹھانا پڑا۔ صدر المہام فینانس کا خیال کہ خریدی سے مفید نتائج نکلیں گے، کساد بازاری کی وجہ سے پورا نہ ہوسکا اور ریلوے کی خریدی پر جو رقم صرف کی گئی اس کی تلافی ۱۹۳۰ تا ۱۹۳۳ء کی آمدنی سے نہ ہوسکی۔ البتہ کساد بازاری کے ختم ہو جانے کے بعد آمدنی میں آہستہ آہستہ اضافہ ہونے لگا۔ لیکن فوری فوائد حاصل نہ ہوسکے۔

# نظریۂ اشتراکیت و اشتمالی روس

از

جناب ایم۔ ہنمنت راؤ صاحب ایم۔ اے (فینانس) ایچ سی ایس

عالمگیر جنگ میں متحدین کی فتح اور فاشطی دول کی شکست و اطاعت پذیری کے بعد سیاست عالم میں مملکت سوویٹ روس کو ایک عظیم اہمیت حاصل ہوگئی ہے سوویٹ مملکت روس اپنی اشتراکی نوعیت اور حکمت عملی کے باعث نہ صرف دنیا کے دیگر ممالک سے مختلف ہے بلکہ اس نے اشتراکیت کو ایک عقیدے اور عملی نظام کے طور پر دنیا کے سامنے پیش کرکے اقوام عالم کو دعوت فکر و عمل دے رکھا ہے۔ گو دنیا کے دیگر ممالک کی اشتراکی جماعتیں اشتمالی روس کے طریق کار سے متفق نہیں ہیں۔ اور ارتقائی منازل کے ذریعہ بتدریج سیاسی اقتدار کے حصول اور پارلیمنٹری طریقوں سے اشتراکی سماج کے قیام کی سعی میں مصروف ہیں، لیکن اس حقیقت سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ جماعتی نقطۂ نظر اور طبقاتی عدم مساوات کے خاتمہ کے مسایل عہد حاضر کے سیاسی تخیل اور زندگی میں نمایاں حیثیت حاصل کرچکے ہیں۔ بجز ریاستہائے متحدہ امریکہ ہر مملکت میں اشتراکی تحریک

ایک پارٹی کے نصب العین کی شکل میں دن بہ دن منظم و قوی ہوتی جاتی ہے اور ان ممالک کے حکومتوں کی تعمیر و تشکیل میں اس پارٹی کا اثر روز افزوں ہے۔ مملکت روس میں اشتمالی خطوط پر زراعت و صنعت کی عظیم پیمانہ پر ترقی اور نئے تصورات حیات کی اساس پر سماج کی تنظیم جدید اور اس کا عملی مظاہرہ اقوام عالم کے لئے ایک دعوت مقابلہ سے کم نہیں ہے۔ بایں وجوہ یہ جاننا ضروری ہے کہ سوویٹ روس کے معاشی و سیاسی فکر اور تصور حیات کی بنیاد کس نظریہ پر قایم ہے۔ چونکہ سوویٹ روس ایک اشتمالی مملکت ہے اس لئے اس کے "تصور حیات" کو سمجھنے کی خاطر نظریۂ اشتراکیت کا مطالعہ ضروری ہے کیونکہ روس کی اشتمالی جماعت کا یہ دعویٰ ہے کہ اس کے نظری و عملی زندگی کا کامل انحصار کارل مارکس کے اشتراکی نظریہ و تعلیم کی صحیح تعبیر پر ہے۔

انیسویں صدی عیسوی کے وسط میں براعظم یورپ، خاصکر جرمنی کے سیاسی تخیل پر ہیگل کا نظریۂ مملکت حاوی تھا۔ ہیگل پر کانٹ اور روسو کے تعلیمات کا اثر پڑا تھا۔ نظریۂ افادیت کے مبلغین نے جس طرح عدم مداخلت اور انفرادی آزادی پر زور دیا، اسی طرح اس کے برعکس ہیگل نے مملکت کے قوت و اقتدار کی پرجوش تائید کی۔ اس عہد میں براعظم یورپ کی معاشی و سیاسی دنیا میں ایک خاص شخصیت کی حامل ہستی کا ظہور ہوا۔ یہ شخص کارل مارکس تھا۔ اس جرمن یہودی کی پیدائش ۱۸۱۸ء میں ہوئی۔ اس نے قانون و تاریخ و فلسفہ کی تعلیم حاصل کی اور ایک اخبار بھی جاری کیا۔ اس اخبار کے سلسلہ میں جرمنی کے ارباب مقتدر اس سے ناراض ہوئے تو اُسے پیرس چلا آنا پڑا۔ پیرس میں اس کی ملاقات تراجی اور اشتراکی خیالات کے لوگوں سے ہوئی اور مارکس نے ان کی صحبت میں ان مسایل کا مطالعہ کیا۔ انہی دنوں میں اس کی ملاقات فریڈرک اینجلس سے ہوئی۔ اینجلس، گو جرمن تھا لیکن انگلستان میں آباد ہوکر ایک کارخانہ کا مالک اور متمول شخص ہوگیا تھا۔ اینجلس کے پہلو میں ایک دردمند دل تھا اس لئے وہ اپنے

زمانہ کے عمرانی حالات اور خاصکر مفلس اور نادار طبقہ کی حالت زار سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکا
اس نے رابرٹ اوون کے اصلاحی خیالات اور مساعی کا غایر مطالعہ کیا، اور جب
پیرس میں اس کی ملاقات مارکس سے ہوئی تو دونوں نے متحدہ طور پر سیاسی و معاشی مسایل پر
غور و فکر شروع کیا۔ ان کے باہمی اتحاد کا یہ حال تھا کہ ان دونوں کے بیشتر تصانیف کی
اشاعت متحدہ طور پر ہوئی۔

مارکس پر ہیگل کے نظریات کا ضرور اثر پڑا، لیکن مارکس نے مملکت کے
ہیگلی تصور سے اپنے حسب منشا کام لیا اور اس شہرۂ آفاق نظریہ کو پیش کیا جس کو
علمی اصطلاح میں "تاریخ کی مادی تعبیر" سے موسوم کیا جاتا ہے۔ مارکس نے معاشی مظاہر کو
معاشرتی ارتقا کی بنیاد قرار دیا، اور یہ خیال ظاہر کیا کہ، پیدایش دولت کے رائج الوقت
طریقوں ہی کی بدولت معاشرہ (سوسائٹی) کے ادارے قایم ہوتے ہیں، اور
سماج کے مختلف طبقات کے باہمی تعلقات کا تعین اور نوعیت معاشرہ کی تکمیل
تمام تر عاملین پیدایش کی پیہم ارتقائی کوششوں کا نتیجہ ہیں۔

عاملین پیدایش، یعنے وہ مادی ذرایع جن پر انسان کو تصرف حاصل ہے اور
انسان کا وہ علم جو ان مادی وسایل کے استفادہ سے متعلق ہے ترقی پذیر ہیں اور
زمانہ کے ساتھ ساتھ اس تصرف و علم میں اضافہ ہوتا جاتا ہے اور نئے معاشی تنظیمات کی
ضرورت لاحق ہوتی ہے، جس سے مختلف سماجی طبقات کی تنظیم اور ان میں اقتدار کی
تقسیم لازم آتی ہے۔ کسی زمانہ میں یہ "اقتدار اعلیٰ" بڑے بڑے زمینداروں کے
قبضہ میں تھا اور سماج کی تنظیم بھی انہی جاگیرداروں اور زمینداروں کی ضروریات
کے مطابق عمل میں آئی۔ اس کے بعد صنعتی اور تجارتی ترقیات کا زمانہ آیا، بنابراں
قدیم زمیندار طبقہ کا زراعتی اقتدار زوال پذیر ہوا، صنعتی جماعتوں کے اعلیٰ
طبقوں کے افراد نے قدیم زمیندار طبقہ کے مقابل حصول اقتدار کے لئے کشمکش کی۔
بتدریج یہ اقتدار صنعتی و تجارتی طبقہ کے ہاتھوں منتقل ہوا اور ایک ایسا حکمران طبقہ

وجود میں آیا جو زمینداروں اور صنعتی سرمایہ داروں کے امتزاج کا نتیجہ تھا صنعتی انقلاب و ترقی کے لئے مزدوروں کا اجتماع لازمی تھا، اور مزدوروں نے اس اجتماعی قوت سے کام لیا اور اپنے حقوق کی حفاظت بیں اپنے "آقاوں" کے خلاف متحدہ تنظیم کی بنا ڈالی۔ دوسرے الفاظ میں موجودہ تحریک عمال کا آغاز ہوا جو سرمایہ دار طبقہ کے مطالبات و مفروضات کے خلاف ایک قومی اور منظم جد و جہد ہے۔

مارکس کا خیال تھا کہ مزدوروں کا یہ محکوم طبقہ جو اپنے حق تنظیم و احتجاج سے کسی حال محروم نہیں کیا جا سکتا۔ بالآخر سرمایہ دار طبقے اور سرمایہ داری کے معاشی نظام کو تباہ کرکے دم لے گا، اور پرولتاری طبقہ کو کامرانی نصیب ہوگی۔ پرولتاری طبقہ کے برسر اقتدار آنے کے بعد کوئی اور طبقہ ہی باقی نہ رہے گا جس کا استحصال کیا جا سکے۔ اس طرح پر ایک ایسے "سماج" کے قیام سے جس میں طبقات کا وجود ہی نہ ہو، استحصال کا اپنے آپ خاتمہ ہو جائے گا، اور پوری جماعت پر پوری جماعت کی حکومت سے ایک ایسا معاشری نظم و نسق قایم ہوگا جو پوری جماعت کے وسایل کی تنظیم جماعت کے مفاد کی خاطر انجام دے گی۔

مارکس کے تعلیمات کا ماحصل یہ ہے کہ مزدوروں کے طبقہ کا فرض صرف اسی قدر نہیں کہ وہ اقتدار مملکت پر حاوی ہو جائے اور اس کو اپنے مفاد و اغراض کی تکمیل میں کام میں لائے، بلکہ اہم فرض یہ ہے کہ وہ اس مملکت اور اس طبقہ کو جس کی کہ مملکت نمایندہ ہے، تباہ کردے، اور اس کی جگہ ایک نیا ادارہ قایم کرے۔ اس منئے ادارہ کی نوعیت اور اس کے قیام کے تدابیر سے متعلق مارکس کے تابعین میں اختلاف رائے ہے۔ کمونیٹ (اشتمالی) اور سوشل ڈموکراٹک (اشتراکی جمہوری) جماعتیں اسی

اختلاف آزاد کا نتیجہ ہیں۔ اشتمالیت اور اشتراکی جمہوریت کا یہ اختلاف عہد حاضر میں بہت نمایاں ہوگیا ہے۔ مارکس نے اپنے نظریات کو نہایت واضح طور پر ۱۸۴۸ء میں کمیونسٹ میانیفسٹو کے ذریعہ ظاہر کیا۔ لیکن اس کے اثرات ایک عرصہ بعد ظاہر ہوئے۔ ابتدا میں "سوشیل ڈموکریٹک" کا زور رہا، اور ۱۸۶۴ء میں یہ پہلی بین الاقوامیہ کا انعقاد ہوا۔ انقلاب روس ۱۹۱۷ء کے بعد اشتمالیت کو عروج ہوا۔ ۱۹۱۷ء میں جب کہ روس کی نیم مہذب مطلق العنان حکومت کا خاتمہ ہوا، ایک عارضی حکومت قایم ہوئی جو تقریباً جرمنی کے ایبرٹ اور شیڈمان کے حکومتوں کے مشابہ تھی۔ لیکن کی یہ عارضی حکومت نہایت قلیل عرصہ تک قایم رہی۔ زار کی حکومت کے خاتمہ کے چند ماہ بعد ہی بالشویک جماعت نے نکولائی لینن کی قیادت میں اقتدار حاصل کی۔ جرمنی کی سوشیل ڈموکراٹک پارٹی اور اسی نمونہ کی دیگر جماعتوں نے جن میں روس کے منشیویک بھی داخل ہیں، پارلیمنٹری اشتراکی پارٹیاں قایم کرکے یہ کوشش کررہی تھیں کہ حکومت کی مشنری پر قابض ہوجائیں اور قانون سازی کے ذریعہ سرمایہ داری نظام کو اشتراکی نظام سے بدل دیا جائے، اور اس طرح سماج کی نوعیت تبدیل کی گئی۔ بالشویک اشتمالی جماعت کو اس طریق کار سے صریح اختلاف ہے۔ وہ کبھی یہ تصور نہیں کرسکتی کہ ایک سرمایہ دارانہ مملکت پر قبضہ کرکے اس مملکت کو اشتراکی مفاد کے کام میں لایا جاسکتا ہے۔ اشتمالیوں کا ایقان ہے کہ صرف انقلاب ہی کے ذریعہ موجودہ نظام بدلا اور ان کی جگہ دوسرا نظام قایم ہوسکتا ہے۔ مارکسٹ اسکول کا عقیدہ ہے، کہ جب تک سرمایہ داری نظام برقرار ہے۔ اصلی معنوں میں

جمہوریت کا وجود ہی نہیں ہوسکتا۔ خواہ حق رائے دہی میں کتنی ہی وسعت کیوں نہ پیدا کی جائے، کیونکہ ایک ایسے سماج میں جہاں کہ عظیم معاشی عدم مساوات موجود ہیں مساوی سیاسی حقوق کا تصور کرنا ہی غلط ہے۔ اصلی جمہوریت کا قیام معاشی عدم مساوات کے اختتام ہی پر ممکن ہے۔

مارکس کے نزدیک مملکت کا تصور ایک مجلس عاملہ سے زیادہ نہیں، اور ایک ایسی مجلس عاملہ جو حکمران طبقہ کا من حیث المجموع انصرام کرتی ہے۔ اشتمالی ذہن کبھی کسی اشتمالی مملکت کا تصور کرہی نہیں سکتا کیونکہ یہ اصطلاح بجائے خود اجتماع ضدین ہے۔ ایک اشتمالی کے نقطۂ نظر سے مملکت سے مراد وہ آلہ یا ذریعہ ہے جس کے توسط سے ایک طبقہ دوسرے طبقہ پر ظلم کرتا ہے۔ کامل اشتمالیت کے قیام سے جو سماج قایم ہوگا اس میں طبقات ہی نہ ہوں گے۔ ظاہر ہے کہ ان حالات میں ایک طبقہ پر دوسرے طبقہ کے ظلم کا کوئی سوال باقی نہیں رہتا۔ اس وجہ سے مملکت کی ضرورت ہی نہیں رہتی، البتہ سماج کے انتظامی امور ایک انتظامی مشنری کے ذریعہ انجام پاسکتے ہیں۔

اشتمالیوں کا نظریہ ہے کہ سرمایہ داری نظام کے خاتمہ کے ساتھ ہی "کامل اشتراکی سماج" کا قیام ممکن نہیں ہے، اس کے لیے کچھ عرصہ درکار ہوتا ہے، اور عبوری دور میں، کامران پرولتاری جماعت کو اپنی قوت کی تنظیم اور "مخالف انقلاب" عناصر کے استیصال میں، مصروف رہنا پڑتا ہے، اور یہی وہ زمانہ ہے جبکہ پرولتاری جماعت قدیم حکمران طبقہ کا انضمام اور جدید غیر طبقاتی سماج کے استحکام اور بقا کی تدابیر پر غور کرتی ہے۔ اور ایسے اداروں اور

تنظیمات کے قیام میں منہمک رہتی ہے، جو ایک اشتراکی سماج کے آزادی عمل کے لیے لابدی ہیں۔ علاوہ ازیں اس دور میں پرولتاری طبقہ خود کو ایک غیر طبقاتی سماج کی طرز زندگی کا عادی بنانے کی کوشش میں مصروف رہتا ہے۔ اس عبوری دور کو اشتمالی جماعت "پرولتاری آمریت" سے موسوم کرتی ہے۔ پرولتاری آمریت کی اصطلاح مارکس کے تصانیف ہی سے لی گئی ہے۔ روس کا وہ چودہ سالہ زمانہ جو انقلاب کے بعد گذرا اور جس دور سے روس اب بھی گذر رہا ہے اسی نام سے موسوم ہے۔ اشتمالی نظریہ میں "آمریت" کے تصور کو ایک کلیدی حیثیت حاصل ہے۔ نظام سرمایہ داری کے اختتام اور کامل اشتراکی سماج کے قیام کے درمیانی دور میں "آمریت" لازمی سمجھی جاتی ہے تاکہ مملکت کو ایسا قومی اقتدار حاصل رہے جس سے اشتراکی معاشرہ کے قیام میں سہولت ہو۔ اشتمالین کا ایقان ہے کہ جونہی کامل اشتراکی سماج قایم ہو جائے، آمریت خود بہ خود ختم ہو جاتی ہے۔

پرولتاری جماعت صرف مقتدر اعلیٰ کی شکل رکھتی ہے۔ چونکہ وہ ایک طبقہ یا جماعت ہے اس لیے یہ ممکن نہیں کہ پورا طبقہ حکومت کی مجلس عاملہ کے فرایض انجام دے سکے۔ بدیں وجہ ایک عاملانہ کمیٹی کا وجود لازم ہو جاتا ہے، اور عاملانہ مجلس کی رہبری و رہنمائی کے ایک ایسی جماعت کا وجود ضروری ہے جو پرولتاری عوام کی "منظم رائے عامہ" کو ظاہر کر سکے۔ اس لیے اشتمالی نظریہ کے مطابق یہ فرض "کمونیسٹ پارٹی" کا ہے۔ مملکت سوویٹ روس میں پرولتاری جماعت کی نیابت (مقتدر اعلیٰ کی حیثیت سے) مقامی اور ضلع واری

سوویٹس (پنچایتوں) اور مرکز میں مملکت روس کی قومی سوویٹ کانگریس میں ہوتی ہے اور حکمران طبقہ کی حیثیت کا اظہار کمونیسٹ پارٹی کے ذریعہ ہوتا ہے ۔ کمونیسٹ پارٹی، پرولتاری عوام کے اعلیٰ اور بہتر دماغوں پر مشتمل ہے ۔ کمونیسٹ پارٹی ہی وہ جماعت ہے جو بعد بحث و تمحیص حکومت کی پالیسی اور اہم امور مملکت کے بارے میں تجاویز پیش کرتی ہے اور پنچایتوں کی کانگریس جو از رد ئے دستور اعلیٰ مجلس قانون ساز ہے، فی الحقیقت کمونیسٹ پارٹی کی مرتبہ پالیسی اور تجاویز کی تشہیر و اشاعت کا فرض انجام دیتی ہے ۔ مخفی نہ رہے کہ سوویٹ کانگریس مغربی یورپ اور امریکہ کی پارلیمانٹوں کے مماثل نہیں اور نہ اس کا کوئی مستقل وجود ہے، بلکہ خاص خاص موقعوں پر اس کے مندوبین کا اجتماع ہوتا ہے اور حکومت کی مجلس عاملہ یعنی کونسل آف ڈپیوٹیس کمسرز اور کمونیسٹ پارٹی کی سیاسی شاخ کانگریس سے قریبی ربط اور مستقبل تعلق رکھتے ہیں ۔ سوویٹ دستور حکومت اور حکومت کا طریق کار، پارلیمنٹری جمہوریت کے اساسی مفروضات اور تصورات کے مغایر ہے ۔ اس میں شک نہیں کہ سوویٹ روس میں حق رائے دہی نہایت وسیع پیمانہ پر عطا کیا گیا ہے، لیکن یہ صرف طبقہ واری رائے دہی ہے ۔ اس میں وہ افراد اور جماعتیں شامل نہیں ہیں جن کا تعلق خانگی تجارت اور زمیندار (متمول) طبقہ سے ہے ۔ حق رائے دہی کا اصول ایک فرد ایک رائے (ووٹ) کے بجائے ایک مزدور ایک رائے کے اساس پر ہے ۔ سب سے پہلے مقامی پنچایتیں منتخب ہوتی ہیں اور یہ پنچایتیں، ضلع واری اور قومی سوویٹس اور کانگریس کے نمایندوں کا انتخاب کرتی ہیں ۔ نتیجتہً بالعموم کمونیسٹ پارٹی کی سرکاری فہرست کے مندرجہ

افراد بلا کسی مخالفت کے منتخب ہو جاتے ہیں۔ اس طریق کا مقصد یہ ہے کہ انتخابات انفرادی اثرات سے محفوظ رہیں اور تمام تر جماعتی نقطۂ نظر و مفاد کی نیابت ہو۔ یہی وجہ ہے کہ انتخابات پر کمونیسٹ پارٹی پورے طور پر حاوی ہوتی ہے۔ پس موجودہ مملکت سویٹ روس ایک ایسی جماعتی مملکت جو ایک طبقہ کی اساس پر قایم ہے اور یہ مملکت کسی مکمل اشتراکی نظام کا آلۂ حکومت نہیں ہے، بلکہ کامل اشتراکی نظام کے قیام تک کے عبوری دور کا ایک امدادی ذریعہ ہے جو اپنے معاشی و سیاسی تدابیر اور تجاویز کے ذریعہ بتدریج خانگی تاجر اور متمول زمیندار طبقات کو ختم کر کے زراعت کو اشتراکی سانچہ میں ڈھالنے کی کوشش میں مصروف ہے۔ سوویٹ مملکت کا مقصد یہ ہے کہ ایک معین مدت کے معاشی منصوبہ کے تحت ملک کو صنعتی و زراعتی ترقی سے مالا مال کر دیا جائے اور کامل اشتراکی سماج قایم کر دیا جائے جس کے بعد مملکت کی ضرورت ہی باقی نہ رہے گی اور صرف ایک ہی طبقہ رہ جائے گا۔ اس مقصد کے پیش رفت میں کمونیسٹ پارٹی اس وقت معاشی نظم و نسق کے ایسے اداروں اور تنظیمات کے قیام اور تنظیم میں منہمک ہے جو بہ زمانہ مستقبل کسی سیاسی نگرانی کے بغیر اپنے آپ انصرام کار کے قابل ہو جائے گی۔ ٹرسٹس (جو اس وقت ملک کی صنعتوں کو چلا رہی ہیں) اور منصوبہ بندی کی کمیشنیں اور کنٹرولنگ کونسلیں (جو ملک کی معاشی زندگی کی رہنمائی اور تنظیم کر رہی ہیں) اور ٹریڈ یونینس و انجمن امداد باہمی جس کو کہ نظم و نسق میں مسلمہ حیثیت حاصل ہے، اصلی معنوں میں سوشیل کنٹرول کا فرض انجام دے رہی ہیں، اور ان اداروں کی کارکردگی کی بنا پر بجا طور پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ مستقبل میں یہی ادارے پرولتاری آمریت

اور طبقہ واری مملکت کی جگہ لیں گے اور ان کے نعم البدل ثابت ہوں گے اور سیاسی حکومت کے بجائے معاشی نظم ونسق قایم ہوگا۔

یہ ظاہر کرنا ضروری ہے کہ اشتمالی نظریہ کے مطابق "انقلاب روس" مستقبل کے "انقلاب عالم" کا صرف ایک جُز ہے۔ جب تک روس سے باہر سرمایہ داری نظام موجود ہے، باہر کی دُنیا سے روس کو "رد انقلاب" کا خطرہ لگا ہوا ہے، تاوقتیکہ دُنیا میں انقلاب نہ ہو روس کی اشتمالی تحریک محفوظ و مامون سمجھی نہیں جاسکتی۔ انہی وجوہ سے اشتمالین کا ایقان ہے کہ جب تک روس سے باہر دُنیا کے کسی حصہ میں پرولتاری طبقہ محکوم حالت میں ہے، روس میں طبقہ واری مملکت کا وجود لازم ہے۔ اس طرح پر روس میں مملکت کا خاتمہ ایک غیر معین مدت تک کے لیے ملتوی ہوگیا ہے۔ اور سویٹ روس کے جو دوستانہ تعلقات دُنیا کے سرمایہ دار اقوام اور ممالک سے قایم ہیں ان کی نوعیت طبقاتی جنگ کے دوران میں "عارضی صلح" سے زیادہ نہیں۔ ان طبقات کا خاتمہ صرف اسی وقت ممکن ہے جبکہ ساری دُنیا اشتراکیت کی اور سلامتی کی ضامن نہ ہو جائے۔

# عوام کا منصوبہ

از

جناب سید معین الدین قادری صاحب ایم۔ اے (عثمانیہ)

جنگ ختم ہو چکی، اور جنگ کے ساتھ تخریبی کارروائیوں کا دور بھی ختم ہو چکا۔ آج کل ہر ملک میں تعمیر نو اور تنظیم جدید کی تحریکات موضوع بحث بنی ہوئی ہیں۔ شاید ہی دنیا کا کوئی متمدن ملک ایسا ہو جہاں تعمیری منصوبے تیار نہ کئے گئے ہوں۔ جنگ کے بعد کے اس دور کو اگر کوئی موزوں نام دیا جا سکتا ہے تو وہ منصوبوں کا دور ہو سکتا ہے۔

منصوبہ بندی کا لفظ اگرچہ کہ آج کل ہر ایک کی زبان پر ہے لیکن تعمیری کاروبار کا یہ طریقہ کوئی اس جنگ کی پیداوار نہیں ہے۔ اس جنگ سے قبل بھی کئی منصوبے بنائے گئے اور انہیں روبہ عمل لایا گیا۔ شاید اس سلسلہ میں روس کو اولیت حاصل ہے جس نے اپنے پنجسالہ منصوبوں کو کامیاب انصرام تک پہنچا کر منصوبہ بندی کے تخیل کو بہت تقویت پہنچائی اور عام کیا۔ ہٹلر نے جرمنی میں چار سالہ منصوبوں کے ذریعہ قوم و ملک کو

جنگ کے لیے تیزی سے تیار کرنے کا طریقہ اختیار کیا، اور صدر روزویلٹ نے عظیم کساد بازاری کا مقابلہ کرنے کے لیے اپنا منصوبہ 'نیو ڈیل' کے نام سے امریکہ میں جاری کیا۔ اسی طرح ہندوستان میں بھی لوگ منصوبہ بندی کے طریقوں سے محض ناآشنا نہیں تھے۔ اگرچہ کہ حکومت نے کسی منصوبہ کے تحت ملک کے کاروبار کی تعمیر کا کام انجام نہیں دیئے لیکن بعض لوگوں نے نجی طور پر منصوبے پیش کئے ہیں۔ اس سلسلہ میں ایم۔ ویسی وریا کی شخصیت بہت نمایاں ہے جنھوں نے باضابطہ طور پر ہندوستان کی معاشی ترقی کے لیے کتابی شکل میں ایک مبسوط منصوبہ پیش کیا۔

اس جنگ کے بعد بھی موصوف نے اپنا ایک منصوبہ رسالہ کی شکل میں پیش کیا ہے۔ اس کے علاوہ پرشوتم داس ٹھاکر داس اور ان کے ساتھیوں کا منصوبہ، گاندھی منصوبہ، اور خود حکومت کے پیش نظر بھی باضابطہ منصوبہ بندی کے تحت ملک کے معاشی و دیگر حالات کی تنظیم ہو رہی ہے۔ اس مضمون کا مقصد اس منصوبہ کا خلاصہ پیش کرنا اور اس پر تبصرہ کرنا ہے جو ہندوستان کے اشتراکی حضرات کی طرف سے ایم۔ این، رائے صاحب کی نگرانی میں تیار ہو کر لوگوں کے سامنے بحث و نظر کے لیے پیش کیا گیا ہے۔ اس منصوبہ کا نام "عوام کا منصوبہ" ہے۔ پہلے اس منصوبہ کا خلاصہ پیش کیا جائے گا اور اس کے بعد اس پر اظہار خیال کیا جائے گا۔

ہندوستان کی معیشت کا مرکزی مسئلہ غربت کا مسئلہ ہے۔ اس مسئلہ کو حل کرنے سے پہلے ملک میں صنعتی ترقی کی کوششیں کی جائیں، پر اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ باشندگان ملک کی قوت خرید پست ہونے کے باعث ملک کے بازار میں صنعتی پیداوار بک نہ سکے گی اور مجبوراً بیرون ملک بازاروں کی تلاش کرنی پڑے گی۔ ان طریقوں سے فاشزم یا فسطائیت کے طریقوں کو

تقویت پہنچتی ہے۔ اور ملک کا اہم مسئلہ یعنے غربت کا مسئلہ بغیر حل ہوئے اپنی جگہ قائم رہتا ہے۔ ان حقائق کو پیش نظر رکھتے ہوئے ہندوستان کی منصوبہ بندی میں سب سے زیادہ توجہ زراعت پر دی جانی چاہیئے، کیونکہ ملک کی آبادی کا تقریباً چوتھائی حصہ اس پیشہ میں مصروف ہے اور یہی طبقہ ملک میں سب سے زیادہ غریب طبقہ ہے۔ زراعت کی ترقی کے ساتھ ساتھ ملک کے عوام کی قوت خرید میں خود بخود اضافہ ہوتا جائے گا جس کے بعد صنعتی ترقی کے لیے ملک میں کافی وسیع بازار نکل آئے گا۔ معاشی ترقی کی موجودہ کوششوں میں اگر صنعت کو اولیت اور تقدیم حاصل ہو جائے تو بہت جلد سرمایہ دارانہ نظام کا وہ قدیم تجربہ پھر دہرایا جائے گا کہ جس میں کاروبار ماند پڑ جائے اور کارخانے بند کر دئے جاتے ہیں اور کساد بازاری کا دور شروع ہو جاتا ہے۔ لیکن اگر صنعتی کاروبار کا محرک بدل جائے، یعنے بجائے ذاتی منفعت کے استعمال کے لیے اشیا پیدا کی جائیں تو ایسی صورت میں یہ معاشی افراتفری پیدا نہیں ہوسکتی۔ یہ اس وقت ہو سکتا ہے جبکہ ذاتی املاک پر تحدیدات قائم کی جائیں۔

باشندگان ہند کے ایک بہت بڑے طبقہ کی ابتدائی ضروریات بھی پوری نہیں ہوتیں۔ ان کو ضروریات زندگی فراہم کرنے کے لیے ضروری ہے کہ قدیم صنعتوں کو وسعت دی جائے اور بعض نئی صنعتیں قائم کی جائیں۔ ان صنعتوں کی جو پیداوار ہو ان کی قیمتیں ایسی مقرر کی جائیں کہ وہ عوام کے دسترس میں رہیں۔ ورنہ قیمتیں زیادہ رہیں گی تو پھر ان اشیا کی تیاری عوام کے لیے نہیں بلکہ مالدار طبقات کے لیے سمجھی جائے گی۔ صنعتی ترقی کے ذریعہ عوام کی احتیاجات کو رفع کرنے کا مقصد اس وقت پورا ہوتا ہے جب کہ پیدائش دولت کا مقصد بجائے نفع اندوزی کے

استعمال کی اشیا پیدا کرنا ہو۔

اس قسم کی صنعتی ترقی کے لیے ذاتی سرمایہ سے کام نہیں چلے گا کیونکہ اول تو اس کا مقصد نفع کمانا نہ ہوگا اور دوسرے یہ سرمایہ کاری طویل مدت کے لیے ہوگی جس کا لوگ انتظار نہ کرسکیں گے، اس لیے ان کاروبار میں شغل اصل کا کام ایک بڑی حد تک حکومت کو کرنا ہوگا اور ایسی صورت میں نگرانی بھی حکومت ہی کی ہو گی۔ جو پیدائش مرفہ الحالی کے مقصد کے تحت ہو وہ ذاتی املاک اور نفع اندوزی کے مقاصد کا ساتھ نہیں دے سکتی۔

جن معاشی کاروبار میں ذاتی سرمایہ لگا ہوا ہے ان کو بھی ایک حد تک حکومت کو اپنی نگرانی میں لینا ہوگا۔ حکومت کو چاہیئے کہ وہ ان کے لیے زیادہ سے زیادہ ۳٪ منافع مقرر کر دے۔ اگر یہ نہ مل سکے تو حکومت اپنے مالیہ میں سے ان کی ادائی کرے۔ اس طرح سرمایہ داری کی ایک قسم کی راتب بندی ہو جائے گی اور صنعتی کاروبار بازار کے آئے دن کے نشیب و فراز سے محفوظ رہ سکیں گے۔

یہ تمام منصوبہ اس مفروضہ پر مبنی ہے کہ حکومت کی ہئیت ترکیبی میں تبدیلی ہوگی ورنہ حکومت کی نگرانی کا سوال خود حکومت پر نگرانی کے بغیر بالکل بے معنی ہے۔ اس کے لیے ضروری ہے کہ حکومت کے موجودہ نظام میں تبدیلی کی جائے :۔ حکومت کو عوام کی حکومت بنایا جائے جو منتخب نمائندوں کے تحت رہے۔ ہندوستان میں ایک وفاقیہ قائم کیا جائے جو زبان اور معاشرت کی اساس پر ہو، اور اراکین وفاقیہ جہاں تک ہو سکے ایک ہی قسم کے جمہوری آئین کے تحت ہوں۔ زیر زمین جو ذرائع ہیں وہ حکومت کی ملک متصور ہوں۔ محنت کی پیدا آوری میں میکانی طریقوں سے اضافہ کا کام حکومت کی ذمہ داری میں شامل رہے۔ بھاری صنعتیں

اور بنک حکومت کی راست نگرانی میں رہیں ۔ کاشت کاروں کو لگان کی ادائی کے بعد پورا پورا اطمینان حاصل رہے اور کاشت بر پیمانۂ کبیر حکومت کی طرف سے رائج کی جائے ۔ مختلف کار و بار میں جو مزدور مشغول ہوں ان کی اقل اُجرتیں مقرر کی جائیں اور روزگار یا امداد کی فراہمی حکومت کی ذمہ داری رہے ۔ اوقات کار چھ گھنٹے روزانہ ہوں اور سال میں ایک ماہ کی تعطیل کا حق دیا جائے اور مزدور عورتوں کو حمل اور زچگی کے زمانہ میں خاص رخصتوں کا حق حاصل رہے ۔ سولہ سال کی عمر تک مفت اور جبری تعلیم رہے ۔ حفظان صحت کا کام حکومت کی نگرانی میں رہے۔ سب کے لیے تحریر و تقریر اور جلسوں کی آزادی رہے اور اسی طرح مذہبی آزادی سب کو حاصل رہے ۔ شہری آزادی میں ذکور و اناث کو مساوی حقوق عطا کئے جائیں ۔ اقلیتوں کے حقوق کی حفاظت متناسب نمائندگی کے اصول پر ہو ۔ اور تہذیب و تمدن کی ترقی کے لیے ہر تہذیبی منطقہ کو خود اختیاری حاصل رہے۔

اس منصوبہ کے مقصد کو حاصل کرنے کے لیے لوگوں کو ضروریات زندگی مہیا کرنے کے علاوہ تعلیم اور صحت کی سہولتیں بھی بہم پہنچانا ہوں گی ۔ ان تمام ضروریات کی تکمیل کے لیے ملک کی پیداوار میں کافی اضافہ کرنا ضروری ہے۔ اس اضافہ پیداوار کو مفید بنانے کے لیے ذاتی املاک اور نفع کے محرک پر تحدید قائم کرنی پڑے گی اور اس کے ساتھ ربا کی روک تھام، لگان کے قدیم طریقوں کی اصلاح اور تقسیم دولت کے بہتر طریقوں کی ترویج ضروری ہے، ورنہ بغیر ان کے صرف پیدائش دولت کا اضافہ مرفہ الحالی پیدا نہیں کرسکتا ۔ بہتر تقسیم دولت کے لیے موجودہ طریقوں میں تغیرات کرنا ضروری ہے۔

ذاتی املاک اور نفع اندوزی کی تحدید اس لیے بھی ضروری ہے کہ اس طریقے سے لوگوں کو ان کی محنت کا پورا معاوضہ ملنے کے بعد ماحصل زائد یا منافع کا ایک بڑا حصہ حکومت کے ہاتھ میں آجائے گا جس کو حکومت ملک کے معاشی کاروبار میں پھر مشغول کر سکے گی اور اس طرح منصوبہ کی تکمیل میں آسانی اور تیزی پیدا ہو جائے گی۔

زراعت کو چونکہ منصوبہ میں بنیادی حیثیت حاصل ہے اور موجودہ حالات میں کاشت کار، ساہوکاروں اور زمینداروں کے ہاتھوں اس قدر بے بس ہیں کہ ان کی محنت کا حقیقی معاوضہ نہیں مل سکتا، اس لیے زمین اور زیر زمین ذرائع کو حکومت کی ملک بنانا ضروری ہے تاکہ کسان اور حکومت کے درمیان کوئی پردے حائل نہ رہیں اور کاشت کے ساتھ کاشت کار کی اصلاح میں بھی رکاوٹیں باقی نہ رہیں۔

زیر زمین ذرائع سے متعلق قطعی طور پر کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ وہ کس قدر ہیں۔ لیکن جو کچھ بھی ہیں ان کو حکومت کی ملکیت میں لے لیا جانا چاہیئے۔ ملک کے مالی ادارے، مثلاً بنک وغیرہ بھی حکومت کی ملکیت میں رہیں۔ اسی طرح تجارت خارجہ اور بیرونی ممالک سے مالی تعلقات بھی حکومت ہی کا اجارہ متصور ہوں۔ اندرون ملک شہر و دیہات کے درمیان امداد باہمی کی انجمنوں کے ذریعہ کاروبار طے پائیں، لیکن ان کے پورے طور پر قائم اور جاری ہونے سے قبل ان بین ملکی تجارتی تعلقات پر بھی حکومت کی سخت نگرانی رہے۔ دوران جنگ کے تلخ تجربوں نے یہ واضح کر دیا ہے کہ ذاتی منفعت کے محرکات نفع بازی، احتکار، اور ذخیرہ اندوزی کے ذریعہ قیمتوں میں نشیب و فراز کر کے باشندگان ملک کے لیے کافی پریشانی کا باعث ہے۔

اس منصوبہ میں صرف برطانوی ہند کو پیش نظر رکھا گیا ہے، لیکن پورے

ملک کی مکمل مرفہ الحالی کے لیے ریاستوں کو ساتھ لینا ضروری ہے۔

منصوبہ میں جو اعداد اور ترقی کے امکانات پیش کئے گئے ہیں وہ محض تخمینے ہیں، کیونکہ یہاں کے اعداد و شمار ناقابل بھروسہ ہوتے ہیں۔ اس لیے جیسے جیسے منصوبہ کی تکمیل و تعمیل ہوتی جائے گی حالات کا ٹھیک جائزہ لے کر صحیح اندازے قائم کرنے پڑیں گے اور کافی تحقیقات کا کام انجام دینا پڑے گا۔

ہندوستان کے زرعی حالات کی اصلاح و ترقی کے لیے روسی تجربہ سے بھی فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے۔ چونکہ اس ملک میں روس سے کہیں زیادہ آبادی ہے اس لیے ان کی پیدا آوری میں اضافہ کر کے اس ملک سے بہت زیادہ پیداوار حاصل کی جاسکتی ہے۔

کاشت کاروں کی فلاح و بہبود کے لیے حقیت اراضی کے طریقے اور ربائی قرض کا ختم کر دیا جانا اولین کام ہے۔ زمینات کو قومی ملک بنا دیا جائے۔ لیکن انقلابی طریقوں سے نہیں بلکہ اصلاحی طریقوں سے۔ اس سلسلہ میں فلاؤڈ کمیشن کی سفارشات بہت مفید اور کارآمد ہیں۔ کمیشن، بنگال کے زرعی حالات کا تفصیلی معائنہ کر کے اس نتیجہ پر پہنچا کہ دوامی بند وبست اور زمینداری نظام دونوں بھی از کار رفتہ ہو چکے اور زمانہ کا ساتھ نہیں دے سکتے۔ ان کی خرابیوں کو دُور کرنے اور کسانوں کی اور زراعت کی اصلاح کے لیے سب سے بہتر طریقہ ان سب کی متفقہ رائے میں یہ ہے کہ ان دونوں طریقوں کا خاتمہ کر کے حکومت زمینداروں کو معاوضہ دے دے اور زمینات کو اپنی ملک بنا کر کاشت کاروں سے براہ راست تعلق قائم کرے۔ زمینداری طریقہ کو ختم کر کے زمینات کو حکومت کی ملک بنانے پر تو سب متفق ہیں، لیکن معاوضہ سے متعلق اب کسی ایک شرح پر متفق نہیں۔

سب سے زیادہ تائید اس رائے کو حاصل ہوئی کہ خالص منافع کا دس گنا معاوضہ دے کر زمینات کو حکومت کی ملک بنا لیا جائے۔

اگرچہ کہ یہ تحقیقات اور یہ رائے بنگال کے حالات سے متعلق ہے لیکن کمیشن کا یہ خیال ہے کہ ان تجاویز میں ضروری ترمیم کر کے اور مقامی حالات کا لحاظ کرتے ہوئے اس کا پورے ملک پر اطلاق ہوسکتا ہے۔ زیر تبصرہ منصوبہ پیش کرنے والوں کی بھی یہی رائے ہے کہ اس کمیشن کی تجاویز کو کم از کم منصوبہ کی ابتدائی منازل میں قبول کر کے پورے ملک میں اس کو وسیع کر دیا جائے۔ انھوں نے ان زمینداری علاقوں کے ساتھ اوقاف کی زمینات کو بھی شریک کرنے کا مشورہ دیا ہے۔ اس کے علاوہ بعض زمینات غیر کاشت کار طبقہ کے ہاتھ میں چلی گئی ہیں، اور چونکہ یہ حقیقت بھی زراعت کے لیے نقصان رساں ہے اس لیے ان کو حکومت کی ملکیت میں لے لینا چاہیے۔ انھی کے ساتھ زیر زمین ذرائع اور ماہی گیری وغیرہ کے حقوق بھی حکومت ہی کی ملکیت میں آجائیں۔ اس طرح زمینداری نظام کی حکومت کی ملکیت میں تبدیلی، اوقاف اور غیر کاشت کار طبقہ کی زمینات کا حصول اور زیر زمین ذخائر کی ملکیت کے حقوق حاصل کرنے کے لیے حکومت کو مجموعی طور پر تقریباً (۱۷،۳۵) کروڑ روپیہ صرف کرنا پڑے گا۔

دوسرا اہم مسئلہ زرعی قرضداری کا ہے جس کا تخمینہ (۹۰۰) سے (۱۸۰۰) کروڑ تک کیا گیا ہے۔ جنگ کے دوران میں کاشت کاروں کو جو فائدہ ہوا اس کی وجہ سے قرض کے ایک حصہ کی بے باقی کو مان بھی لیا جائے تو یہ قرضہ اوسطاً (۱۰۰۰) فرض کیا جاسکتا ہے۔ حکومت مصالحت قرضہ کے طریقہ پر اس کا ۲۵ % دینے پر قرض خواہوں کو

راضی کرسکتی ہے۔ اس طرح زمینات حاصل کرنے اور قرض اداکرنیکے مجموعی مصارف (۱۹۱۵) کروڑ ہوجاتے ہیں۔

زرعی پیداوار کو دو طرح پر بڑھایا جاسکتا ہے۔ ایک وسعت کاشت سے ذریعہ دوسرے زمین کی پیداآوری میں اضافہ کے ذریعہ۔ اعداد وشمار یہ بتلاتے ہیں کہ ابھی (۱۷) کروڑ ایکڑ ایسے ہیں جن کا شمار قابل کاشت بے کار زمین میں ہوتا ہے۔ ظاہر ہے یہ سب تو قابل کاشت نہیں ہوسکتے ورنہ بے کار نہ پڑے رہتے۔ لیکن میکلیگن گوری صاحب کا خیال ہے کہ ان میں سے (۱۰) کروڑ تو ضرور ایسے ہیں کہ جن پر اگر حکومت چاہے تو میکانی طریقوں اور دوسرے ترقی یافتہ زرعی طریقوں کی مدد سے کاشت کو وسیع کرسکتی ہے۔ گویا اس طرح موجودہ رقبہ (۲۱) کروڑ میں (۵۰) ٪ کا اضافہ کیا جاسکتا ہے۔

پیداوار میں اضافہ کرنے کے لیے علاوہ بہتر طریق کاشت کو رائج کرنے کے لیے کھاد اور تخم کی اچھی قسمیں رائج کرنی پڑیں گی۔ آب پاشی کو وسیع کرنے کے لیے کئی تعمیری کام انجام دینے پڑیں گے اور خود حکومت کو بڑے بڑے مزرعے قائم کرنے پڑیں گے۔ ذرائع آب پاشی میں آئندہ منصوبہ میں ۴۰ فی صد تک اضافہ ہونا چاہیئے۔ دیسی کھاد کی مقدار میں زیادتی کے علاوہ چند مصنوعی اور کیمیاوی کھادوں کو بھی رائج کرنا پڑے گا۔ ان کے علاوہ مشترکہ کاشت کے فوائد بتلانے کے لیے حکومت کو خود کئی مزرعہ جات کے لیے ان سے کافی خام پیداوار حاصل ہوسکتی ہے۔ لیکن اس کے کافی مصارف برداشت کرنے پڑیں گے۔

اس طرح قابل کاشت بے کار اراضیات کو زیر کاشت لانے میں، آب پاشی میں وسعت کرنے میں، بڑے بڑے مزرعہ جات قائم کرنے میں،

زمین کی اصلاح اور جنگلات کی ترقی کے سلسلہ میں اور دیہی صنعتوں کے قیام اور بہتر کھاد و اعلیٰ تخم کی فراہمی میں حکومت کو (۹۵د۲۷) کروڑ روپیہ صرف کرنا پڑے گا۔

اس طرح زرعی ترقی، وسعت کاشت اور اضافہ پیداوار کی وجہ سے کاشت کاروں کی قوت خرید میں اضافہ ہوگا اور وہ اس قابل ہوں گے کہ اپنی مختلف ضروریات کو پورا کرسکیں۔ ادھر ان عوام کی ضروریات بھی پوری ہوتی رہیں گی اور دوسری طرف صنعتوں کے لیے ملک ہی میں بازار وسیع ہونے لگے گا۔ منصوبہ کی تکمیل کے ساتھ اشیائے صرف کی طلب میں بھی اضافہ ہوتا جائے گا۔ اگر صنعتی ترقی ساتھ نہ دے سکے تو شاید بیرون ملک سے اشیا درآمد کرنی پڑے۔

صنعتی ترقی پر زیادہ زور دینے کی ضرورت نہیں کیونکہ ۱۹۵۰ء کے حالات ۱۹۲۰ء سے بہت کچھ مختلف ہیں۔ موجودہ ہندوستان کو ۱۹۲۰ء کے روس کی طرح کسی بیرونی حملہ کا خوف نہیں ہے۔ اس لیے سب سے پہلے یہاں کے بنیادی پیشہ، یعنے زراعت کو اہمیت حاصل ہونی چاہیئے اور اس کے بعد صنعت کو۔

صنعت میں بھی پہلے کلیدی صنعتوں پر مصارف برداشت کئے جائیں، مثلاً برقابی قوت، لوہا و فولاد، بالخصوص زرعی آلات، معدنیات، بھاری کیمیاوی اشیا، مشنری، سمنٹ اور ریلوے انجن وغیرہ، ان پر پہلے توجہ اس لیے دی جانی چاہیئے کہ انھی پر دوسری صنعتوں کا انحصار ہے۔

اشیائے صرف کی صنعتیں کچھ تو پہلے ہی سے ملک میں رائج ہیں اور کچھ مزید قائم کی جانی چاہئیں، کیونکہ موجودہ کارخانے آئندہ کی بڑھتی ہوئی ملکی طلب کا ساتھ نہ دے سکیں گے۔

ان مختلف صنعتوں پر حکومت کا تقریباً (۵۶) ارب روپیہ صرف ہوگا۔ جو صنعتیں حکومت قائم کرے گی وہ تو حکومت ہی کی ملک ہوں گی اور اس کی نگرانی میں کام کریں گی، لیکن وہ صنعتیں جن میں ذاتی سرمایہ مشغول ہے اس میں بھی حکومت کو مداخلت کرنی اور نگرانی رکھنی چاہیئے۔ سرمایہ داروں کو ان کے مشغول سرمایہ پر ۳٪ سے زیادہ منافع نہ ملے اور اتنا نہ مل سکے تو حکومت اپنے مالیہ سے ادا کرنے کی ذمہ داری لے۔ اشیا کی قیمتیں بھی حکومت کی طرف سے مقرر کی جانی چاہئیں، ورنہ طلب و رسد کے عوامل پر چھوڑ دیا جائے تو پھر دوران جنگ کے تلخ تجربوں کے دہرائے جانے کا اندیشہ ہے۔ اس سے حکومت کو بھی آمدنی ہوگی اور نفع بازی کے محرک پر بھی تحدید قائم ہو جائے گی۔

دیہی صنائع اور چھوٹے پیمانہ کی صنعتوں کا مسئلہ بھی کافی اہمیت رکھتا ہے۔ ان صنعتوں کو زیادہ پیدا آور بنانے کے لیے مشنری کا استعمال ضروری ہے۔ مشنری کے استعمال پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ اس سے محنت بے کار ہو جائے گی اور بے روزگاری پھیلے گی لیکن ان اندیشوں کے مستقبل قریب میں رونما ہونے کے امکانات نہیں ہیں۔ جیسے جیسے منصوبہ تکمیل پاتا جائے گا نئے نئے ذرائع روزگار نکلتے جائیں گے اور مزدوروں کی قوت خرید بڑھنے سے اشیا کی طلب میں کافی اضافہ ہو جائے گا۔ اس طرح ایک طرف تو بے روزگاری کا خدشہ نہ رہے گا اور دوسری طرف مشنری کی وجہ سے کافی فرصت نکل آئے گی جس میں تہذیبی و تمدنی سرگرمیوں میں مصروف رہنے کا مزدوروں کو موقع ملے گا۔

صنعت و زراعت کی بڑھتی ہوئی ضروریات کے لیے ریلوے، سڑک، بحری اور دریائی راستے، جہاز سازی، ٹیلیفون و ٹیلیگرام کے ذرائع کو کافی وسعت دینی پڑے گی جس میں ملک کی محنت کے لیے کافی ذرائع روزگار نکل آئیں۔

ریلوے کے موجودہ ۴۲ ہزار میل میں کم سے کم ۷۰ فی صد کا اضافہ کرنا پڑے گا۔ اسی طرح سڑک میں بھی کم و بیش اتنی ہی وسعت کی ضرورت ہے۔ علاوہ ازیں بعض کچی سڑکوں کو پکی سڑکوں میں منتقل کرنا پڑے گا جو (۲۸۰۰) ہزار میل میں (۲۳۰) ہزار میل ہیں۔ ظاہر ہے اس کے لیے کافی مصارف برداشت کرنے پڑیں گے۔

جہازوں کے متعلق قطعی طور پر تو نہیں کہا جا سکتا کہ کس قدر وسعت ہو اور کتنے مصارف ہوں گے، لیکن یہ بات قطعی طور پر کہی جا سکتی ہے کہ ان کی تعداد موجودہ ضروریات کے لیے بھی کافی نہیں۔ اسی طرح دریائی حمل و نقل اور بندرگاہوں کی تعمیر بھی ضروری ہے۔ دریائی حمل و نقل کے کام کو آبپاشی کے کاموں کے ساتھ رکھا جا سکتا ہے۔

ٹیلیفون اور ٹیلگرام اور دیگر ذرائع رسل و رسائل کی ضرورت بھی معاشی سرگرمی کے ساتھ بڑھتی جائے گی اور ان میں بھی ملک کی محنت کے لیے ذرائع روزگار نکل آئیں گے۔

اس طرح بحری و بری ذرائع حمل و نقل اور ذرائع خبر رسانی کو وسعت دینے کے لیے جملہ تخمیناً (۱۵۰۰) کروڑ روپے درکار ہوں گے۔

ان مختلف ذرائع معیشت میں ملک کی کافی محنت کھپائی جا سکتی ہے۔ اگر منصوبہ کو تیزی سے روبہ عمل لایا گیا تو ممکن ہے بہت جلد محنت کی قلت محسوس ہونے لگے۔ خصوصاً مہارت طلب محنت کی۔ اس طرح مشنری کے استعمال سے مستقبل قریب میں تو بے روزگاری کا اندیشہ نہیں ہو سکتا۔

ان ذرائع حمل و نقل پر بھی حکومت کی نگرانی ضروری ہے۔ شرح ٹکٹ مقرر کر دینی چاہیئے، اور وہ ایسی رہے کہ ملک کے عوام ان ذرائع سے استفادہ کر سکیں۔

صحت عامہ کے مسئلہ پر بھی جلد توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ شہری اور دیہی آبادی کے ہر ہزار سے بارہ سو افراد کے لیے ایک چھوٹا سا ہسپتال ہونا چاہیئے۔ اسی طرح زچگی خانے اور بہبودئی اطفال کے مراکز بھی قائم کیے جائیں۔ ان چھوٹے دواخانوں کے علاوہ بڑے بڑے ہسپتال اور خاص امراض، مثلاً جذام، دق، جنون وغیرہ کے لیے خاص دواخانے قائم کرنے پڑیں گے۔

علاج کے انتظامات کے علاوہ حفظ ما تقدم کی تدابیر بھی اختیار کرنی پڑیں گی۔ اس کے لیے صفائی کا تمام بستیوں میں انتظام کرنا پڑے گا، اور کئی نئے چشمے کھودنے اور نل نصب کرنے پڑیں گے۔

ان کاموں پر مجموعی طور پر تقریباً (۲،۰۶) کروڑ کے مصارف ہوں گے۔ ان مصارف سے کسی قسم کی آمدنی کی توقع نہیں کی جا سکتی۔ لیکن جب تک ان پر مصارف نہ برداشت کیئے جائیں اس وقت تک ملک کا معیار صحت بلند نہیں ہو سکتا۔

تعلیمی اعتبار سے ملک کی موجودہ حالت بہت ہی پست ہے۔ اس صدیوں کے جہل کو مٹانے کے لیے ملک کے طول و عرض میں تقریباً (۶۰۰ و ۲) ہزار تحتانی مدارس (۶۰) ہزار وسطانی اور (۱۵) ہزار فوقانی مدارس قائم کرنے پڑیں گے۔ ان مدارس میں تعلیم دینے کے لیے معلمین کی ایک بڑی تعداد کو تربیت دلانی ہوگی۔ کوئی عجب نہیں کہ روس کی طرح ہم کو بھی بیرون ملک سے ماہرین کو طلب کرنا پڑے اسلیے کہ یہ تعلیم صرف ادبی نہیں ہوگی بلکہ ملک کی مختلف ضروریات کو پورا کرنے والی ہوگی۔ اس طرح انجینیر، ماہرین زراعت، میکانکس، ڈاکٹر اور دیگر قسم کے علوم و فنون میں مہارت رکھنے والے لوگوں کی خدمات

کرنی پڑیں گی۔

تعلیم کو عام کرنے کے لیے تحتانی اور وسطانی تعلیم کو مفت اور جبری کرنا پڑے گا۔

تعلیم کے اثرات کو پائیدار بنانے کے لیے صرف جبری تعلیم کافی نہیں۔ کیونکہ چھوٹے بچوں میں اتنی پختگی نہیں ہوتی کہ وہ تعلیم کے اثرات کو باقی رکھ سکیں، اس لیے ماحول کو علم کے لیے سازگار بنانے کے لیے تعلیم بالغان بھی ضروری ہے۔ اس کے علاوہ سماجی اور تہذیبی ترقی کے لیے مختلف کلب اور اسی قسم کے ادارے قائم کرنے پڑیں گے جہاں ریڈیو، کھیل کی سہولتیں، چمن وغیرہ کا انتظام کیا جائے گا۔

ان تمام کاروبار کے لیے بغیر کسی منفعت اور معاوضہ کے خیال کے مصارف برداشت کرنے پڑیں گے جس کا اندازہ یہ ہے کہ وہ (۱۰۴۰) کروڑ ہوں گے۔

ہمارے ملک میں دوسرے مسائل کی طرح امکنہ کا مسئلہ بھی کافی اہمیت رکھتا ہے۔ گھروں کا ماحول نہ صرف صحت کے لیے مضرت رساں ہوتا ہے بلکہ زندگی سے متعلق کوئی خوش گوار تخیل بھی پیدا نہیں ہونے دیتا۔ اکثر حیوان اور انسان دونوں ایک ہی چھت کے نیچے زندگی گذارتے ہیں۔ زندگی کی اس تیسری اہم ضرورت کی ترقی کے لیے شہر و دیہات میں مجموعی طور پر (۱۴۰۰) کروڑ روپے صرف کرنے پڑیں گے۔

اس طرح زراعت، صنعت، حمل و نقل صحت تعلیم اور تعمیر امکنہ پر مجموعی طور پر (۱۰۰۰۰) کروڑ روپے کے مصارف ہوں گے۔

یہ تو مصارف ہیں جو باشندگان ملک کی ضروریات زندگی مہیا کرنے کے لیے برداشت کرنے پڑیں گے۔ ان مقاصد کے حصول سے منصوبہ کی

بنیادیں مستحکم ہوں گی ۔ ملک کو دنیا کے دوسرے ممالک کے صف اول میں لانے کے لیے اس کے بعد اور منصوبے بنانے پڑیں گے ۔لیکن سوال یہ ہے کہ اس منصوبہ کی تکمیل کے لیے سرمایہ کہاں سے فراہم ہوگا؟۔

سرمایہ کی فراہمی کے لیے مختلف تدابیر اختیار کی جائیں گی ۔ ابتدائی دور میں تو حکومت کو مصارف برداشت کرنے پڑیں گے ۔ زراعت چونکہ اس ملک کا بنیادی پیشہ ہے، اس لیے ابتدائی تین سال تک اس پر زیادہ توجہ دینی پڑے گی ۔ اس کے بعد کے پانچ سالہ دور میں صنعتی ترقی کی کوشش کی جائے گی ۔ ابتدائی تین سال تک تو یقیناً حکومت کو بار برداشت کرنا پڑے گا، لیکن آگے چل کر زراعت اور صنعت وحرفت اور ذرائع حمل ونقل وغیرہ سے حکومت کو آمدنی ہونے لگے گی، اور چونکہ سرمایہ داریت پر کافی روک تھام عائد کی جائے گی اس لیے حکومت کو مشغول کرنے کے لیے کافی رقم ان مختلف ذرائع سے حاصل ہونے لگے گی ۔ اس کے علاوہ مختلف قسم کے بالواسطہ بلا واسطہ محاصل سے بھی حکومت کو آمدنی ہوگی اور معاشی ترقی کے ساتھ لوگوں کی محاصل ادا کرنے کی استطاعت بھی بڑھتی جائے گی ۔ علاوہ ازیں انگلستان میں جمع شدہ اسٹرلنگ سے بھی اس سلسلہ میں کافی رقم حاصل کی جا سکے گی ۔ اس طرح ان اخراجات کی بالآخر پابجائی ہونے کی امید کی جاسکتی ہے۔

یہاں تک تو اس منصوبہ کا خلاصہ پیش کیا گیا، اور اس بات کی کوشش کی گئی کہ جہاں تک ہو سکے اعداد وشمار سے کم از کم بحث کی جائے، کیونکہ یہ اعداد کسی خاص تحقیق کی بنیاد پر مبنی نہیں ہیں بلکہ محض تخمینے ہیں۔ خود ہندوستان کے سرکاری اعداد وشمار قابل بھروسہ نہیں ۔ٹھیک اندازوں کے لیے منصوبہ کی تعمیل کے ابتدائی مراحل ہی میں باضابطہ

تحقیقات کے ذریعہ صحیح تخمینے تیار کر لینا ضروری ہے۔ اس سلسلہ میں روس، جرمنی اور دیگر ممالک کے تجربات سے ضرور استفادہ کرنا چاہیئے۔

اس منصوبے میں برخلاف بمبئی کے منصوبہ کے زراعت پر زیادہ زور دیا گیا ہے، اور ہندوستان جیسے زرعی ملک میں اسی پیشہ کی ترقی ہر منصوبہ کا اولین مقصد ہونا چاہیئے۔ زراعت ملک کی تین چوتھائی آبادی کا پیشہ ہے اور اس کی ترقی اور اصلاح کے معنی تین چوتھائی ملک کی اصلاح کے ہیں۔ یہ پیشہ اس لیے بھی توجہ کا محتاج ہے کہ یہ ملک کے اہم ترین پیشوں میں سے ہونے کے باوجود پست ترین پیشہ ہے۔ زرعی مزدور اپنی غربت میں ضرب المثل بن چکا ہے۔ وہ زمینداروں اور ساہوکاروں کے ہاتھوں میں اس طرح جکڑا ہوا ہے کہ ان کے ہوتے ہوئے نہ کوئی اس کی اصلاح کرتا ہے اور نہ وہ خود اپنی آپ اصلاح کر سکتا ہے۔ صدیوں کی غربت اور جہل کے باعث اس کو اپنی تکالیف کا احساس رہا نہیں ہے، وہ اس کو بالکل قدرتی سمجھتا ہے اور اپنی اس پست تقدیر پر قانع رہنے پر مجبور ہے۔ جیسا کہ اس کے متعلق مشہور ہے کہ "وہ مقروض پیدا ہوتا ہے، مقروض جیتا ہے اور مقروض مرتا ہے، اور مرتے ہوئے قرض کا بارا اپنے پسماندگان کے لیے چھوڑ جاتا ہے" وہ ان تکالیف کو تکالیف نہیں بلکہ مقدر سمجھتا ہے۔ تقدیر کا یہ غلط تصور جب تک نہ بدلا جائے اور کی روح ان میں نہ پھونکی جائے اس وقت تک یہ طبقہ اصلاح پذیر نہیں ہو سکتا۔ کوئی عجب نہیں کہ جبر نہ استعمال کرنے کی صورت میں اس طبقہ کے ہی جاہلانہ خیالات منصوبہ کی تکمیل میں سب سے بڑی رکاوٹ بن جائیں۔

اس لیے یہ ضروری ہے کہ زراعت کی اصلاح و ترقی کے ساتھ ساتھ تعلیم کی مہم کا بھی جلد آغاز کر دیا جائے۔ منصوبہ میں تحتانی و وسطانی تعلیم کو جبری اور مفت بنانے کی تجویز تو ٹھیک طور پر پیش کی گئی لیکن ایک اہم مسئلہ بالکل بھلا دیا گیا ہے۔ یعنے تعلیم کا کوئی نظام نہیں پیش کیا گیا۔ جرمنی اور روس وغیرہ نے تو اپنے نظام تیار کئے اور ان کی قوموں کو اس سے فائدہ بھی ہوا، لیکن یہاں کوئی خاص نظام نہیں ہے۔ انگریزی نظام یا مغربی نظام جو موجودہ زمانہ میں چل رہا ہے وہ بہت کچھ ادبی ضروریات کو پورا کرتا ہے اور شاید ایک مبسوط اسکیم کے لیے جیسی کہ منصوبہ میں پیش کی گئی ہے یہ نظام ملک کے لیے مفید ثابت نہ ہو۔ اس کے علاوہ تعلیم علاوہ دماغی صلاحیتوں کو ابھارنے کے سیاسی، معاشی یا معاشری مقاصد کو حاصل کرنے کا بھی ایک ذریعہ سمجھی جاتی ہے۔ اس منصوبہ میں نہ ملک و قوم کے آگے کوئی ایک مقصد رکھا گیا ہے اور نہ اس کے لیے ظاہر ہے تعلیم دی جاسکتی ہے۔

صنعتی ترقی کو منصوبہ میں جو مقام دیا گیا ہے وہ بہت مناسب ہے۔ نہ منصوبۂ بمبئی کی طرح اس کی سرمایہ دارانہ تائید کی گئی ہے اور نہ گاندھی منصوبہ کی طرح اسے پس پشت ڈال دیا گیا ہے۔ سرمایہ دارانہ طریقوں پر صنعتی ترقی سے قومی آمدنی میں تو یقیناً غیر معمولی اضافہ ہو جائے گا لیکن فی کس آمدنی مالدار طبقات کی اور خصوصاً آجروں کی بڑھے گی، جبکہ دوسرے طبقات کو اپنی جگہ "قانع" ہی رہنا پڑے گا۔ اس منصوبے میں ان پر جو قیود عائد کرنے کی تجاویز پیش کی گئی ہیں وہ بالکل مناسب ہیں۔ اس سے صارفین کو بھی فائدہ پہنچے گا اور حکومت کو بھی شغل کے لیے کافی سرمایہ مل جائے گا۔

صنعتی ترقی اور مشنری کی مخالفت جو عام طور پر گاندھی جی اور ان کے پیروؤں کی طرف سے کی جاتی ہے وہ اس زمانہ میں جبکہ مشنری چل پڑی اور پیدائش کے طریقے بدل چکے، بالکل بے سود ہے۔ نہ اس ایجاد شدہ مشنری کو پھر تباہ کیا جا سکتا ہے اور نہ اختراع شدہ طریقوں کو بھلایا جا سکتا ہے۔ اگر ہندوستان ایسا کرنے میں کامیاب بھی ہو جائے تو اس مسابقت اور گلو تراش مقابلہ کے دور میں اس کا کوئی ٹھکانہ نہ رہے گا اور لوگوں کو راہبانہ کہفی زندگی گذارنی پڑے گی جس کے لیے یقین ہے کہ ہندوستانیوں کی اکثریت تیار نہیں ہے۔ لہٰذا ایسا طریقہ اختیار کیا جانا چاہیئے جو دو انتہاؤں کے بین بین ہو۔ اس کے لیے یہ ہو سکتا ہے کہ مجنونانہ صنعت پرستی اور مسابقت پر روک تھام قائم کی جائے اور صنعت کے اصلی مقصد یعنے استعمال کے لیے اشیا کی پیدائش کی جائے۔ اس منصوبہ میں اس کے لیے درمیانی راستہ اختیار کر کے ٹھیک تجاویز پیش کی گئی ہیں۔ کلیدی صنعتوں اور اشیائے صرف کی صنعتوں کو اولیت دینے کی تجویز بھی منصوبہ بندی کے مقاصد کے اعتبار سے بالکل ٹھیک ہے۔

ذرائع حمل و نقل اور رسائل رسل و رسائل کی ترقی معاشی ترقی کا نتیجہ ہوتی ہے۔ اس کی طلب کو روکا جائے تو معاشی ترقی میں رکاوٹ پیدا ہوتی ہے اور اس کی تعمیل کی جائے تو گرم بازاری کے پیدا ہونے میں سہولت کا باعث ہوتی ہے۔ زرعی اور صنعتی ترقی کے بعد جب آمدنی میں اضافہ ہو جائے گا اور شغل کے لیے اصل کی تھوڑی بہت مقدار مہیا ہونے لگے گی تو اس طرف باضابطہ توجہ کی جا سکتی ہے۔

صحت کا مسئلہ ملک کے اہم ترین مسائل میں سے ایک ہے۔ یہاں کی شرح اموات بہت بلند ہے۔ مختلف وباؤں اور امراض سے کافی اموات

زچاؤں اور بچوں کی ہوتی ہیں۔ صحت کی خرابی علاوہ اتلاف جان کے کارکردگی کی خرابی کا بھی بہت بڑا سبب بنی ہوئی ہے۔ لیکن کسی نے یہ خوب کہا ہے کہ اس ملک میں جانیں سستی ہیں کونین مہنگی ہے۔ دیہاتوں اور قصبات کی ایک خاص تعداد کے لیے ایک دواخانہ ہونا انتہائی ضروریات میں سے ایک ہے۔ ان کے علاوہ خاص امراض کے دواخانے خاص خاص مقامات پر بڑے پیمانے پر قائم کئے جائیں۔ اسی طرح اطفال کی شرح اموات کو گھٹانے کے لیے زچگی خانوں کا قیام اور ان سے زیادہ ضروری پرانی دایاؤں کی تربیت ہے۔ زچگی خانوں کے مصارف عوام سے برداشت نہیں ہوسکتے اور ان کے لیے اتنے بڑے پیمانہ پر انتظامات کرنا بھی بہت مصارف طلب ہے۔ دایاؤں کی معقول تربیت سے بھی ایک حد تک یہ مقصد حاصل کیا جاسکتا ہے۔

ان اہم ضروریات کے ساتھ امکنہ کی تعمیر کو بھی منصوبہ بمبئی میں بہت اہمیت دی گئی ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ ملک کے گندہ مکان اور بستیوں کو دیکھتے ہوئے ان کی طرف توجہ کرنے کی ضرورت ہے لیکن منصوبہ میں اس کو کافی اہمیت دیدی گئی ہے۔ منصوبہ کی تکمیل کے لیے مصارف کا سوال بہت ہی اہم سوال ہے اور امکنہ کی تعمیر کو غیر پیداآور رکھا جائے تو یہ مسئلہ اور بھی بھاری بار بن جائے گا۔ گو تعلیم بھی مادی طور پر غیر پیداآور ہے لیکن اس کی حیثیت بنیادی ہے۔ اگرچہ مکان کو ضروریات زندگی میں تیسرا درجہ حاصل ہے لیکن ان کو ہندوستان میں اتنی زیادہ اہمیت اس لیے حاصل نہیں کہ بہ قول کسی کے ہمارا ملک گرم اگرم تر و گرم ترین موسمیں رکھتا ہے جس کی وجہ سے مزدوروں کے اوقات زیادہ تر مکانات سے باہر یا گھر کے صحن میں گذرتے ہیں، جہاں کافی تازہ ہوا ان کے

صحت کی نگہبانی کر سکتی ہے۔ یہ بتلانے سے یہ مقصد نہیں کہ ان کی طرف توجہ نہ دی جائے بلکہ یہ مقصد ہے کہ ان کو منصوبہ کے آخری حصہ میں شروع کیا جانا چاہیئے، جبکہ منصوبہ کافی حد تک خود مکتفی ہو جائے اس وقت تک لوگوں کی مالی حالت بھی درست ہو جاتی ہے اور ان سے یہ مطالبہ کیا جا سکتا ہے کہ وہ بھی ان کے صحت بخش مکانات کی تعمیر میں کچھ مصارف برداشت کریں۔ جب حکومت اتنی سہولتوں کے بہم پہنچانے کی ذمہ داری لے تو اس کو حق بھی حاصل ہو جاتا ہے کہ وہ باشندوں کو اس بات پر مجبور کرے کہ وہ بستی کی صفائی اور حفظان صحت کا پورا پورا خیال کریں۔

منصوبہ میں ضروری احتیاجات کی تکمیل پر تو کافی توجہ دی گئی ہے لیکن اس انہماک میں بعض حقائق کو بھلا دیا گیا ہے۔ مثلاً آبادی کا مسئلہ جو روز بہ روز اہمیت حاصل کرتا جا رہا ہے اس کی کوئی منصوبہ بندی نہیں کی گئی۔ صرف ایک دو جگہ ضبط تولید کو اس کا حل بتلا کر چھوڑ دیا گیا ہے۔ ضبط تولید اس کا کوئی معقول حل ابھی تک تسلیم نہیں کیا گیا۔ پہلے تو مانع حمل ادویہ کا استعمال ابھی تک خود مغربی ممالک میں پوری طور پر موثر ثابت نہیں ہوا۔ دوسرے یہ کہ ان سے دوسرے مضر اثرات کا اندیشہ رہتا ہے۔ ان کا استعمال کافی تعلیم و تربیت چاہتا ہے ہندوستان جیسے ان پڑھ اور جاہل ملک میں، خواہ کتنا ہی تعلیم کو عام کیا جائے، ٹھیک اور صحیح طریقہ پر ان کا استعمال مشکل ہے، ان ادویہ کی کافی قیمتیں ہوتی ہیں۔ ان کی عوام میں مفت تقسیم مصارف کے مد میں کافی زیادتی کا باعث ہوگی۔ علاوہ ازیں پدری و مادری تمنائیں نہیں معلوم اس میں کس قدر حائل ہوں گی۔ پھر مذہبی تعلیمات سے بھی مقابلہ کرنا پڑے گا اور یہ آخری مقابلہ سب سے زیادہ سخت اور فیصلہ کن جنگ ثابت ہوگا

اور یقین ہے کہ ملک کے ہندو اور مسلمان اس کے خلاف متحدہ محاذ قائم کر کے مانع حمل گولیوں کے خلاف سینہ سپر ہو جائیں گے اور بالآخر مذہب کی جئے پکاری جائے گی۔ ایسی صورت میں ہر سال پچاس لاکھ یا ہر مہینہ چار لاکھ افراد کے لیے روزگار فراہم کرنا پڑے گا جو ظاہر ہے بہت مشکل مسئلہ ہے۔ بہ قول شخصے ہندوستان ہر دسویں سال ایک برطانیہ پیدا کر لیتا ہے۔ اگر صرف اس اضافہ شدہ آبادی ہی کو صنعتوں میں مشغول کیا جا سکے تو ہندوستان میں غیر معمولی صنعتی ترقی ہو سکتی ہے۔ لیکن اس وقت تو مسئلہ موجودہ آبادی ہی کو بہتر ذرائع روزگار میں لگانا ہے۔ مشنری کا بڑھتا ہوا استعمال اور صنعتوں کی عقلی تنظیم مستقبل قریب میں تو نہیں لیکن پندرہ بیس سال ہی کے اندر کم روزگاری اور بے روزگاری کے مسائل پیدا کر دے گی، اور آبادی کا متوالی اضافہ اس مسئلہ کو اور بھی پریشان کن بنا دے گا۔ اس لیے ابھی سے اس پر جائز قسم کی تحدیدات قائم کرنا ضروری ہے۔ اس کے لیے شادی بیاہ کے موجودہ تخیلات اور رسم و رواج کے بھی خلاف مہمیں جاری کرنی پڑیں گی، اور ملک ہی میں آبادی کی ساری تقسیم کے مختلف طریقے اختیار کرنے پڑیں گے۔ کیونکہ بیرون ملک آبادی کی نقل و حرکت یا توطن خارجی پر سخت بین الاقوامی توانین قیود بنے ہوئے ہیں۔ جنگ تو اس کے لیے لڑی گئی لیکن امن نے بھی اس اہم مسئلہ کا ابھی تک تصفیہ نہیں کیا۔ منصوبہ میں ملک کے اس اہم مسئلہ کے مختلف پہلوؤں پر کچھ بھی روشنی نہیں ڈالی گئی۔

ایک آزاد ملک کے اہم ترین مسائل میں سے ایک مسئلہ بیرونی حملوں سے مدافعت کا مسئلہ ہوتا ہے۔ آزادی تو اس منصوبہ میں مضمر ہے لیکن مدافعت کے مسئلہ کو یہ کہہ کر نظر انداز کر دیا گیا ہے کہ سنہ ۱۹۵۰ء کے حالات سنہ ۱۹۴۲ء سے مختلف رہیں گے اور ہندوستان کو جمہوریتوں کی فتح کی وجہ سے [illegible] کی طرف

بیرونی حملوں کا اندیشہ کئی سال تک نہیں رہے گا۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ موجودہ ہندوستان کے حالات ۱۹۱۷ء کے روس سے بہت کچھ مختلف ہیں، لیکن جمہوریتوں پر اس قدر اعتماد کرلینا صرف زود اعتقادی کہا جاسکتا ہے۔ جب تک قومیت کے شدید تخیلات موجود رہیں اس وقت تک جمہوریت کا تخیل بین الاقوامی مسائل میں اصل معنوں میں جمہوریت نہیں کہلایا جاسکتا۔ انگریزی یا دیگر جمہوریت انگلستان میں تو یقینا جمہوریت ہے، لیکن ہندوستان کے لیے بھی اس پاکیزہ تخیل کا اسی طرح برقرار رہنا کوئی ضروری نہیں۔ مشہور ہے کہ انگلستان کے انقلاب پسند جب ہندوستان آجاتے ہیں تو رجعت پسند بن جاتے ہیں۔ انگلستان کے سابق وزیر اعظم نے کھلے طور پر اعلان کیا تھا کہ میں پہلا وزیر اعظم بننا نہیں چاہتا جس کے عہد وزارت میں برطانوی شہنشاہیت کا خاتمہ ہو جائے اور عمالی وزارت آزادی اور جمہوریت کے قیام کے سلسلہ میں ابھی تک کچھ زیادہ امید افزا ثابت نہ ہوئی۔ اس کے علاوہ کیا ضروری ہے کہ جمہوریتوں ہی کی طرف سے حملے ہوں یا مغربی ممالک ہی حملہ آور ہوں۔ کمزور پڑوسی کو دیکھ کر کسی کا بھی جی چاہے گا کہ گھر میں گھس جائے اور ہوسکے تو قبضہ کر بیٹھے۔ اس لیے مدافعانہ کارروائیوں کے لیے تو ہر آن کسی ملک کو تیار رہنا چاہیے، ورنہ آزادی کمزور ہوکر رہ جائے گی۔ ہندوستان جیسے طویل ساحلی اور بری سرحدیں رکھنے والے ملک کے لیے تو مدافعت پر کافی مصارف برداشت کرنے پڑیں گے اور یہ سب مصارف غیر پیدا آور ہوں گے۔ ہمارے عدم تشدد کے تخیلات اور ہمارا صلح کل مسلک کتنا ہی اچھا اور پیغمبرانہ ہو لیکن اس کے باوجود بھی ہم کو یہ سب مصارف برداشت

کرنے پڑیں گے ۔ اس سلسلہ میں ڈنمارک وغیرہ سے ہم کو سبق حاصل کرنا چاہیئے ۔

یہ تخیل جو منصوبہ میں ظاہر کیا گیا ہے کہ مستقبل قریب میں تو کسی حملہ کا اندیشہ نہیں ، اور اگر پیدا ہو جائے تو بہت جلد تیاری کی جاسکتی ہے ، کچھ دُور اندیشانہ تخیل نہیں ہے ۔ جنگ کے ابتدائی دور کی انگلستان کی پریشانیاں جو خود بعض صاف گو انگریزوں کے بیانات کے مطابق آزادی کے لیے خطرہ بنی ہوئی تھیں ، ہمارے لیے کافی سبق آموز ہوسکتی ہیں ۔

اس منصوبہ کو چلانے کے لیے سرمایہ کی فراہمی کے لیے جو ذرائع آمدنی بتلائے گئے ہیں ، اگر انھی کے ذریعہ تکمیل ہو سکے تو یہ بہت بہتر ہوگا ، لیکن زراعت وصنعت سے آمدنی کے انتظار میں بیٹھنے سے منصوبہ کی تیز تر تکمیل میں یقیناً رکاوٹ ہوگی ۔ ذرائع آمدنی میں دوسرے منصوبوں کی طرح محاصل وغیرہ کو رکھا گیا ہے ، لیکن اندرونی و بیرونی قرضہ کا کہیں ذکر نہیں ، حالانکہ ابتدائی اخراجات کے لیے شاید اسی کو ذریعہ بنانا پڑے گا ۔ منصوبہ میں اس کا ذکر کیا گیا ہے کہ چونکہ صنعتی و زرعی ترقی کے کام طویل المدت قرضے چاہتے ہیں اور لوگوں سے اتنے انتظار کی توقع نہیں کی جاسکتی ، اس لیے سب بار حکومت کو برداشت کرنا پڑے گا ۔ لیکن سوال یہ ہے کہ قرضے طویل المدت ہوں اور منافع پر تحدیدات عائد کی جائیں تو پھر سرمایہ کہاں سے فراہم ہوگا ۔ اندرون ملک قرضہ نہ مل سکے تو بیرون ملک سے ابتدائی منازل طے کرنے کے لیے قرضہ حاصل کرنا ہی پڑے گا ، خواہ وہ اشتراکی خیالات کے کتنا ہی منافی ہو ۔ منافع بازی پر قیود سے حکومت کو مستقبل میں کافی قابل شغل سرمایہ کی امید ہوسکتی ہے ، لیکن ابتدائی منازل میں یہی قیود قرضہ کی فراہمی میں رکاوٹ ثابت ہوں گے ۔

دوسرے مدات آمدنی تو سب ٹھیک ہیں لیکن اسٹرلنگ محفوظات کے

ملنے کی کم توقع ہے۔ ابھی سے ان کو کم کرنے یا بالکل ختم کر دینے کے مشورے ہو رہے ہیں، اور جب تک انگلستان کا ہندوستان پر سیاسی تفوق رہے گا اس قسم کے خدشات بے بنیاد نہیں ہو سکتے۔ پہلے تو ان کو مطالبات وطن وغیرہ کی ادائی کے بہانہ روکا جائے گا اور کچھ ادا بھی کیا جائے زر کی شکل میں نہ ہوگا بلکہ مصنوعات کی شکل میں ہوگا۔ ظاہر ہے کہ اس طریقہ سے ادائی ہو تو پھر ان سے سرمایہ کے فراہمی کی توقع رکھنا بے جا ہے۔

یہاں تک تو صرف معاشی مسائل کا تذکرہ و تبصرہ رہا، لیکن منصوبہ بالکلیہ معاشی منصوبہ نہیں، اور نہ منصوبے کا ایسا ہونا کوئی ضروری ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ مختلف عمرانی علوم ایک دوسرے سے اتنا قریبی اور گہرا تعلق رکھتے ہیں کہ علٰحدہ علٰحدہ ان کے مسائل کو تشفی بخش طریقے پر حل نہیں کیا جا سکتا ہے۔ ان میں بھی سیاسیات اور معاشیات کو خاص خصوصیت حاصل ہے۔ سرمایہ دارانہ نظام میں تو سیاسیات کو اب بھی معاشیات پر تفوق حاصل ہے لیکن اشتراکیت میں تو معاشیات کو اقتدار اعلٰی حاصل ہوتا ہے۔ بہر حال کوئی نظام ہو، ان دونوں علوم کا تعلق بہت گہرا ہے۔

اس منصوبے کے پیش کرنے والے حضرات تو نمایاں طور پر اشتراکی ہیں، لیکن انھوں نے اپنے منصوبے میں کہیں بھی یہ کہنے کی جرات نہیں کی کہ ان کا مقصد ملک میں اشتراکی نظام قائم کرنا ہے۔ شاید رائے عامہ کے خوف سے ایسا کیا گیا ہے۔

منصوبے میں حکومت کی ہئیت ترکیبی بدلنے پر زور بھی دیا گیا اور چند تجاویز بھی پیش کی گئیں، لیکن جو پیش کردہ نظام حکومت ہے اس میں اور عام سرمایہ دارانہ جمہوری نظام میں کوئی خاص فرق نظر نہیں آتا۔ ان کی سیاسی تجاویز قبول بھی کر لی جائیں تو کوئی نیا نظام حکومت ملک میں

قائم نہیں ہوگا۔ لیکن دوسری معاشی تجاویز میں بہت سی باتیں ایسی بیان کی گئی ہیں جو بالکل اشتراکی ہیں۔ مثلاً زمینات کا حکومت کی ملکیت میں لے لینا، حکومت کی طرف سے بڑے بڑے مشترکہ کاشت کے مزرعہ جات قائم کرنا، صنعتوں کا حکومت ہی کے سرمایہ سے قائم کرنا، اور جو صنعتیں پہلے ہی سے ذاتی سرمایہ سے چل رہی ہیں ان پر سخت نگرانی رکھنا اور اسی طرح شغل اصل پر بندشیں، تجارت خارجہ پر سخت قیود اور قیمتوں اور تجارت پر حکومت کی غیر معمولی نگرانی، یہ سب ایسی تجاویز ہیں جو بالکل اشتراکی کہلائی جاسکتی ہیں۔ ان معاشی تجاویز پر اسی وقت عمل ہو سکتا ہے جبکہ سیاسی نظام بھی اشتراکی ہو، ورنہ عوام کی طرف سے عوام کے لیے عوام کی حکومت کے بغیر قومی دولت کا حکومت کی ملک بنانا بالکل بے معنی ہو جاتا ہے۔ جب تک کہ حکومت کا کوئی خاص نصب العین نہ ہو عوام کو اس سے کوئی خاص دلچسپی اور ہمدردی نہیں ہو سکتی، نہ ہی خود حکومت پوری طور پر اپنی ذمہ داریوں کو محسوس کر سکتی ہے۔ اس لیے کھلے طور پر اس کا اعلان ہونا چاہیئے کہ کس قسم کی حکومت قائم کرنا مقصود ہے۔

اشتراکی طرز کی حکومت یا اشتراکیت سے کسی کو بے وجہ بیر ہونے کی کوئی وجہ نہیں۔ اشتراکیت کے بعض اصول اچھے ہیں اور ان کو یقیناً ملک میں رائج ہونا چاہیئے، لیکن روسی اشتراکیت کی اندھا دھند تقلید، جس میں ہندوستان بہت قدیم سے بدنام ہے، کوئی ٹھیک طریق کار نہیں، اور نہ یہ کوئی ٹھیک تخیل ہے کہ مارکس کی اشتراکیت کو ایک مسلک نہ مذہب کے طور پر قبول کر لیا جائے۔ مارکس نے دنیا کے تخیلات کو ایک خاص راستہ پر لگایا ہے اور خذ ما صفا دع ما کدر کے اصول پر

ہم کو بھی اس سے استفادہ کرنا چاہیئے۔ لیکن مارکس یا اینگل کی پیروی یا ان کے بتلائے ہوئے اصولوں کا ہر جگہ من وعن اطلاق کسی طرح قرین مصلحت نہیں سمجھا جاسکتا۔ خود روس میں جہاں سب سے پہلے ان اصولوں کو باضابطہ طور پر عملی جامہ پہنانے کی کوشش کی گئی، تلخ تجربوں کے بعد کافی ترمیم کرنی پڑی، اور آج کل جو نظام وہاں غلطیوں اور تجربوں کے بعد قائم ہوسکا بہ قول متومسانی صاحب، نہ اشتراکی نظام ہے اور نہ سرمایہ دارانہ نظام، بلکہ ایک مینجروں کا نظام ہے۔

ہندوستان کا ماحول تو روس سے اور بھی مختلف ہے۔ خواہ ہندوستان کے لوگ سختی سے مذہب کے پیرو ہوں یا نہ ہوں، لیکن ہندوستان کے عام ماحول کو ایک لفظ میں اب بھی مذہبی ماحول کہا جاسکتا ہے۔ اس ماحول کو پیش نظر رکھتے ہوئے اور ملک کی پست تعلیمی حالت اور معاشری پستی کے مد نظر یہاں ایسا نظام قائم ہونا چاہیئے جو مذہب سے بھی قریبی تعلق رکھنے والا بھی ہو اور بے جا قدیم رسم ورواج کی اصلاح کرنے والا بھی۔ کیونکہ اگر آزادی بھی حاصل ہو جائے اور جمہوریت کا قیام بھی عمل میں آجائے تو پھر بھی ملک میں کئی ایسے طبقات نظر آئیں گے جو باوجود سیاسی آزادی کے، سماجی غلامی میں جکڑے ہوئے ہوں گے۔ زراعت کے سلسلہ میں کاشت کاروں کو ساہوکاروں اور زمینداروں کے پنجوں سے نکالنے کی تجویز بہترین ہے، کیونکہ یہ غلامی سیاسی غلامی سے بھی بدتر قسم کی غلامی ہے۔ اس لیے سیاسی، اور معاشی منصوبے کے ساتھ باضابطہ معاشری منصوبہ ہونا بھی ضروری ہے، اور ہندوستان میں

اس مسئلہ کی اہمیت کسی اور مسئلہ سے کسی طرح کم نہیں۔

بہر حال یہ منصوبہ مجموعی طور پر قابل عمل اور ملک کے عوام کے لیے بہت مفید ہے۔ سب سے بڑی خرابی یہ ہے کہ اس میں اعتدال سے کام لیا گیا ہے اور محض تخیلات سے بچنے کی کوشش کی گئی ہے۔

---

# تعمیرِ امن

از

جناب محمد تاج الدین صاحب متعلم ام، اے (عثمانیہ)

۱۹۴۴ء نہ صرف عظیم الشان جنگی کارروائیوں کے لیے ممتاز ہے، بلکہ یہ اُن کانفرنسوں کی وجہ سے بھی اہمیت رکھتا ہے جو اقوام متحدہ نے عالمی ملت کی داغ بیل ڈالنے کی خاطر فلاڈلفیا، برٹن ڈوس، شکاگو، اور ڈمبارٹن اوکس میں منعقد کی تھیں۔

## منشور فلاڈلفیا :

رومہ کی طرف پیش قدمی شروع ہو چکی تھی اور فرانس میں اتحادی افواج کے اُترنے کے لیے ایک ہفتہ باقی رہ گیا تھا کہ ''انٹرنیشنل کانفرنس'' نے

اپنا سالانہ اجلاس ختم کیا۔ کانفرنس میں شرکت کرنے والے مندوبین نے (جو دنیا کی اکتالیس اقوام کے اجیروں، مزدوروں اور حکومتوں کی نمایندگی کر رہے تھے) حسب ذیل معاشرتی مقاصد کو منظور کیا جنھیں مجموعی طور پر "منشور فلاڈلفیا" کے نام سے یاد کیا جاتا ہے:۔

۱۔ ان تمام افراد کے لیے، جو کام کرنا چاہتے ہیں، ہر ایک پیشہ میں حفظ صحت کے انتظام کے ساتھ معقول اجرتوں اور اور مناسب شرائط کے تحت مفید اور معین روزگار کے مواقع بہم پہنچایا جائے۔

۲۔ مناسب و معقول غذا، رہایش، طبی امداد اور تقسیم کے مواقع بہم پہنچانے کے لیے معیار زندگی بلند کیا جائے۔

۳۔ اقل شرح اجرت کا تعین کر دیا جائے تاکہ اُن مزدوروں کے استحصال کی روک تھام ہو سکے جنھوں نے مجبوراً کم اُجرت قبول کر لی ہے۔

۴۔ بہبودئی اطفال کا انتظام کیا جائے۔

۵۔ وہ تمام افراد جن کا سلسلۂ روزی، بیماری یا گزند، بڑھاپے یا حصولِ روزگار کے مواقع کے فقدان کے باعث منقطع ہو جاتا ہے، اُن کے لیے مستقل آمدنی کی صورت نکالی جائے۔

۶۔ آزادی اتحاد اور اجتماعی معاملت کے حق کو موثر طور پر تسلیم کرایا جائے۔

۷۔ مزدوروں کی تربیت اور منتقلی کا انتظام کیا جائے۔

یہ اعلان ایک ایسی صداقت کا سیدھے سادے اور واضح لفظوں میں اظہار کرتا ہے جیسے مباحث تنظیم مابعد جنگ کے سلسلہ میں ماہرین معاشیات و

تجارت خارجہ، سیاست کار و مدبرین، صحافت نگار اور اہلِ علم نے کسی نہ کسی شکل میں تسلیم کر لیا ہے۔ اعلان سے اس امر کی وضاحت ہوتی ہے کہ:-

"کسی ایک جگہ بھی افلاس ہو تو یہ ہر جگہ کی خوش حالی کے لیے خطرہ بن جاتا ہے۔"

## تجاویز برٹن وڈس:

چوالیس اقوام کے مندوبین نے "بین الاقوامی زر اور مالیاتی کانفرنس" میں ایسی تجاویز مرتب کی ہیں جن کی نظیر بین الاقوامی معاشی تعلقات کی تاریخ میں نہیں مل سکتی۔ ان کا مقصد دنیا میں امن اور خوشحالی کو ترقی دینا اور اقوام کو باہمی کاروبار کی سہولتیں بہم پہنچانا ہے۔ کانفرنس کا اجلاس یکم جولائی ۱۹۴۴ء سے ۲۲ر جولائی ۱۹۴۴ء تک شمال مشرقی نیو ہمپ شائر میں برٹن وڈس کے مقام پر ہوا۔ مبادلات خارجہ کو جدید بنیادوں پر قائم کرنے اور بین الاقوامی تعمیر اور ترقی کے لیے ایک "بین الاقوامی بنک" قائم کرنے کی تجویز کی گئی اور بنک کے لیے ایک "بین الاقوامی ذخیرۂ زر" کی سفارش کی گئی۔

یہ فنڈ جو کہ تجارت خارجہ کے فنی مسائل زر کو حل کرنے والے ادارے کی حیثیت سے قائم کیا گیا ہے ایک ایسی مرکزی ایجنسی کا کام دے گا جہاں ایک قوم کے زر کا تبادلہ کسی دوسری قوم کے زر سے متناسب شرح پر ہوگا۔ اپنے فرائض کامیابی سے انجام دینے کے لیے اس کے پاس (۸،۸۰۰،۰۰۰) ڈالر کا ذخیرہ ہوگا جسے اس میں حصہ لینے والی

اقوام ادا کریں گی۔ اُن اقوام کے علاوہ جن کی نمایندگی کانفرنس میں کی گئی تھی دوسری اقوام کو بھی رُکنیت کی اجازت ہو گی اور تمام ارکان فنڈ کے انتظام میں شریک رہیں گے۔

بنک اس غرض سے قایم کیا گیا ہے کہ دوران جنگ میں جو دولت کے تباہ ہو گئی ہے اُسے پھر سے بحال کرنے کے لیے اصل فراہم کرے اور پست صنعتی ممالک کو اپنے وسایل سے پوری طرح مستفید ہونے کے لیے سرمایہ بہم پہنچائے۔ علاوہ بریں بنک انفرادی قرضوں کی ضمانت دے کر یا اُن کی فراہمی کا انتظام کر کے تجارتِ خارجہ میں انفرادی شغل اصل کو ترقی دے گا۔ دوسرے ذرایع سے جاری شدہ قرضوں کے مقابلہ میں اپنے جاری کردہ یا اپنی کفالت کے قرضوں کا انتظام کرے گا، اور جنگ کی معیشت کو بتدریج امن کی معیشت میں تبدیل کرنے میں مدد دے گا۔

بنک کا جاری شدہ سرمایہ (۹۱۰۰۰۰۰۰۰۰۰) ڈالر ہے جو مناسب شرایط پر طویل المدت قرضوں کی اجرائی یا اُن کی کفالت کے لیے حاصل ہو سکے گا۔ بنک کے مینجر جو رُکنیت رکھنے والی تمام اقوام کے نمایندوں پر مشتمل ہوں گے ایسے ممالک کی ضروریات کا بطور خاص لحاظ رکھیں گے جنھیں دشمن کے قبضہ یا مخاصمانہ کارروائیوں کی وجہ سے نقصان اُٹھانا پڑا ہے۔ اقوام مندرجہ منشور کے علاوہ دوسری قوموں کو بھی بنک بتر فنڈ کی رُکنیت کی اجازت ہو گی۔

اس کانفرنس نے جس کی صدارت ریاست ہائے متحدہ امریکہ کے وزیر خزانہ ہنری مارگن تھیو نے کی تھی اس کی ضرورت کو تسلیم کیا کہ عالمی معیشت کے جملہ پہلوؤں پر بین الاقوامی مباحثے جاری رکھے جائیں۔ مندوبین کانفرنس کی منظور کردہ تحریکات پر غور و خوص کرنے کے لیے

انھیں ان ممالک کی حکومتوں اور عوام کے سامنے پیش کیا گیا ہے جن کی کانفرنس میں نیابت کی گئی تھی۔

بین الاقوامی تجارت اور مالیات جس کا شیرازہ زمانۂ جنگ میں مادی وسایل اور اعتباری سہولتوں کی تباہی کے باعث بکھر چکا تھا اس کی شیرازہ بندی کی ضرورت پر برٹن وڈس کے اجلاس نے اپنی توجہ مرکوز کی ہے۔

جنگ کے ہاتھوں تباہ شدہ دنیا میں از سر نو تنظیم قایم کرنے کا جو مہتم بالشان مسئلہ در پیش ہے اس کے نظری حل یہ بنک اور فنڈ پیش کرتے ہیں۔ جملہ ارکان ممالک کے لیے یہ ضروری ہے کہ اپنی معیشت کو زیادہ عرصہ تک کامیابی سے چلانے کے لیے اپنی اندرونی معیشت کو منظم بنیادوں پر قایم کریں محض ایک "بین الاقوامی استحکامی ذخیرہ" کے قیام سے دنیا کی تمام "کرسیاں" خود بخود مستحکم نہیں ہوسکتیں۔ فنڈ کا مقصد صرف یہ ہے کہ باہمی اعتماد کی فضا پیدا کی جائے اور ایک ایسے مرکز کا کام دے جہاں مختلف ممالک کے ماہرین بین الاقوامی مسایل زر کا بلا تعصب مطالعہ کرسکیں اور جو موقتی مالی دشواریوں پر قابو پانے کے لیے مبادلات خارجہ کی سہولتیں بہم پہنچائے۔ اگر فی الحقیقت عالمی مالیات کا استحکام مقصود ہے تو برٹن وڈس اس کا مکمل حل نہیں ہے، بلکہ محض ایک ذریعہ ہے۔

## اجتماعی تحفظ اور انفرادی تحفظ:

آزادئی پیرس، آزادئی خلا رنس اور ڈمبرٹن اوکس کی "عالمی تحفظ امن کی کانفرنس" کی افتتاح کے باعث ماہ اگست ۱۹۴۴ء کو نمایاں

حیثیت حاصل ہے۔ ریاست ہائے متحدہ امریکہ سلطنت متحدہ برطانیہ، اتحاد روس اور چین کی حکومتوں نے ڈمبرٹن اوکس کے مباحث کو پیش نظر رکھ کر دنیا کے سامنے "متحدہ اقوام" کے "عالمی تحفظی ادارے" کا ایک خاکہ پیش کیا جو دنیا کی تمام امن پسند اقوام پر مشتمل ہوگا اور اس اصول پر مبنی ہوگا کہ :۔

"سب اقوام کی حفاظت کے بغیر ایک قوم کی حفاظت نہیں ہو سکتی"۔

مختصر یہ کہ تجاویز ڈمبرٹن اوکس کی رو سے ایک ایسے ادارہ کے قیام کی اسکیم پیش کی گئی جو ایک مجلس عمومی ایک مجلس تحفظ، ایک عدالت بین الاقوام، ایک معتمدی، ایک معاشی و معاشرتی مجلس، اور ایک فوجی کمیٹی پر مشتمل ہو۔

ڈمبرٹن اوکس کے خاکہ سے واضح ہوتا ہے کہ اس تنظیم کا مقصد اقوام عالم کے باہمی دوستانہ روابط کو بڑھانا ہے، نیز اس میں موجودہ یا مجوزہ بین الاقوامی اداروں اور اقتصادی و معاشی مجلس کے مابین تعاون کی گنجائش رکھی گئی ہے۔ جہاں تک عام خاکے کا تعلق ہے امریکی رائے عامہ اس کے موافق ہے لیکن بعض امور کی وضاحت کا مطالبہ کیا گیا ہے، مثلاً مجلس تحفظ میں شریک رکن کے مفوضہ اختیارات کی وسعت کیا ہوگی یا کسی مستقل رکن کے جارحانہ اقدام کی صورت میں مجلس تحفظ کا طرز عمل کیا ہوگا۔

## غذائی اور زرعی تنظیم :

اقوام متحدہ کی غذائی اور زرعی کانفرنس منعقدہ ہاٹ اسپرنگس ورجینیا

۱۹۴۳ء نے ایک عارضی کمیشن مقرر کیا تھا جس نے ڈمبرٹن اوکس کانفرنس کی افتتاح کے دوسرے ہی دن متحدہ اقوام کی غذائی اور زرعی تنظیم کے لیے ایک دستور پیش کیا۔ غذائی اور زرعی تنظیم کے وسیع مقاصد میں باشندگان عالم کے معیار تغذیہ اور معیار زندگی کو بڑھانا، عالمی معیشت کو ترقی دینا اور زرعی اشیا کی پیدائش و تقسیم کی اصلاح کرنا شامل ہیں اس کے قیام کی تحریک ایک مشاورتی اور صلاح کار ادارے کی حیثیت سے کی گئی ہے اور جب بیس[۲۰] یا اس سے زاید اقوام اس کے دستور سے اتفاق کرلیں گی تو اس کا قیام عمل میں آئے گا۔

## شہری ہوا بازی کی کانفرنس :

تاریخ میں پہلی شہری ہوا بازی کی کانفرنس یکم نومبر کو شکاگو میں منعقد ہوئی۔ شکاگو وسطی مغربی ریاست ہائے متحدہ امریکہ کی تجارت اور مالیات کا مرکز ہے اور مستقبل کی بین الاقوامی تجارت میں ایک ہوائی اسٹیشن کا درجہ رکھتا ہے۔ کانفرنس میں پانچ "ہوائی آزادیوں" کی تحریک کی گئی تھی۔ پہلا معاہدہ پہلی دو آزادیوں پر مشتمل تھا:-

۱۔ دنیا کی ہر کسی قوم کے متعینہ ہوائی راستوں پر پرواز کا حق۔

۲۔ فنی اسباب، مثلاً فراہمی ایندھن وغیرہ کے سلسلہ میں ہر کسی قوم کی سرزمین پر اترنے کا حق۔

بقیہ تین آزادیاں دوسرے معاہدہ کے اجزا ہیں:-

۳۔ مسافروں کو اپنے وطن سے دنیا کے کسی مقام تک جانے کا حق۔

۴۔ مسافروں کو دنیا کے کسی مقام سے ان کے وطن کو واپس

لانے کا حق۔

۵۔ تمام دنیا میں نقل و حمل کے آزاد مقابلہ کا حق۔

کانفرنس کے اختتام پر یہ اندازہ کیا گیا تھا کہ کم سے کم چالیس اقوام پہلے معاہدہ کو، اور پچیس اقوام دونوں معاہدوں کو قبول کریں گی۔ ان دو دستاویزات کے علاوہ کانفرنس نے عبوری دور کے لیے ایک عارضی بین الاقوامی ہوابازی کی تنظیم کا معاہدہ مرتب کیا تھا۔ عارضی تنظیم کو اکیس (۲۱) نمایندہ اقوام کی ایک مجلس کی نگرانی میں دیا گیا ہے، اور جب تک "مستقل بین الاقوامی شہری ہوابازی کی تنظیم" اپنے فرایض انجام دینے کے قابل نہ ہو جائے یہ اپنی خدمات انجام دیتی رہے گی۔

کانفرنس کے اختتام سے قبل اڈلف۔ اے۔ برے نے مختلف اجلاسوں کے فیصلوں پر نظر ثانی کی۔ آپ نہ صرف امریکہ کے نایب وزیر مملکت اور امریکی مندوبین کے رہنما تھے بلکہ کانفرنس کے صدر بھی تھے۔ آپ نے فرمایا کہ:۔

"میں جرات کے ساتھ یہ کہہ سکتا ہوں کہ تاریخ اس کانفرنس کی کارگذاری کو احترام کی نظروں سے دیکھے گی۔"

اس نے تہذیب و شایستگی کی ایک نمایاں خدمت انجام دی ہے "فضائی سامراج" کا خاتمہ کر دیا ہے۔ آیندہ سے دنیا میں جتنے "فضائی دساتیر" مرتب ہوں گے اُن سے تمام اقوام عالم واقف ہوا کریں گے۔ اس طرح خفیہ فضائی حکمت عملی کا دور اب ختم ہو چکا ہے۔

(ماخوذ از "بلڈنگ فار پیس" از ہنری گراڈی)

---

# تنقید و تبصرہ

## "سیر افغانستان"

از سید سلیمان ندوی۔ صد ۲۰۴۔ قیمت عہ/۸ کلدار۔
نفیس اکیڈمی۔ حیدر آباد (دکن)

یہ افغانستان کی سیر درۂ خیبر کے خشک راستے سے شروع ہو کر چمن (کوئٹہ) کے سرسبز و شاداب حصہ پر ختم ہوتی ہے۔

سفر مختصر اور چند روزہ ہے لیکن مصنف نے راستے کی خوب تفصیلات بیان کی ہیں۔ معمولی باتوں کی تفصیلات سے جی اکتا جاتا ہے، لیکن جب تاریخی آثار سے متعلق تفصیلات پیش کی جاتی ہیں تو چونکہ فاضل مصنف مشہور مورخ اور محقق ہیں، اس لیے حقائق دلچسپ معلوم ہوتے ہیں۔

سفر کے حالات کے سلسلہ میں، کھانے پینے، اٹھنے بیٹھنے اور اسی قسم کے دیگر تفصیلات بیان کرتے ہوئے مصنف نے بار بار نماز پڑھنے کا بھی ذکر

کیا ہے۔ نماز کا ذکر اکثر منازل کی مصروفیات کے سلسلہ میں آگیا ہے۔ نماز کے بار بار ذکر کو پڑھ کر بعض بد باطنوں نے اس کو تقوے کا اظہار سمجھا ہے۔ حالانکہ یہ ہو سکتا ہے کہ انھیں لوگوں کو نماز کی ترغیب دینے کے لیے مولانا نے بار بار نماز کا ذکر کیا ہو۔ نماز ایک مسلمان کے لیے ایک ایسا وظیفۂ حیات ہے کہ اس سے کوئی گریز ہی نہیں ہے۔ اس لیے اس کا ذکر کرتے ہوئے مولانا کے دل میں اس کا شبہ بھی نہیں گذرا ہوگا، ورنہ کوئی اپنی نیکی کو اپنے ہاتھوں برباد کرنے تیار نہیں ہو سکتا۔

اس سیر کی خاص بات تین ہم سفر حضرات کی شخصیات بھی ہیں۔ یعنے مصنف کے ساتھ سید راس مسعود اور علامہ اقبال جیسے قابل لوگ تھے۔ سفر تو یقیناً پُر لطف رہا ہوگا، لیکن پڑھنے والوں کو اس صحبت سے محظوظ ہونے کا موقع نہیں ملتا، کیونکہ اس کی گفتگو کا کوئی تذکرہ نہیں کیا گیا۔ اس کی تو ضرورت بھی نہیں تھی لیکن ایک بات کی تفصیلات معلوم کرنے کو جی چاہتا تھا۔ یعنے افغانستان کے تعلیمی حالات اور ان کی روشنی میں ان تین علما کی تجاویز۔ ان کا تذکرہ مصنف نے نہایت اجمال سے کیا ہے جس سے پڑھنے والوں کو تشفی نہیں ہوتی۔

بہرحال مجموعی طور پر کتاب ان لوگوں کے لیے دلچسپ ہے جو دل میں افغانستان کے سفر کی خواہش رکھتے ہیں، ورنہ دوسروں کے لیے سفر کی تفصیلات بجائے سیر کے تکان کا باعث بن جاتی ہیں۔ پڑھنا بھی ایسے ہی لوگوں کو چاہیے جو یا "دولت خداداد" کے سفر کا ارادہ رکھتے ہیں یا اس ملک کے حالات سے دلچسپی رکھتے ہیں۔ اور یقیناً ان لوگوں کے لیے یہ کتاب دلچسپ اور معلومات آفرین ہے۔

چھپائی اور جلد وغیرہ اچھی ہے جس کے لیے اکیڈیمی

قابل مبارک باد ہے۔

سید معین الدین قادری

## تعلیم کا مسئلہ

از۔ ڈاکٹر رضی الدین صدیقی صاحب۔ قیمت ۸ عہ

اقبال اکیڈمی۔ لاہور۔

ہمارا نظام تعلیم گہرے انقلاب کا محتاج ہے۔ حق تو یہ ہے کہ ہماری تعلیم کا سرے سے کوئی نظام ہی نہیں، اس میں کوئی ایک بنیادی تصور کارفرما نظر نہیں آتا بلکہ ہم کیا چاہتے ہیں، اس کا خود ہم کو شعور نہیں۔ ایک تو یہ کہ ہماری موجودہ تعلیم کے خدوخال ہمارے اپنے نہیں ہیں بلکہ ہماری ضروریات اور ہماری ثقافت کے آئینہ دار ہونے کی بجائے دوسروں کی ضروریات اور سیاسی مصالح کی مرہون منت ہیں، لیکن آج تعلیمی مسئلہ نے قومی اہمیت اختیار کرلی ہے۔ ضرورت ہے کہ ہم تعلیم کے بنیادی تصوروں کا جائزہ لیں اور اس کی روشنی میں نئی تعلیم کی داغ بیل ڈالیں۔

تعلیم کی بھی دو حیثیتیں ہوتی ہیں، ایک صوری دوسری مادی۔ مادی نقطۂ نظر سے تعلیم کی تفصیلات اور جزویات کے متعلق ہم تجربہ کی روشنی میں بہت کچھ ردوبدل کرسکتے ہیں۔ ایسا نظام تعلیم جس میں اس قسم کے تغیرات کی گنجائش نہ ہو ناکارہ ہے۔ زندہ تعلیم نظام میں نئے نئے تطابقات پیدا کرنے کی صلاحیت ہونی چاہیے، لیکن بنیادی تصورات۔ اقدار اور نصب العین کا تعین پہلے ہی ضروری ہے۔ اقدار کے مختلف عوالم ہوتے ہیں: مذہبی، جمالی، نظری، اخلاقی اور افادی اقدار، جن کے تحقق سے ثقافت بنتی ہے۔ ہر اچھے نظام تعلیم میں، توجہ کے مطالب ہیں، اگر کسی نظام تعلیم کی بنیاد صرف افادی یا اخلاقی یا

مذہبی اقدار ہی پر رکھی جائے تو اس سے تعلیم کا توازن برقرار نہ رہ سکے گا، اور انسان کی ذہنی، روحانی اور جسمانی ترقی، جو سچی تعلیم کا مدعا ہے، مخصوص اقدار کے اس یکطرفہ تسلط کی وجہ سے حاصل نہ ہو سکے گی۔

ڈاکٹر رضی الدین صدیقی صاحب نے بڑی ہمت سے تعلیمی مسایل پر قلم اُٹھایا ہے۔ آپ کے نزدیک 'فنون' گو بہت قابل احترام ہیں، لیکن موجودہ زمانہ کی ضروریات کے لحاظ سے سائینس کے مقابلہ میں یہ اتنی اہمیت کے مستحق نہیں۔ آپ کے خیال میں آج وہ قومیں ہی کامیاب ہیں جو قوائے فطرت پر قابو پاتی ہیں، اس لیے آپ نے سائینسی مضامین کی جبری تعلیم کی حمایت کی ہے۔ اسی سے ہماری صنعت کو فروغ ہوگا اور ہم ترقی کی راہ پر گامزن ہوں گے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ سائینس یعنے طبعی علوم کلی طور پر توجہ کے مستحق ہیں لیکن اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ ہم پورے ملک کو ایک ورک شاپ میں تبدیل کر دیں۔ یورپ میں بھی جہاں ایسے ممالک ہیں جنھوں نے طبعی علوم میں اور صنعت میں غیر معمولی ترقی کی ہے وہاں انفرادی اختلافات اور صلاحیتوں کی خاص طور پر رعایت بھی ملحوظ رکھی جاتی ہے۔ یہ امر قابل غور ہے کہ سائینس اور فن کا یہ فرق خود غیر اصولی ہے، سائینس میں ایک طرف تو طبعی علوم شامل ہیں، اور ایسے علوم بھی جو بالکل جداگانہ نوعیت رکھتے ہیں، جیسے تاریخ عمرانیات وغیرہ، اور جن کو آرٹس کا نام دے دیا گیا ہے۔ ان تمدنی علوم پر نہ تو ریاضیاتی طریقہ سے اور نہ طبعی طریقہ سے سیر حاصل بحث ہو سکتی ہے۔ یہ علوم اپنی علٰحدہ دنیا رکھتے ہیں، ان کا طریق تحقیق بھی اپنے موضوع کے اعتبار سے طبعی علوم سے بالکل مختلف ہوتا ہے۔ خود ڈاکٹر صاحب نے اس کو تسلیم کیا ہے کہ جسمانی، ذہنی اور روحانی صلاحیتوں کی مساوی طور پر آبیاری ہونی چاہئے اور اسی لئے آپ نے دینیات کی تعلیم کو بھی بہت ضروری خیال کیا، لیکن یہاں بھی ہم یہ کہے بغیر نہیں رہ سکتے کہ ہمارا دینیات کا تصور زیادہ وسیع ہو، ورنہ دینیات کی تعلیم سے روحانی

نشو و نما میں مدد ملنے کی بجائے مزید رکاوٹ پیدا ہو جائے گی۔

ہمارے نظام تعلیم میں آرٹ اور سائنس کے غیر حکیمانہ تصور کی وجہ سے یہ غلط طریقہ بھی رائج ہوگیا ہے کہ ایک طالب علم طبعی اور تمدنی علوم کے ساتھ ساتھ تعلیم حاصل نہیں کرسکتا اور تخصیص کا عمل بھی بی۔ اے ہی سے شروع ہو جاتا ہے کوئی وجہ سمجھ میں نہیں آتی کہ ایک طالب علم حیاتیات اور عمرانیات یا فلسفہ اور ریاضیات یا نفسیات اور عضویات کی تعلیم کو ساتھ ساتھ کیوں جاری نہ رکھ اس کے تخصیص کا عمل صرف بی۔ اے کے بعد بھی شروع ہو سکتا ہے اور وہ بھی خاص حدود کے اندر۔ خوشی کی بات ہے کہ ڈاکٹر صاحب نے اس مسئلہ پر کافی توجہ کی ہے اور بڑی حد تک اپنے مجوزہ نظام تعلیم کی بنیادوں کو وسیع تصورات پر رکھا ہے۔

سیاسی بیداری نے آج تعلیم کے مسئلہ کو بہت نمایاں کر دیا ہے ہمارا نظام تعلیم افادی نقطۂ نظر سے، نیز علم و حکمت کے لحاظ سے بڑے سخت انقلاب کا محتاج ہے۔ ڈاکٹر صاحب کی یہ کوشش نہایت مستحسن ہے کہ انھوں نے ہماری تعلیمی مشکلات اور مسائل پر گہرے طریقہ پر سوچا ہے اور اس کا حل بھی بتلانے کی کوشش کی ہے۔ جب تک ہم اپنے نظام تعلیم کی از سر نو تعمیر نہ کریں گے ہمیں سوائے نام نہاد تعلیم یافتہ بے روزگاروں کی تعداد بڑھانے کے اور کچھ حاصل نہ ہوگا۔

وحید الدین

## ہمارا معاشی مسئلہ

مصنفہ واڈیا اور مرچنٹ۔ دوسرا ایڈیشن۔ ۴۷۵ صفحات قیمت ۶ روپے ۸/ ناشر نیو بک کمپنی۔ بمبئی۔

اس کتاب کا پہلا ایڈیشن اکتوبر ۱۹۴۳ء میں شائع ہوا تھا۔ دوسرا ایڈیشن جولائی ۱۹۴۵ء میں شائع کیا گیا ہے۔ اس کتاب کا عنوان "اور اکنامک پرابلم" رکھا ہے۔

اس عنوان کے ذریعہ وہ یہ ظاہر کرنا چاہتے ہیں کہ ہندوستان کا سب سے اہم اور مرکزی معاشی مسئلہ صرف ایک ہے ـــــ یعنی غربت یا ادنیٰ معیار زندگی! لیکن اس ایک مسئلہ کو حل کرنے کے لئے بہت سے ضمنی اور ذیلی معاشی مسائل کو حل کرنا ضروری ہوتا ہے۔ زیر تبصرہ کتاب میں ہندوستان کے چند ایسے معاشی مسائل پر بحث کی گئی ہے جن کے ذریعہ یہاں کی غربت کے مسئلہ کو حل کرنے میں مدد مل سکتی ہے۔ ہندوستان کے قدرتی وسائل۔ معاشری حالات۔ ہندوستانی آبادی۔ زراعت۔ صنعت۔ قومی آمدنی۔ قومی صرف اور قومی معاشی تنظیم اس کتاب کے بنیادی مباحث ہیں۔

ہندوستان کے گوناگوں قدرتی وسائل پر بحث کرتے ہوئے مصنفین نے یہ رائے ظاہر کی ہے کہ قدرت نے ہندوستان کو مختلف ذرائع معاش عطا کرنے میں فیاضی سے کام لیا ہے لیکن یہاں کے باشندوں نے ان عطیات سے پورے طور پر استفادہ نہیں کیا ـــــ اور یہی اُن کی غربت یا ادنیٰ معیار زندگی کا ایک اہم سبب ہے۔ اگر ملک کے وسائل سے پورے طور پر فایدہ اُٹھایا جائے تو قومی آمدنی میں نمایاں اضافہ ہو سکتا ہے۔

معاشری حالات پر بحث کرتے ہوئے اس کی وضاحت کی ہے کہ معیشت اور معاشرت ساتھ ساتھ ہیں۔ انسانی زندگی کے یہ دو اہم شعبے ایک دوسرے پر اثر انداز ہوتے اور ایک دوسرے سے اثر پذیر ہوتے ہیں۔ کسی ایک شعبے کی کامیاب اصلاح اُس وقت تک ممکن نہیں جب تک کہ حالات کی مناسبت سے دوسرے شعبے میں موافق تبدیلی نہ کی جائے۔ لہٰذا ہندوستان کے معاشی حالات کی اصلاح کرتے وقت یہاں کے معاشری حالات اور خاص خاص سماجی خصوصیات کو کسی طرح نظر انداز نہ کرنا چاہیئے۔

ہندوستانی آبادی کے مسائل کو کافی جگہ دی گئی۔

دولت کی پیدائش کے لئے دو عوامل خاص طور پر اہمیت رکھتے ہیں: (i) قدرتی وسائل اور (ii) آبادی ۔ ہندوستان کے قدرتی وسائل خواہ کتنے ہی زیادہ کیوں نہ ہوں اگر یہاں کی آبادی کی قوت پیدا آوری اور کارگزاری ناقص ہو تو معاشی خوش حالی کا مسئلہ اچھی طرح حل نہ ہو سکے گا ۔ لہذا ہندوستان میں خوش حالی کے مسئلہ کو حل کرنے کے لئے ایک طرف یہاں کے قدرتی وسائل کی تحقیق ضروری ہے تو دوسری طرف آبادی کے مسائل کا حل بھی لازمی ہے ۔ آبادی کے مسائل کے لئے تین ابواب وقف کئے گئے ہیں اور ان میں آبادی کی تعداد اور اُس کی کارگذاری کے مسئلہ پر تفصیلی بحث کی گئی ہے ۔ ان ابواب کے آخری حصے میں "کثرت آبادی" کے مسئلہ پر روشنی ڈالی گئی ہے ، اور یہ رائے ظاہر کی گئی ہے کہ ہندوستان میں "آبادی کی کثرت" ہے ۔ مسئلہ آبادی کو حل کرنے کے لئے تین تجویزیں پیش کی گئی ہیں : (i) بیرون ہند آبادی کی ایک مقررہ تعداد کی منتقلی یا اندرون ہند آبادی کی بہتر تقسیم (ii) دولت کی پیدائش میں اضافہ اور (iii) آبادی کی تحدید ۔ پہلی تجویز کو عملی جامہ پہنانے کے متعلق بہت ہی قنوطیت کا اظہار کیا گیا ہے ، کیونکہ دنیا کا ہر ملک "قومیت" کا راگ الاپ رہا ہے اور ہندوستانی صوبوں کے سر پر "صوبہ واریت" کا بھوت سوار ہے ۔ البتہ دوسری دو تجویزوں پر عمل کرنے کے متعلق بہت زور دیا گیا ہے مسئلہ آبادی کو حل کرنے کے لئے آخری دو تجویزیں ایک سے زاید ہندوستانی معاشیین کی جانب سے پیش کی گئی ہیں ۔ لیکن اب تک ان پر موثر طریقے سے عمل نہیں کیا گیا موجودہ صورت حال یہ ہے کہ ایک طرف دولت کی پیدائش میں اضافہ ہو رہا ہے تو دوسری طرف آبادی بھی بڑھتی جا رہی ہے ۔ نتیجہ یہ کہ باشندوں کا معیار زندگی بلند ہوتا ہوا نظر نہیں آتا ۔ شہروں میں متوسط اور اعلیٰ طبقوں کی حد تک تھوڑی بہت موافق تبدیلی نظر آتی ہے لیکن دیہی آبادی کا معیار زندگی اب بھی عام طور پر تقریباً ویسا ہی ہے جیساکہ مغلیہ دور میں یا اُس سے کچھ پہلے تھا ۔ ہندوستانی غربت کے مسئلہ کی اصلاح میں

یہاں کی بڑھتی ہوئی آبادی بڑی رکاوٹ کا باعث ہے مصنفین نے مسئلہ آبادی کے حل کے متعلق جو تجویزیں پیش کی ہیں وہ ہماری خاص توجہ کے مستحق ہیں۔

آبادی کے مسائل کے بعد ہندوستان کے زرعی مسائل پر بحث کی گئی ہے۔ ہماری زراعت کا سب سے اہم مسئلہ ادنیٰ زرعی آمدنی کا ہے ہندوستانی کاشتکار کو اس قدر کم آمدنی ہوتی ہے کہ وہ اُس کے ذریعہ اپنی ضروری احتیاجات کی تکمیل بھی پورے طور پر نہیں کرسکتا، لہٰذا اس کی زندگی قرض میں بسر ہوتی ہے۔ اس کتاب میں زراعت کے لئے دس ابواب مختص کئے گئے ہیں۔ ان میں ہندوستان کے نظام زراعت کی گوناگوں خرابیوں پر بحث کی گئی ہے اور اُن کی اصلاح کی تدبیریں بتائی گئی ہیں تاکہ کاشتکاروں کی آمدنی میں اضافہ ہو اور اُن کی زندگی خوش حال ہوسکے۔

زراعت کے بعد آئندہ بارہ ابواب میں ہندوستان کے صنعتی مسائل پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ ہندوستان کی پچھلی صنعتی عظمت — اس کی موجودہ صنعتی حیثیت اور آئندہ صنعتی ترقی کے امکانات پر بہت تفصیل کے ساتھ بحث کی گئی ہے۔ مصنفین کی بحث کا وہ حصہ (صفحات ۴۸۹ تا ۵۰۳) جس میں "ہندوستان کی صنعتیت" کے مسئلہ پر روشنی ڈالی گئی ہے، خاص طور پر توجہ طلب ہے۔ ابتداً اُس مکتب کے خیال کو پیش کیا گیا ہے جو ہندوستان کو صنعتی ملک بنانے کا طرف دار نہیں۔ اس کے بعد مذکورہ مکتب کے خیال کی تردید کرتے ہوئے ہندوستان میں "صنعتیت" کی حمایت کی گئی ہے۔

کتاب کے آخری تین ابواب، ترتیب وار قومی آمدنی، قومی صرف اور قومی معاشی تنظیم سے تعلق رکھتے ہیں۔ ان ابواب میں یہ بتایا گیا ہے کہ ہندوستان میں فی کس آمدنی بہت کم ہے۔ اسی لحاظ سے صرف کا معیار بھی گرا ہوا ہے اور اس معیار کو بلند کرنے کے لئے کس قسم کی منصوبہ بندی کی ضرورت ہے۔ اس ضمن میں "بمبئی پلان" اور "پیپلس پلان" پر بھی بحث کی گئی ہے۔

اس کتاب کے متعلق بحیثیت مجموعی یہ کہا جا سکتا ہے کہ ہندوستان کے معاشی مسائل پر اب تک جتنی کتابیں درسی نقطۂ نظر سے لکھی گئی ہیں ان میں یہ کتاب ممتاز حیثیت رکھتی ہے۔ اس کا مواد نہایت مستند ذرائع سے اخذ کیا گیا ہے اور طرز استدلال بہت سادہ ہے مصنفین نے اس کی طباعت کے ذریعہ اساتذہ اور طلبائے معاشیات کے لئے بڑی سہولت بہم پہنچائی ہے۔ امید ہے کہ اس سلسلہ کی دوسری جلد جس کا پیش لفظ میں ذکر کیا گیا ہے، جلد شائع ہوگی۔ ہندوستان کے جن اہم معاشی مسائل کے متعلق اس جلد میں بحث نہ ہو سکی، دوسری جلد میں شامل کئے جائیں گے۔

اگر زیر تبصرہ کتاب کا تیسرا ایڈیشن شائع ہو تو ابواب کی موجودہ ترتیب میں تھوڑی سی تبدیلی ضروری معلوم ہوتی ہے۔ قومی آمدنی اور قومی صرف کے مباحث کو کتاب کے آخری حصے میں جگہ دی گئی ہے حالانکہ ان مباحث کو سب سے پہلے رکھنا چاہئے کیونکہ یہی مسائل اس کتاب کے دوسرے تمام مباحث کا مرکز ہیں۔ اگر پہلے مرکزی مسئلہ پر بحث کی جائے اور اس کے بعد اس ضمن میں جتنے ذیلی مسائل شکل آئیں ان پر آئندہ ابواب میں سلسلہ وار بحث کی جائے تو بہتر ہے۔ اسی طرح سب سے آخری باب میں معاشی منصوبہ بندی پر جو بحث کی گئی ہے وہ اپنی موزوں جگہ پر نہیں معلوم ہوتی۔ اس بحث کو دوسری جلد (جس کے شائع کرنے کے متعلق پیش لفظ میں خیال ظاہر کیا گیا ہے) کے آخر میں رکھنا مناسب ہے۔

## معاشی اور تجارتی مضامین :

مصنفہ اے۔ این۔ اگروالا اور ایس۔ این۔ اگروالا۔ دوسرا ایڈیشن۔ ۲۲۴ صفحات۔ قیمت ۳ روپیہ۔ ناشر کتاب محل۔ الہ آباد۔

یہ کتاب پہلی مرتبہ ۱۹۴۱ء میں شائع کی گئی تھی۔ دوسرا ایڈیشن ۱۹۴۵ء میں

شائع کیا گیا ہے۔ اس میں جملہ ۶۴ چھوٹے چھوٹے مضامین ہیں جن میں ۵۶
معاشی مضامین ہیں اور آٹھ تجارتی۔ معاشی مضامین میں ہندوستان کے
چند اہم عصری مسائل مثلاً زراعت، صنعت، آبادی، زر، بنک کاری، مالیات،
معیار زندگی، بے روزگاری اور منصوبہ بندی کے متعلق بحث کی گئی ہے۔ تجارتی
مضامین میں چیزوں کی فروخت، اشتہار، بیمہ، تجارت کی تعلیم، علم تجارت کی
اہمیت، ہندوستان میں ریلیں، ساحلی تجارت اور "منیجنگ ایجنسی سسٹم" سے
متعلق مضامین شامل ہیں۔ ان مضامین کی اہم خصوصیت یہ ہے کہ وہ نہ صرف
مختصر ہیں بلکہ ان میں ہر عنوان کے متعلق ضروری مواد بہت قرینے سے پیش
کیا گیا ہے۔ معاشیات اور تجارت کے طالب علم تو بہت آسانی سے ان کا
مطالعہ کر سکتے ہیں لیکن عوام کے لئے جو اہم عصری معاشی اور تجارتی مسائل سے
دلچسپی رکھتے ہیں، یہ مضامین خاص طور پر مفید ہیں۔

اس میں شک نہیں کہ ہندوستان میں معاشیات کی تعلیم کا انتظام
ہر اہم جامعہ میں ہو چکا ہے، مگر اس کے باوجود کہا جا سکتا ہے کہ
اب بھی ملک میں ایسے لوگوں کی بہت کمی ہے جو معاشیات کے
نظری اور عملی مسائل کے متعلق ضروری معلومات رکھتے ہیں۔ ایسی
صورت میں اس کی سخت ضرورت ہے کہ دور حاضرہ کے اہم
معاشی مسائل کے متعلق اہل قلم کی جانب سے چھوٹے مضامین
شائع کئے جائیں۔

مصنفین نے ان مضامین کی اشاعت کے ذریعہ طلبائے معاشیات
اور تجارت اور بالخصوص قارئین کے لئے بہت اچھی علمی خدمت
انجام دی ہے۔

امید ہے کہ وہ وقتاً فوقتاً اسی قسم کی اور کتابیں شائع

